# قادیانی راسپوٹینوں
# کے
# عبرتناک انجام

محمد متین خالد

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت
حضوری باغ روڈ، ملتان پاکستان فون:061-4514122



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام



- نام کتاب ............... قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام
- مصنف ............... محمد متین خالد
- ناشر ............... عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت، ملتان پاکستان
- قانونی مشیر ............... محمد نوید شاہین ایڈووکیٹ ہائی کورٹ
- سن اشاعت ............... 2006ء
- تعداد ............... 1100
- قیمت ............... -/220 روپے

واحد تقسیم کار

مکتبہ ختم نبوت، اُردو بازار لاہور

38-غزنی سٹریٹ اُردو بازار، لاہور۔فون: 0300-4385230

# فہرست

# انتساب!

- مجاہد ختم نبوت جناب مبشر سعید
- مجاہد ختم نبوت جناب احمد کمال

کے نام

جن کے سینے میں عشق رسالت مآب ﷺ کی محبت
کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے۔

اللہ کرے یہ مرحلہ شوق نہ ہو طے



''سلام پہنچے...... اللہ تعالیٰ کے اس جلیل القدر پیغمبر (ﷺ) کو......
جو کائنات کی تخلیق کا باعث ہیں جن کا عشق ہمارا قبلۂ مراد اور کعبۂ ذوق ہے۔ جو تمام نبیوں میں آخری نبی ہیں۔ جن کی ختم المرسلینی پر کئی رہزنوں نے دست درازی کرنا چاہی لیکن وقت کی غیرت نے انہیں نقش آب کی طرح محو کر دیا اور اُن کی قبروں کے نشان، فطرت کی دستبرد سے غبار معصیت ہو کر اُڑ گئے۔''

(آغا شورش کاشمیری مرحوم)



# قادیانی رسوائی کی تقریب رونمائی

اس کائناتِ بسیط میں دو قوتیں ہمیشہ برسر پیکار رہی ہیں، ایک طرف حق کی تابانیوں نے خاکدان گیتی کے گوشہ گوشہ کو منور کیا تو دوسری جانب باطل کی تاریکیوں نے اس کی رعنائیوں کو حوالہ تکدر کر دیا۔ حق وصداقت کی خوشبوئیں اگر ماحول کو لالہ زار بناتی رہیں تو باطل کی گرد وغبار فضا کو ناخوشگوار کرتی رہی، اگر صدق وصفا کی بادنسیم گلہائے رعنا کی نشو ونما کے لیے کارگر ثابت ہوئی تو کذب وافتراء کی بادصرصر نے چمن انسانیت کی ہر کلی کو جھلسا دیا، اگر ایقان وعرفان، انسان کو رفعتوں کا مکین بناتے رہے تو تشکیک وارتیاب نے اسے خاک نشین بننے پر مجبور کر دیا، اگر طاغوتی قوتیں اپنی ریشہ دوانیوں سے اثم وعدوان کا کاروبار کرتی رہیں تو ملکوتی طاقتیں اپنے رحمٰن پروردگار کے سامنے پیکران تسلیم ورضا بنی رہیں، اگر خود تراشیدہ بتوں کے پرستار اپنی کارستانیوں میں مگن رہے تو مقابلے میں توحید کے علمبردار بھی خیمہ زن رہے، بقول اقبال ؎

ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز
چراغ مصطفوی ﷺ سے شرار بولہبی

1857ء کی جنگ آزادی کے بعد برصغیر (پاک وہند) میں فتنوں کے ایسے ایسے طوفان اٹھے جنہوں نے گلشن اسلام کی مہکتی کلیوں کو افسردہ وپژمردہ کر دیا، ریشہ دوانیوں کے ایسے دبیز بادل چھائے جس سے ملک کا گوشہ گوشہ تاریک نظر آنے لگا، فتنہ سازیوں کے ایسے اوچھے ہتھکنڈے استعمال کیے گئے جس سے اہل اسلام تلملا اٹھے، باطل تحریکوں کی سازشوں کی ایسی بادسموم چلی جو ہر عاشق رسول ﷺ کے شاداب چہرے کو مغموم کر گئی...... غلامانِ مصطفیٰ ﷺ کے خلاف ریشہ دوانیوں میں ہنود وعفریت نے بھی انگریز سامراج کا پورا پورا ساتھ دیا، ان دونوں نے مل کر ملت اسلامیہ کے زخم خوردہ جسم پر نمک پاشی کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کیا، اس سلسلہ میں ایک منظم پروگرام انہوں نے یہ ترتیب دیا کہ ؎

وہ فاقہ کش کہ موت سے ڈرتا نہیں ذرا
روح محمد ﷺ اس کے بدن سے نکال دو

غلامانِ مصطفیٰ ﷺ کے دلوں سے محبت رسول ﷺ کا یہ پاکیزہ جذبہ کھرچنے کے لیے انہوں نے وقت کے سمندر میں کئی کنکر ڈالے، کئی حربے آزمائے، کئی پروپیگنڈے کیے۔ جب ان کی ساری سیاسی افتراء پردازیاں اور معاشی حیلہ سازیاں جواب دے گئیں تو اپنے تئیں انہوں نے حسن فطرت کے عظیم ترین شاہکار (ﷺ) کے جمال جہاں آراء کی رعنائیوں کو مدھم کرنے کے لیے آخری حربے کے طور پر ایک ''خانہ ساز نبوت'' کا سوانگ رچایا اور ایک مخبوط الحواس اور فاتر العقل شخص کو ''قصر نبوت'' میں نقب زنی پر اکسایا، دنیا اسے ''مرزا قادیانی'' کے نام سے جانتی ہے۔

انگریزوں کا یہ خود کاشتہ پودا، یہودیوں کا لے پالک، ہندوؤں کا داشتہ، طاغوتی قوتوں کا ایجنٹ اور اسلام دشمن لابیوں کا آلہ کار (مرزا قادیانی) پہلے پہل ایک عالم دین کے روپ میں سامنے آیا۔ پھر مناظر اسلام کا روپ دھارا، بعد ازاں مصلح، مجدد اور مسیح موعود کی مسند پر حملہ کرتا نظر آیا، پھر پینترا بدلا اور ظلی و بروزی نبی کی اصطلاحوں سے سادہ لوح مسلمانوں کو دھوکہ دیتا رہا اور آخر کار نبوت کا دعویٰ کر دیا...... اس بدنام زمانہ متنبّی نے اپنے آقا (انگریز) کی خوشنودی کے لیے اس کی تائید و اطاعت میں ہزاروں کی تعداد میں پمفلٹ اور کتابیں لکھیں، اس کے ساتھ ساتھ اسلام کے انتہائی اہم رکن ''جہاد'' کی تنسیخ پر سینکڑوں صفحات سیاہ کیے، اپنی کتاب ''تریاق القلوب'' میں بڑے فخر کے ساتھ اس نے اس حقیقت کا انکشاف کرتے ہوئے لکھا ہے:

''میں نے ممانعتِ جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھی ہیں کہ اگر وہ اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں، میں نے ان کتابوں کو تمام ممالک عرب مصر، شام، کابل اور روم تک پہنچا دیا ہے، میری یہ کوشش رہی ہے کہ مسلمان اس سلطنت کے سچے خیر خواہ ہو جائیں اور مہدی خونی اور مسیح خونی کی بے اصل روایتیں اور جہاد کے جوش دینے والے مسائل جو احمقوں کے دلوں کو خراب کرتے ہیں، ان کے دلوں سے معدوم کر دیئے جائیں۔''

اس بدقماش اور عیار نے ایک طرف اسلام دشمن طاقتوں سے مل کر ملت اسلامیہ کی ساکھ کو نقصان پہنچایا تو دوسری جانب ناموس رسالتؐ پر بھی رکیک حملے کیے ہیں، اس دریدہ دہن نے محسن انسانیت حضرت محمد ﷺ، آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، آپ کی ازواج مطہرات اور خاندان اہل بیت کی شان میں وہ ہذیان بکے ہیں کہ ان کو پڑھ کر یا سن کر انسان کے اوسان خطا ہو جاتے ہیں، انہیں نقل کرتے ہوئے بھی قلم کانپتا اور وجدان پر لرزہ طاری ہو جاتا ہے۔ ذرا جگر تھام کر اس کی درج ذیل روح فرسا اور دل گداز

عبارات پڑھیے:

- نبی (ﷺ) سے دین کی مکمل اشاعت نہ ہو سکی، میں نے پوری کی ہے۔ (نعوذ باللہ من ذلک)
(حاشیہ تحفہ گولڑویہ ص165 از مرزا قادیانی)
- ہجرت گاہ مصطفیٰ (ﷺ) نہایت متعفن اور حشرات الارض کی جگہ ہے۔ (نعوذ باللہ من ذلک)
(حاشیہ تحفہ گولڑویہ، ص112، از مرزا قادیانی)
- میری وحی کے مقابلے میں حدیث مصطفیٰ (ﷺ) کوئی شے نہیں۔ (نعوذ باللہ من ذلک)
(اعجاز احمدی، ص56، از مرزا قادیانی)
- قرآن شریف میں گندی گالیاں بھری ہیں اور قرآن عظیم سخت زبانی کے طریق کو اپنا رہا ہے۔
(نعوذ باللہ من ذلک) (ازالہ اوہام، ص28، از مرزا قادیانی)
- بعض نادان صحابہ کو درایت میں سے کوئی حصہ نہ تھا۔ (نعوذ باللہ من ذلک)
(ضمیمہ نصرت الحق، ص120)
- پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑو، اب نئی خلافت لو، ایک زندہ علی (مرزا قادیانی) تم میں موجود ہے، اس کو تم چھوڑتے ہو اور مردہ علی (حضرت علی رضی اللہ عنہ) کو تلاش کرتے ہو۔ (نعوذ باللہ من ذلک) (ملفوظات احمدیہ، ص131)
- کربلا میرے روز کی سیر گاہ ہے، حسین جیسے سینکڑوں میرے گریبان میں ہیں۔ (نعوذ باللہ من ذلک) (نزول المسیح، ص99)
- قارئین کرام! یہ تو چند نمونے تھے، ورنہ اس مجسمۂ غلاظت نے ان پاکیزہ اور قدسی صفات شخصیات کی شان میں ایسے ایسے ہفوات بکے ہیں، جنہیں سن کر سنگلاخ چٹانیں پگھل جائیں اور پتھر دلوں میں شگاف ہو جائیں۔

بدنما دھبے ہیں جتنے چہرۂ تاریخ پر
غور سے پڑھیے انہیں اور فیصلہ خود کیجئے

جب سے اس منحوس گروہ نے جنم لیا ہے، اصحاب منبر و محراب اور ارباب قلم و قرطاس اس کی سفاکیوں اور زہرناکیوں سے اہل اسلام کو آگاہ کرتے رہے ہیں، جس سے کئی تشکیک و ارتیاب کے خارزاروں میں بھٹکنے والوں کو عرفان و ایقان کی مہکتی فضا ملی ہے، ان کے خطبات کی طغیانی اور قلم کی جولانی سے کئی دلوں کو شادمانی کے جذبے عطا ہوئے ہیں، ان وفا کیشوں نے ملت کو افتراق و انتشار کی پگڈنڈیوں اور

تعصب وعناد کے تنگناؤں سے نکال کر شفاعت نگر کی شاہراہ پر لگا دیا، کفر و باطل خصوصاً مرزائیت کے قلعوں میں انہوں نے ایسے شگاف ڈالے کہ قادیانی حلقوں میں صف ماتم بچھ گئی، دشمنان رسول ﷺ کے مذموم منصوبوں کو طشت ازبام کرنے اور بدعقیدگی کی تیرگی میں چراغاں کرنے والے یہ بلند ہمت لوگ جریدۂ عالم کے دیباچہ کی حیثیت رکھتے ہیں، اسی فہرست میں ایک چمکتا دمکتا نام، منزل محبت کے راہی، لشکر عشق کے سپاہی، ملک کے بلند پایہ ادیب، نامور دانشور و محقق، مجاہد ختم نبوت جناب محمد متین خالد کا بھی آتا ہے، جو اپنی پوری تابانی کے ساتھ چمک رہا ہے، نہ صرف خود چمک رہا ہے بلکہ ظلمت کے کئی مکینوں کو بھی روشنی و رعنائی کے خزینے عطا کر رہا ہے۔

متین خالد صاحب کے قلمی جواہر پاروں میں ''جب حضور ﷺ آئے''، ''بارگاہ رسالت ﷺ میں'' ''شہیدان ناموسِ رسالت ﷺ''، ''عیسائیت کے تعاقب میں''، ''پادریوں کے کرتوت''، ''ثبوت حاضر ہیں'' اور ''قادیانیت سے اسلام تک'' کے علاوہ درجنوں بلند پایہ علمی و تحقیقی کتب زیور طبع سے آراستہ ہو کر قبولِ عام کا درجہ حاصل کر چکی ہیں، ''ثبوت حاضر ہیں'' تو ردِ مرزائیت میں انسائیکلوپیڈیا کی حیثیت رکھتی ہے۔ متین خالد صاحب کی یہی کتاب دیکھ کر حضرت ضیاء الامت جسٹس پیر محمد کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا کہ ''اس کتاب سے نہ صرف عزیزی محمد متین خالد کا قد بلند ہوا ہے بلکہ ملت اسلامیہ کو بھی اس سے بلند قامتی ملی ہے، مجھے اس خوش قسمت نوجوان پر فخر ہے۔''

علم و آگہی کے نور کے ساتھ اگر ذوق و جنون کا سرور بھی میسر آجائے تو انسان عظمت کی بلندیوں پر فائز ہوتا ہے، متین خالد صاحب بھی ان بلند بخت اور سعادت مند لوگوں میں سے ہیں، جنہیں اللہ تعالیٰ نے بحرِ علم و حکمت کی شناوری کے ساتھ ساتھ عشق و محبت کے بے پایاں جذبوں سے بھی نوازا ہے، انہوں نے اپنے دنوں کا سکون تج کر کے اور راتوں کو جگراتوں میں بدل کر ناموس رسالت ﷺ کے تحفظ کے لیے ایسے کارہائے نمایاں سرانجام دیئے ہیں جو تاریخ دعوت و عزیمت کے ماتھے کا جھومر ہیں۔

ذرِ مضمون کوئی یوں گوندھ لے اے شاد مشکل ہے

سلیقہ انتہا کا چاہیے موتی پرونے میں

زیر نظر کتاب ''قادیانی راسپوٹینوں کے عبرت ناک انجام'' بھی اسی زریں سلسلہ کی ایک کڑی ہے، اس میں موصوف مرزا قادیانی سمیت اس کی روحانی و جسمانی ذریت کے عبرتناک انجام، تاریخ کے بوسیدہ اوراق سے نکال کر منظر عام پر لائے ہیں، ہر چند کہ اس کام کے لیے انہیں دشوار گزار اور خارزار وادیوں سے گزرنا پڑا ہوگا، لیکن جب متین خالد منزل پر پہنچ کر دشمنانِ رسول ﷺ کی ''رسوائی'' کی

"تقریب رونمائی" میں کامیاب ہوئے تو ان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ رقص کر رہی تھی اور آنکھوں میں خوشی کے آنسوؤں کے چراغ جگمگا رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ ان کی کاوشوں کو شرف قبول عطا فرمائے اور ان کے پاکیزہ جذبات کو سدا سلامت رکھے۔ وہ یونہی عشقِ مصطفیٰ ﷺ کی فولادی قوت سے سنگلاخ زمینوں میں محبت و وفا کا چمن آباد کرتے رہیں اور اس چمن کو اخلاص و عقیدت کے چشمۂ شیریں سے سیراب کرتے رہیں۔

صدائے حق کی جرأت سے تو زندہ رکھ زمانے کو
کہ تیرے ساتھ دنیا کے ہزاروں دل دھڑکتے ہیں

تحفظ ختم نبوت کا ادنیٰ سپاہی

**محمد امیر القادری**

ڈائریکٹر محمدیہ غوثیہ رائٹرز گلڈ

بھیرہ شریف۔ ضلع سرگودھا

7 ربیع الاوّل 1426ھ

18 اپریل 2005ء

# قادیانیوں کو موت کیسے آئی؟

کسی بھی تصنیف پر تبصرہ کرنے سے قبل اسے ترتیب دینے والے کی علمی قابلیت اور تحقیقی فہم و فراست کو پرکھنا ضروری ہوتا ہے۔ ''قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام'' کے مصنف جناب محمد متین خالد کی شخصیت کا جائزہ لیں تو اس میں خوبیاں بھی ہیں اور خامیاں بھی، سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ وہ وقت ضائع نہیں کرتا اور ہمہ وقت مطالعہ میں غرق رہتا ہے جبکہ سب سے بڑی خامی بھی یہی ہے کہ وہ اپنا وہ وقت بھی کتابوں کو دے دیتا ہے جس پر اس کی اپنی ذات کا حق ہے، یعنی تفریح کا وقت، اس کی سب سے بڑی تفریح کسی لائبریری میں بیٹھ کر ایسے مضامین کی تلاش ہے جن میں اسلام دشمنوں نے جان بوجھ کر حقائق مسخ کر کے اسلام کو نقصان پہنچانے کی دیدہ دانستہ کوشش کی ہو، اسلام دشمن قوتوں کو سازش کا جواب سازش کے بجائے اپنی تحریروں سے دینا، اس کا مشغلہ ہے، وہ اس کیچڑ کو صاف کرنے کی ہر ممکن کوشش کرتا رہتا ہے جو اسلام مخالفین دین مبین، انبیاء کرام اور بالخصوص حضور نبی کریم ﷺ کی ذات مقدسہ پر اچھالنے کی ناپاک جسارت گاہے بگاہے کرتے رہتے ہیں۔ اسے اللہ کی کرم نوازی ہی کہا جاسکتا ہے کہ وہ ہر بار کامیاب ہو جاتا ہے، اس کی کامیابی میں سب سے بڑا کردار ان دلائل کا ہوتا ہے جنہیں تلاش کرنے کے واسطے اُسے گھنٹوں انٹرنیٹ کے سامنے بیٹھنا پڑتا ہے، جن کی کھوج میں ڈھیروں کتابوں کی عرق ریزی کرنا پڑتی ہے...... بے شک گھنٹوں جانگسل محنت کے پیچھے بھی ایک لالچ ہے...... اور لالچ بھی خوب...... بھلا آقائے دو عالم ﷺ کی قربت سے بڑھ کر بھی کوئی لالچ ہوسکتا ہے؟ اس لالچ کا وہ برملا اظہار بھی کرتا ہے۔ وہ اکثر کہتا ہے کہ مجھے اس سے بڑھ کر کچھ بھی نہیں چاہیے کہ روزِ قیامت مجھے ان سپاہیوں کی صف میں کھڑا کیا جائے جو تحفظ ناموسِ رسالتؐ پر کٹ مرے، جن کا وجود مخالفین رسولؐ کے سینے میں کسی خنجر کی طرح کھٹکتا رہا۔ اس موضوع پر انتہائی جذباتی لہجے میں بات کرنے والے متین خالد نے جس راہ کو چنا ہے، وہ ہر کسی کو نصیب نہیں ہوتی، یہ راستہ سبھی کو دکھائی دیتا ہے لیکن اس پر لڑکھڑائے بغیر چلنا غازی علم الدین شہیدؒ جیسے غلامانِ رسولؐ ہی کا کام ہے، اگر متین خالد کو عہد حاضر میں ''غازی علم الدین کا مرید صادق'' قرار دیا جائے تو ہرگز مبالغہ نہ ہوگا کیونکہ اس کا قلم بھی علم الدین شہیدؒ کی طرح ناموسِ رسالت پر حملہ آوروں کے سینے میں

یوں پیوست ہے جیسے چودھویں کے چاند کا خنجر تاریک شب کے سینے میں۔ بالخصوص فتنہ قادیانیت تو اس کے خوف سے یوں کانپ اٹھتا ہے جیسے حضرت عمرؓ کے درہ سے شیطان، دو درجن سے زائد کتابیں لکھنے والے متین خالد نے زیرنظر تصنیف میں ایک بار پھر قادیانیت کو گریبان سے پکڑ کر بیچ چوراہے میں لاکر دلائل کے وہ تھپڑ مارے ہیں کہ مرزا قادیانی کی قبر میں پڑی عذاب جھیلتی بوسیدہ ہڈیاں بھی تھرا اٹھی ہیں۔

اس طرح یہ تصنیف قادیانیت کے تابوت میں آخری کیل کی حیثیت رکھتی ہے۔ ہم مصنف کی تحقیق کو بھی تسلیم کرتے ہیں اور زور قلم کو بھی۔ زیرنظر کتاب میں مصنف نے حوالہ جات کے لیے مستند روایات سے استفادہ کیا ہے، بالخصوص مرزا قادیانی ملعون کے بارے میں قادیانیوں کی ہی روایات سے ثابت کر دینا کہ نبوت کے اس دعویدار کو یہ خبر تک ہوتی کہ اس نے اپنا جوتا سیدھا پہن رکھا ہے یا الٹا، اسی طرح یہ حوالہ بھی خوب ہے کہ مرزا ملعون گھڑی پر درست وقت بھی نہیں دیکھ سکتا تھا، اسی طرح تقریر کی مہارت کے دعویٰ کو مصنف نے بری طرح مسترد کرتے ہوئے قادیانیوں کی کتابوں سے ہی حوالہ دیتے ہوئے ثابت کیا ہے کہ مرزا قادیانی ملعون کئی عام الفاظ کی ادائیگی بھی درست طریقے سے نہ کر پاتا تھا۔ وہ ''پرنالہ'' کو ''پنالہ'' بولتا۔ مرزا قادیانی ملعون کی موت کا منظر بیان کرتے ہوئے مصنف نے ہرگز حقائق سے تجاوز نہیں کیا اور وہی لکھا جو قادیانیوں کی اپنی کتب اور تاریخ سے ثابت ہے ورنہ ایسے معاملات میں جانبداری سے کام لینا اور واقعات کو بڑھا چڑھا کر پیش کرنا عام سی بات ہے۔

اسی طرح انہوں نے حکیم نورالدین، مرزا محمود، بشیر احمد، ایم ایم احمد، محمد علی لاہوری، نصرت جہاں بیگم، مبارکہ بیگم، ثاقب زیروی اور پیام شاہجہان پوری کے بھیانک انجام کے بارے میں جو حقائق بیان کئے ہیں، اس سے پہلے وہ منظر عام پر نہیں آئے۔

مجموعی طور پر مذکورہ تصنیف کو کسی بھی تحقیقی بک شیلف میں پہلی دس کتابوں کے ساتھ رکھا جاسکتا ہے، جس کی سب سے بڑی وجہ حقائق سے تجاوز نہ کرنا ہے اور واقعات کو اسی حد تک بیان کرنا ہے کہ ان پر مبالغہ آرائی کی مہر نہ لگائی جاسکے، متین خالد نے ایک بار پھر ثابت کیا ہے کہ وہ اچھا عاشق رسول ہے، یہی عشق اسے مجبور کرتا ہے کہ وہ ہر بار قادیانیت کے بھیانک چہرے کا نیا رخ سامنے لے آتا ہے۔ عہد حاضر میں متین خالد وہ دیوار ہے جس سے قادیانیت کی تعفن زدہ ہوائیں ٹکرانے کی جرأت ہی نہیں کرتیں اور پلٹ جاتی ہیں۔

اللہ رب العالمین سے دعا ہے کہ وہ اسلام کے اس سپاہی کو سلامت رکھے اور اس کی تحقیق میں مزید جان پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ اس کے ''لالچ'' میں بھی اضافہ کرے۔ (آمین)

ندیم رضا

میگزین انچارج روزنامہ ''انصاف''

# ''فطرت سے محاذ آرائیاں زہر ہلاہل ہیں'

مذہب رہنمائے زندگی ہے۔ دین اسلام، مذہب کی صورتِ کمال کا نام ن اس کا آئینہ۔ ایمان قلب، مسلم کی شمع فروزاں ہے، مومنِ حقیقی وہ ہے جو اس شمعِ روشن کی: ...ل ہو کر شبستانِ عالم کو منور کر دے۔ یہ کام صرف تدبر فی القرآن سے ممکن ہے۔ یہ وہی کتاب ہے جس پر امت مسلمہ کا اٹوٹ ایمان ہے کہ وہ دین و دنیا کی تمام ضروریات پورا کرنے کی واحد مکلف ہے۔ اسی پاک کتاب کے متعلق نبوت و رسالت کے شخصِ اعظم تاجدارِ ختم نبوت سرور عالم ﷺ کا ارشاد ہے کہ میرے بعد قرآن حکیم اور میری سنت قیامت تک تمہاری راہنمائی کا کام دے گی۔ بالفاظِ دیگر یہی کتاب مقدس دستورِ حیاتِ انسانی ہے، آئین زندگی ہے، اور قانونِ فطرت ہے۔ اگر آج سے ساڑھے چودہ سو برس قبل بنی آدم کے ایک بدترین طبقے نے اس قانونِ جبلت انسانی کا عامل ہو کر ہمہ جہت ترقی کی منازل آسانی طے کر لی تھیں، چرواہے معلمین ادراک حقیقت بن گئے تھے، بیٹیوں کو زندہ درگور کرنے والے اُجڈ اور گنوار عرب دنیا کو تہذیب و شائستگی سکھانے لگے تھے تو کوئی وجہ نہیں کہ اکیسویں صدی کے نام نہاد ترقی یافتہ انسان اُس نسخۂ کیمیائے تمسک کی بدولت عزت و عروج کے اس مقام پر فائز المرام نہ ہو سکیں۔

اسلام دین فطرت ہے، اس پر ایمان کا تقاضائے اوّلیں یہ ہے کہ مومن کھجور کی اس چٹائی پر صدقے واری ہو جائے جو فرشِ زمین پر پڑی تھی اور کائنات کے آخریں معلم قدسی ﷺ ہدایت انسانیت کے لیے اس پر جلوہ افروز تھے، یہ وہ زمین تھی جس کے مقابل چرخ نیلی فام پست تر اور جس کا ہر ذرّہ آفتاب سے روشن تر تھا۔ ان تجلیوں کی بنیاد وہی منزل من اللہ قانونِ فطرت تھا جو اپنے ماننے والوں کو نیابت فی الارض کی اہلیت سے مالا مال کرنا چاہتا تھا اور اُس نے یہ کام کر دکھایا۔ یہ دستور و آئین ہر اعتبار سے مکمل، ہر دور کے لیے شافی اور اس کا لانے والا تمام جہانوں اور تمام زمانوں کے لیے اکمل و کافی ہے۔ اس کے بعد کسی نئے اصول و ضابطے یا کسی نوتراشیدہ تشریعی و غیر تشریعی ظلی و بروزی کی ضرورت ہی نہیں رہی۔ اگر کوئی متنفس ایسا دعویٰ کرے تو وہ فطرت کے خلاف محاذ آرائی کا مرتکب ہو کر عبرت کے چوراہے پر لٹکتی برہنہ لاش کا منظر پیش کرتا دکھائی دیتا ہے کہ فطرت کسی فرد، گروہ یا قوم کا ایسا گناہ ہرگز ہرگز معاف نہیں

کرتی۔ انسان ان لاتبدیل حقائق کو کنکھیوں سے دیکھتا رہتا ہے۔ مگر جب دریائے زندگی کا بہاؤ بدلنے کی نامشکور سعی کرتا ہے تو قدم قدم پر ہنگامے جنم لیتے ہیں جن سے سوسائٹی کے اجتماعی بگاڑ کا خطرہ سروں پر منڈلانے لگتا ہے۔ ایسے میں قانونِ فطرت حرکت میں آ کر دھرتی کو قانون شکنوں کے بوجھ سے بہ لطائف الحیل نجات دلا دیتا ہے۔

یہ بڑی بدقسمتی کی بات ہے کہ امت مسلمہ میں اصولِ فطرت کے کئی باغی پیدا ہوئے۔ مرزا غلام احمد قادیانی اس گروہِ خنازیر میں سب سے زیادہ خطرناک تھا جو عالمی استعمار کا دلال بن کر دین فطرت کی بنیاد یعنی حضور ختمی مرتبت ﷺ کے منصب ختم نبوت پر حملہ آور ہوا۔ افراتفری کے اس دور میں کئی بکاؤ لوگ اس دنی سیرت غلط پیمان شخص کے مدد و معاون ہو گئے۔ اسلامیانِ برصغیر شدید تحیر میں مبتلا تھے۔ پھر ایکا ایکی حواس مجتمع کر کے ازسرنو صف بندی کی اور باطل کے مقابل پوری توانائیوں کے ساتھ صف آرا ہو گئے، دشمن بازی ہار گیا مگر فرنگی کی پشت پناہی سے سانسیں لیتا رہا۔ دوسری طرف فطرت نے ان باغیوں کے ساتھ کیا سلوک روا رکھا؟، یہ بڑے خاصے کی بات ہے۔ فدائے ختم نبوت جناب محمد متین خالد نے خاندان ارتداد کے بڑوں کی غلیظ اموات کے سلسلے میں ''قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام'' کے زیر عنوان حقائق پر مبنی کتاب ترتیب دی ہے۔ ایک ایک حرف ان کی عرق ریزی کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ مسلیمہ پنجاب مرزا غلام احمد قادیانی سے لے کر مرزا طاہر تک سربرآوردہ مرزائی مردوں وعورتوں کے حالات و واقعات اور آخری ہچکی تک کی کیفیات ٹھوس شواہد کے ساتھ کتاب میں بلاکم و کاست بیان کر دیئے ہیں۔ قادیانی امت کے دوسرے امام المرتدین مرزا بشیرالدین محمود کے آخری ایام کا ایک واقعہ مجھے ابھی تک یاد ہے جو ان کے سرکاری معالجوں کے چیف نے اخباری نمائندگان کو سنایا تھا اور بطل حریت عاشق رسول آغا شورش کاشمیریؒ کے سامنے بھی بیان کیا تھا۔ مرزا محمود شدید بیمار تھا۔ غالباً یہ 1965ء وسط کا ذکر ہے اس وقت کے صدر پاکستان فیلڈ مارشل محمد ایوب خان نے سرکاری ڈاکٹرز کی ایک ٹیم لیفٹیننٹ کرنل ڈاکٹر خواجہ عبدالرشید کی سربراہی میں اس کا علاج کرنے کے لیے ربوہ (اب چناب نگر) بھیجی مگر وہ پوری ٹیم تیسرے ہی روز واپس آ گئی خواجہ صاحب کے بقول انہوں نے صدر مملکت کو رپورٹ بھیجی کہ ''مرزا محمود کی بیماری لاعلاج ہے کیونکہ:

1- مرزا محمود بہت شور مچاتا اور اکثر کتے کی طرح آوازیں نکالنا شروع کر دیتا ہے۔

2- اس سے بدبوئے اس قدر شدید بھبھوکے اٹھتے رہتے ہیں کہ صفائی کرنے اور خوشبوئیں لگانے کے باوجود بھی ختم ہونے کو نہیں آتے، ایسے میں اس کے پاس کھڑا ہونا بالکل ناممکنات میں سے ہے۔

3- ہم نے تمام صلاحیتیں اور توانائیاں بروئے کار لا کر اسے ٹیکہ لگانے کی کوشش کی۔ مگر عجیب بات ہے کہ اس کے جسم کے جس حصے میں بھی ٹیکہ لگایا، جاتا وہاں سے پیپ نکل آتی اور جسم دوائی قبول نہ کرتا۔

ان حالات و واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ مرزا بشیر الدین محمود جھوٹی نبوت کا پرچارک بن کر سخت خدائی گرفت میں آ گیا ہے، اس لیے ہم اس کا علاج کرنے سے یکسر قاصر ہیں۔ یوں بھی علاج تو کسی بیماری کا ہوتا ہے، عذابِ الٰہی کا علاج کرنے سے میڈیکل سائنس عاری ہے۔"

حضرت آغاجیؒ اپنی تقاریر میں بھی کبھی کبھار یہ واقعہ سنا دیا کرتے تھے۔ خواجہ عبدالرشید صاحب میو ہاسپٹل لاہور کے ایڈمنسٹریٹر تھے اور آغا صاحبؒ کے گہرے دوست بھی۔ ان دونوں میں عقیدۂ ختم نبوت ایسی قدر مشترک تھی جس نے ان کی دوستی کو چار چاند لگا دیئے تھے۔

برادرِ گرامی قدر محمد متین خالد صاحب نے ''ثبوت حاضر ہیں'' ترتیب دے کر قادیانی ذریت البغایہ کے منہ پر زناٹے دار تھپڑ رسید کیا تھا جس سے ایک طرف پوری امت خبیثہ تلملا کر رہ گئی اور اس کے بزرجمہروں سے کوئی جواب بھی بن نہیں پڑا۔ اب ''قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام'' ابلیسی ٹولے کے تابوت میں آخری میخ ثابت ہوگی تو دوسری طرف نام نہاد ''روشن خیال'' ''آزاد منش'' لوگوں کی فکری آوارہ خرامی کے لیے تازیانۂ عبرت بھی ہوگی جس سے وہ اندر ہی اندر اپنی اصلاح کے مختلف پہلو تلاش کرنے لگیں گے۔ متین صاحب نے ڈانواں ڈول طبقات کو حقائق آشنا کرنے کے لیے بروقت قدم اٹھایا جس کا نتیجہ اس کتاب کی تدوین کی صورت میں نکلا ہے۔ انہوں نے اپنی نژادِ نو کو تفریق حق و باطل کے لیے جس قدر مواد فراہم کیا ہے، اس کی اہمیت و ضرورت مسلمہ ہے۔ فکری محاذ پر ان کا کام عدیم النظیر ہے۔ ان کے رشحاتِ قلم ہر پڑھے لکھے شخص کو اس کی قامت علمی کے مطابق لحۂ فکریہ فراہم کرتے ہیں یہی وجہ ہے کہ ان کی کتب تمام طبقات میں یکساں شغف کے ساتھ پڑھی جا رہی ہیں۔ شکر ایزد! کہ انہوں نے نوجوانانِ وطن کو غدارانِ دین فطرت کے انجام بد سے آگاہ کرنے کا بیڑا اٹھایا اور ایک انوکھی کتاب کی نیو اٹھائی۔ مجھے یقین ہے کہ مسلمانوں کی نسل نو جو میڈیائی مفکرین کے ہاتھوں تشکیک کا شکار ہے، اسے اس کتاب کے مطالعے سے اپنے ایمان کی اہمیت کا اندازہ ہوگا اور وہ مصنوعی اشکالات دور کر کے اسے مضبوط و مستحکم کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کرے گی۔ متین صاحب کے فراہم کردہ مواد سے اس پر یہ انمٹ سچائی بھی آشکار ہوگی کہ۔

''فطرت سے محاذ آرائیاں زہر ہلاہل ہیں''

گدائے در ختم المرسلین

سیّد یونس الحسنی



# ''تاریخ احمدیت'' کے گم گشتہ اوراق کا ماسٹر پرنٹ

فیبئن (Fabian) سوسائٹی کی منافقتوں اور دہرے معیاروں کا پردہ چاک کرنے والے شہرہ آفاق دانشور اور ڈرامہ نگار برنارڈ شاء نے عصر حاضر کے پیچیدہ تر اور گنجلک مسائل کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ گو یہ مسائل بے حد الجھے ہوئے ہیں لیکن اگر (حضرت) محمد (ﷺ) دنیا میں ایک مرتبہ پھر تشریف لے آئیں اور پھر ان سے استدعا کی جائے کہ ان لاینحل مسائل کو حل کرنے کی کوئی راہ نکالیں تو میرا خیال ہے کہ وہ اپنی بے نظیر فراست سے ساری گتھیوں کو سلجھانے اور تمام پریشان کن مسئلوں کا کوئی نہ کوئی حل تلاش کرنے میں ضرور کامیاب ہو جائیں گے۔

حضور ﷺ کی سیاسی، معاشی اور عمرانی دانش کو ایک غیر مسلم کی طرف سے پیش کیا جانے والا یہ ایک زبردست خراج تحسین ہے اور گو موجودہ دور میں سیاسی و معاشی معاملات بھی غیر معمولی تناؤ کا موجب بنے ہوئے ہیں لیکن اس وقت قادیانی امت کے عبرتناک انجام کے حوالے سے ہمارا موضوع زیادہ تر عمرانیات کی ذیل میں ہی آتا ہے اس لیے ہمیں اپنے آپ کو اسی دائرہ کے اندر محدود رکھنا ہوگا۔ حکیم الامت ڈاکٹر علامہ اقبال سے اسی سیاق میں جب ایک مغربی مفکر نے یہ کہا کہ عہد جدید میں عمرانی مسائل بہت خوفناک شکل اختیار کر رہے ہیں اور ان کا حل تلاش کرنا کارے دارد ہے تو علامہ اقبال نے انہیں بتایا کہ حضور ﷺ کی ان مسائل پر بہت گہری نگاہ تھی اور انہوں نے 14 سو سال پہلے ہی یہ ہدایت دی ہوئی ہے کہ نوجوان دیور و بھابی ایک جگہ اکٹھے نہیں ہونے چاہئیں اور ان کی علیحدہ علیحدہ رہائش کا بندوبست کیا جانا چاہیے تو فیلسوفِ مغرب نے بے اختیار کہا اگر آپؐ نے یہ کہا ہے تو پھر ان کے نبی ہونے میں کوئی شک نہیں۔

امر واقعہ یہ ہے کہ آزادانہ اختلاط کسی بھی سطح پر کیوں نہ ہو، اس کے تباہ کن نتائج سے کسی طرح نہیں بچا جا سکتا اور حضور ختمی مرتبت ﷺ نے تو اس بارے میں اس قدر حزم اور احتیاط کا مظاہرہ کیا کہ بیعت رسالت لیتے ہوئے بھی انہوں نے خواتین کو کبھی اپنا ہاتھ آگے بڑھانے کی اجازت نہیں دی۔ اور عصمت و عفت کے اعلیٰ ترین مقام پر فائز ہونے کے باوجود انہوں نے اس بارے میں اس قدر احتیاط کی کہ ایک مرتبہ جب وہ جھٹپٹے کے عالم میں اپنی ایک اہلیہ محترمہ (ام المؤمنین) کے ہمراہ جا رہے تھے تو راستے میں چند صحابہ آتے ہوئے مل گئے۔ سرکارِ دو عالم نے اپنی زوجہ محترمہ سے فرمایا اپنے چہرے سے چادر ہٹا دو اور جب

انہوں نے اس ہدایت پر عمل کیا تو آپ نے صحابہ سے فرمایا دیکھ لیں، یہ میری بیوی ہیں تو صحابہ کرام نے بے ساختہ عرض کیا حضور ہمارے ماں باپ آپ پر قربان ہوں! ہم آپ کے بارے میں کوئی غلط خیال ذہن میں لانے کا تصور بھی نہیں کر سکتے تو آپ نے ارشاد فرمایا درست ہے لیکن شیطان تو دلوں میں وسوسے ڈالنے سے باز نہیں آتا۔ اس لیے میں نے چاہا کہ اسے تمہارے ایمان پر ڈاکہ ڈالنے کا موقع ہی نہ دوں۔

اب ایک طرف تو امام المعصومین خاتم الانبیاء علیہ السلام کا یہ کردار ہے اور دوسری طرف دعوؤں، تعلیوں اور الہامات کی رداؤں میں لپٹے ہوئے مسیح مردود مرزا غلام احمد قادیانی کی نجی زندگی جس طرح آلودگیوں کا شکار رہی، اس کا ہر گوشہ خود نبی کذاب کی کتابوں اور اس کے نام نہاد ''خلفاء'' کی تحریروں، تقریروں اور اخبارات کے اقتباسات کی شکل میں آپ کے سامنے ہے۔ اور برادرم متین خالد نے جس محنت اور جانفشانی کے ساتھ قادیانیت کے اس رخ سے نقاب سرکائی ہے، اس سے روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ مرزا غلام احمد کی جنسی زندگی سخت نا آسودہ تھی۔ بھلا ایک ایسا شخص جو ذیابیطس، دورانِ سر، کثرت پیشاب، مراق اور سینکڑوں دوسرے امراض کے گھیرے میں آیا ہوا ہو، اسے بیمار تو نہیں کہا جا سکتا بلکہ یہی کہا جائے گا کہ وہ خود اتنی بڑی بیماری تھا جو تمام امراض کا ناطقہ بند کیے ہوئے تھا، ایسا آدمی اگر یہ اقرار نہ بھی کرے کہ اسے بار بار یہ گمان گزرتا تھا کہ وہ نامرد ہو گیا ہے تو بھی علم طب کی تھوڑی سی شدھ بدھ رکھنے والا کوئی بھی شخص یہ جان سکتا ہے کہ ذیابیطس کا سب سے پہلا حملہ ہی انسان کی جنسی قوت پر ہوتا ہے اور وہ اسے ناکارہ بنا کر رکھ دیتی ہے اور یہاں تو امراض کا ایک پورا لشکر بھی ساتھ ہے جس نے لامحالہ حشر میں حشر بپا کر کے رکھ دیا ہوگا۔ ان حالات میں متنبی قادیان کی پہلی بیوی بیچاری حرمت بی بی کے لیے اس کے سوا اور کیا چارہ تھا کہ وہ اپنے بھائی کے گھر میں جا کر بیٹھ جاتی لیکن اس سے بھی بڑا ستم یہ ہوا کہ مولوی نور الدین کے زد جام عشق ٹائپ نسخوں نے مرزا غلام احمد کی مردہ رگوں میں بھی خون کی لہر دوڑا دی اور اس نے دہلی کے ایک مفلوک الحال خاندان کے میر ناصر نواب کی 16 سالہ کتخدا بیٹی اللہ رکھی کے سر پر ''نصرت جہاں بیگم'' کا تاج رکھ کر یہ نعرہ لگا دیا کہ خدا نے مجھے کہا ہے کہ

ہر چہ باید نو عروسے را ہمہ ساماں کنم
واں چہ مطلوب شما باشد عطائے آں کنم

کہ نئی بیوی کی جو بھی ضروریات ہوں گی وہ میں پوری کروں گا اور تمہیں جس چیز کی ضرورت ہوگی وہ میں دوں گا۔

لیکن سینکڑوں امراض کے نرغے میں آیا ہوا ایک 45 سالہ بڈھا قانون قدرت کو تو نہیں توڑ سکتا۔ ایک طرف چڑھتی دھوپ تھی اور دوسری طرف ڈھلتی چھاؤں۔ ان حالات میں دھوپ کو اپنی تمازت کم کرنے کے لیے دوسرے راستے اختیار کرنے ہی تھے کہ یہ ایک فطری عمل تھا اور فطرت کے راستوں کے

آگے جب بندھ باندھنے کی کوشش کی جاتی ہے تو یہ سیلاب بلا ہر رکاوٹ کو توڑ کر نکل جاتا ہے پھر یہاں بھی ایسا ہی ہوا اور اتنا کچھ ہوا کہ اس کے اپنے بیٹے نے اپنی والدہ سے سیرت المہدی جلد اوّل کے پہلے ایڈیشن میں ایسی ایسی روایات بیان کیں کہ کوئی ماں اپنے بیٹے سے مجامعت کی ایسی تفصیلات بیان کر سکتی ہے نہ کسی بیٹے میں یہ ہمت ہے کہ وہ انہیں سن ہی لے چہ جائیکہ وہ انہیں ضبط تحریر میں بھی لے آئے (یہاں اس امر کا تذکرہ ضروری ہے کہ اگرچہ سیرۃ المہدی کی جلد اول کے دستیاب ایڈیشنوں میں بھی اس نوع کا مواد خاصی مقدار میں موجود ہے لیکن اس کا اصلی ایڈیشن اول مرزا محمود احمد نے واپس لے لیا تھا) لیکن یہ کار آمد ریفرنس تو آپ اب بھی پڑھ سکتے ہیں کہ حضور نے پہلی بیگم سے مباشرت عرصہ ہوا ترک کر دی تھی۔ یہ انکشاف خواہ مؤلف سیرۃ المہدی کی والدہ نے کیا ہو یا والد نے، ہر دو صورتوں میں لاجواب ہے کہ مادر گیتی ایسے والدین روز روز پیدا کرتی ہے نہ ایسے بیٹے ہی روز روز جنم لیتے ہیں جو والدین کی خلوتوں کو بے نقاب کرنے میں بھی کوئی شرمندگی محسوس نہ کریں۔

جن لوگوں نے **History of Prostitution, My Secret Garden** اور **Secret Lives of Great People** اور جنس پر اس نوع کی دوسری تحقیقی کتب کا مطالعہ کیا ہے انہیں معلوم ہے جب کچھ لوگ مردانہ ضعف کا شکار ہوتے ہیں تو جس رفتار سے یہ کمزوری ان میں در آتی ہے، اس سے کئی گنا زیادہ تیزی سے وہ اپنی مردانگی کے جوہر دکھانے کے لیے پاپڑ بیلنے لگتے ہیں۔ یہی حال مرزا غلام قادیانی کا تھا کہ اس کی ایک بیوی تو معلقہ ہو کر رہ گئی تھی جبکہ دوسری نے چندہ خوری سے ملنے والی دولت کے لیے ایک ازکار رفتہ بڈھے کے ہاں رہنا تو قبول کر لیا لیکن اپنی جوان امنگوں کا خون کرنے کی بجائے وہ کچھ کرنے کی راہ اختیار کر لی جس کا تصور بھی لرزہ براندام کر دیتا ہے۔

مگر مرزا غلام احمد کا جوش جنوں اب بھی فرو نہ ہوا اور اس کی نظر اپنی ایک رشتہ دار لڑکی محمدی بیگم پر پڑ گئی اور وہ اس پر کچھ اس انداز سے لٹو ہوا کہ آسمان پر اس سے اپنا نکاح بھی پڑھے جانے کا اعلان کر دیا اور یہاں تک لکھ دیا کہ اگر اس کا نکاح کسی دوسرے سے ہوا تو اس کا شوہر مر جائے گا یا اسے طلاق دے دے گا اور وہ ہر حال میں میرے نکاح میں آئے گی مگر ایسا نہ ہونا تھا نہ ہوا اور مرزا غلام احمد قادیانی وصل کی تمام حسرتیں دل میں لیے صرف محمدی بیگم کے پاجامے سونگھنے ہی پہ اکتفا کرتا رہا۔ یوں یہ ساری پیشگوئیاں ایک خبطی کی پیش خبریاں ثابت ہوئیں لیکن سوچنے کی بات یہ ہے کہ جن لوگوں کے یہ لچھن ہوں، کیا وہ نبوت کے قریب بھی پھٹک سکتے ہیں؟ نہیں ہرگز نہیں۔

اس ماحول میں پروان چڑھنے والے مرزا غلام احمد کی دوسری بیوی کے بڑے بیٹے مرزا محمود احمد کو صرف 22 سال کی عمر میں مولوی نورالدین کی وفات کے بعد اس کے ماموؤں نے غنڈہ گردی سے "خلافت" کی گدی پر بٹھایا اور اہلِ نظر جانتے ہیں کہ مذہبی جماعتوں کی سربراہی کے لیے یہ عمر کس قدر غیر

موزوں ہے۔ اسی پس منظر میں یہاں اس امر کا تذکرہ بھی بے محل نہیں ہوگا کہ اس ''منصب'' پر فائز ہونے سے پہلے مرزا غلام احمد کی زندگی میں ہی میر سراج الحق نعمانی نے مرزا محمود احمد کی جنسی بے اعتدالیوں کی ایک شکایت مرزا غلام احمد کی پگڑی میں ایک چٹ ڈال کر کی تھی جس پر مولوی محمد علی کی سربراہی میں ایک انکوائری کمیٹی بنائی گئی جس کی Findings کا ذکر کرتے ہوئے انہوں نے خود کہا ہے کہ جرم تو ثابت ہوگیا تھا مگر ہم نے شبہ کا فائدہ دے کر ملزم کو بری کر دیا لیکن قانونی موشگافیوں کے ذریعے ایک مجرم کو بے گناہ قرار دینے کی یہ پیر پرستانہ کارروائی پھر بھی مولوی محمد علی کو قادیانؒ میں رہنے کے قابل نہ بنا سکی اور مولانا عبدالرحمٰن مصری، حکیم عبدالعزیزؒ اور حقیقت پسند پارٹی کے چیئرمین ملک عزیز الرحمٰن کے بقول جب ایک دن مرزا محمود احمد نے مولوی محمد علی کی اہلیہ ہی کے پاؤں پر اپنا پاؤں رکھ کر انہیں اپنے ڈھب پر لانے کی طرح ڈالی اور ان کی بیٹیوں تک پر نگاہ بد ڈالنا شروع کر دی تو پھر ان کے لیے قادیان سے بھاگنے کے علاوہ کوئی چارہ نہ رہا اور اس عجلت میں وہ مرزا غلام احمد کی نام نہاد نبوت بھی وہیں بھول آئے اور لاہور میں آکر ان کی مجددیت'' کا پروپیگنڈہ شروع کر دیا تاکہ گلشن کا کاروبار چلتا رہے۔

اب مرزا محمود احمد کے لیے اپنے مشن کو آگے بڑھانے کے لیے کوئی روک باقی نہ رہ گئی تھی، اس لیے اس نے پہلے قادیان اور اس کے بعد ربوہ (چناب نگر) میں ایک ایسا آہنی نظام قائم کیا کہ مرزا غلام احمد کی ''نبوت'' کو نہ ماننے والوں کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دے کر ان سے مصاہرت اور مناکحت کے رشتے توڑ دیئے۔ اور ان کے جنازے تک پڑھنے کو حرام قرار دے ڈالا اور جب ان سے مسلمانوں کے بچوں کے بارے میں پوچھا گیا تو کہا کہ سانپ کا بچہ سانپ ہی ہوتا ہے۔ اس طرح جب مرید اپنے رشتہ داروں اور معاشرے سے پوری طرح کٹ گئے تو پھر اس نے ان کے مال و منال، عزت اور اولاد ہر چیز پر ہاتھ صاف کرنے کو پوری طرح مباح سمجھ لیا اور مرید بھی پیر پرستی میں اس حد تک آگے نکلے ہوئے تھے کہ وہ اپنے نام نہاد خلیفے کے خلاف کسی بات پر یقین کرنے کے لیے تیار نہ تھے اور پیر قادیانی نے تو پیش بندی کے طور پر اپنے ایک خطبے میں یہاں تک کہہ دیا تھا کہ اگر تم مجھے کسی ناگفتہ بہ حالت میں دیکھ بھی لو تو سمجھ لو کہ یہ تمہاری آنکھ کی غلطی ہے۔ اسی طوفانی پروپیگنڈے کی یہ تاثیر تھی کہ ان کے ایک انتہائی قریبی ساتھی مولوی عبدالرحمٰن مصری کو جب ان کے بیٹے بشیر احمد مصری نے بتایا کہ جس خلیفے کو آپ تقدس مآب اور پتہ نہیں کن کن القابات سے نوازتے ہیں، وہ تو اول درجے کا چھٹا ہوا بدمعاش ہے اور اس سے کوئی محرم یا غیر محرم عورت تو درکنار کوئی خوبرو نوجوان تک محفوظ نہیں تو مریدِ سادہ کو اپنے بیٹے کے بیان پر بھی یقین نہ آیا اور وہ یہی سمجھتا رہا کہ میرا بیٹا مخالفین کے ہاتھوں میں کھیل رہا ہے لیکن جب بیٹے نے اپنے باپ کو ساتھ لے جا کر روشندان سے تمام منظر اپنی آنکھوں سے دکھا دیا تو تب کہیں جا کر اسے یقین آیا کہ اس شہر طلسمات میں تو وہ کچھ ہوتا ہے جس کا خواب میں بھی تصور نہیں کیا جا سکتا اور جب مرزا محمود کو اپنے جاسوسوں کی معرفت اس

ساری کارروائی کی خبر ہوئی تو مصری صاحب بدترین سوشل بائیکاٹ کی زد میں آگئے اور پھر اس کے بعد ایک نہیں سینکڑوں خاندان وقتاً فوقتاً سماجی مقاطعہ کا شکار بنتے رہے۔ اور کئی مراحل تو ایسے بھی آئے کہ ''الہامات'' کی چادروں میں لپٹی ہوئی ان بستیوں کو چھوڑنے والے لوگوں کا سامان اٹھانے کے لیے بھی کوئی تیار نہ ہوتا تھا۔ اور اگر ان میں کوئی بیمار پڑ جاتا تو اس کا علاج تو کیا، اس کی تیمارداری تک کوئی نہ کرتا۔ مگر طرفہ تماشا یہ ہے کہ اگر مسلمان قادیانی امت کا سوشل بائیکاٹ کرنے کا کبھی اعلان کرتے ہیں تو وہ آسمان سر پر اٹھا کر اسے غیر انسانی قرار دیتے ہیں۔ امریکہ و یورپ میں اس کا پروپیگنڈہ کرتے ہیں۔ حقوق انسانی کے عالمی فورموں میں چلا چلا کر اپنی مظلومیت کا ڈھنڈورہ پیٹتے ہیں لیکن یہ نہیں بتاتے کہ ان کے ہاں تو یہ روز کا معمول ہے۔ بلکہ اس سے بھی کہیں آگے بڑھ کر وہ قتل و غارت تک کی جو وارداتیں کرتے ہیں اس سے تو حسن بن سباح اور اس کے باطنی ساتھیوں کی روحیں بلکہ بدروحیں بھی کپکپا کر رہ جاتی ہیں۔

مرزا محمود احمد نے اپنے قریب ترین رحمی اور غیر رحمی رشتوں کے ساتھ جو سلوک کیا، اس کی داستان بیان کرنے والے ان کے عزیز، رشتہ دار اور اس کے وہ قریب ترین ساتھی ہیں جو سب کچھ قادیانیت کے لیے قربان کر کے اس کے چرنوں میں گئے تھے۔ مگر پھر جب انہیں اصل حقیقت کا علم ہوا تو پتہ چلا کہ خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا۔ حافظ شیرازی نے کسی ایسے ہی موقع کے لیے کہا تھا ؎

واعظاں کیں جلوہ بر محراب و منبر می کنند
چوں بخلوت می روند آں کار دیگر می کنند

اس جنسی بے راہروی کا یہ نتیجہ نکلا کہ مرزا محمود احمد بدترین فالج کا شکار ہوا اور پندرہ سال تک ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرا لیکن اس کی احمق جماعت کا یہ حال تھا کہ وہ الفضل میں لوگوں کی یہ خوابیں شائع کر رہی تھی کہ چاند کو گرہن لگ گیا ہے اور وہ بہت جلد اپنی اصلی حالت میں آجائے گا لیکن عذاب الٰہی کی گرفت میں آیا ہوا کوئی شخص کیسے بچ سکتا ہے اور میں نے تو اپنی آنکھوں سے دیکھا اور کانوں سے سنا ہے کہ ربوہ کی ہر عبادت گاہ میں قادیانی صبح کی نماز کے بعد رکوع سے کھڑے ہونے کے بعد رو رو کر اور چیخ چیخ کر رب اشف امیر المومنین شفاءً عاجلاً کاملاً لایغادر سقماً کی دعائیں اس طرح مانگا کرتے تھے کہ ان کی گھگھی بند جاتی تھی لیکن پی آئی اے کی پرواز سے روزانہ جرمنی سے دوائیں منگوانے اور سوئٹزرلینڈ کے بہترین ڈاکٹروں سے علاج کروانے کے باوجود اس کے مرض نے ایسی خوفناک صورت اختیار کر لی کہ اس کا نصف سے زیادہ دھڑ بالکل بیکار اور شل ہو گیا، ٹانگیں توری کی طرح لٹکنے لگیں اور مگر دولت کا پجاری ''خاندان نبوت'' اس عبرتناک حالت میں بھی حضرت صاحب کی زیارت کے نام پر نمائش کر کے چندہ اکٹھا کرتا رہا کہ دولت ہی تو اس کی سب سے بڑی کمزوری ہے اور یہ سارا ناٹک اسی لیے رچایا گیا۔ یہاں اس امر کی نشاندہی بھی ضروری ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام کی بیماری کے بارے میں جو روایات موجود ہیں۔ قادیانی

اس کی پرزور تردید کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے مقربین کے ساتھ کبھی ایسا نہیں کرتا لیکن جب مرزا محمود احمد عذاب خداوندی کی پکڑ میں آیا تو پھر ابوالآ ٹا (ابوالعطا) جالندھری جیسے ملاؤں نے انہی روایات کو مرزا محمود کی بیماری کے لیے بطور دلیل پیش کرنا شروع کر دیا۔

اور جب 1965ء میں مرزا محمود احمد اپنی تمام مکاریوں اور عیاریوں کو ساتھ لے کر جہنم کی سب سے نچلی تہ کی جانب روانہ ہوا تو وہ مرزا ناصر احمد کو اپنا جانشین بنانے کی تمام پلاننگ کر چکا تھا اور قادیانی جماعت میں رائج نیم آزاد اور محدود طریق انتخاب کو منسوخ کر کے اس کی جگہ پوپ کی طرز پر اپنے لے پالک نمائندین (کارڈینیلز) کا ایک انتخابی کالج بھی بنا چکا تھا مگر اتنے وسیع انتظامات کے باوجود اس کا سوتیلا بھائی مرزا رفیع احمد اس کے لیے ایک بڑا خطرہ تھا جس سے نمٹنے کے لیے مرزا ناصر احمد کے حقیقی بھائیوں اور حواریوں نے پہلے سے تیاریاں کر رکھی تھیں اور مرزا طاہر احمد جس کی اس سے پہلے مرزا رفیع احمد سے گاڑھی چھنتی تھی، وہ بھی مرزا رفیع احمد سے آنکھیں پھیر چکا تھا اور کمینگی اور مخبری میں اس حد تک آگے چلا گیا تھا کہ مرزا رفیع احمد کے صدر خدام الاحمدیہ ہونے کے زمانے میں جو طاہر کبڈی ٹورنامنٹ ہوتا تھا، اس کے بارے میں اس نے اپنے ہاتھ سے لکھ کر مرزا ناصر کو یہ رپورٹ بھیجی کہ یہ نام سابق صدر مرزا رفیع احمد کا تجویز کردہ ہے۔ اگر آپ اجازت دیں تو اس کو رکھا جائے ورنہ تبدیل کر دیا جائے۔ میں بھی اس زمانے میں خدام الاحمدیہ کی مرکزی مجلس کا ایک اہم رکن تھا، اس لیے یہ تحریر میں نے خود پڑھی اور یہ جان کر حیران رہ گیا کہ محلاتی سازشیں یہاں کس طرح ہوتی ہیں؟ اس مخبری کے ساتھ ساتھ اس نے اپنی بیٹی کا نکاح مرزا ناصر احمد کے بیٹے لقمان سے کر کے ''عروج بالفروج'' کے ذریعے اپنی ''خلافت'' پکی کرنے کی کوششیں بھی تیز کر دیں۔

ان حالات میں جب ڈرامہ بازی کر کے مرزا ناصر احمد کو خلیفہ ثالث یا سالوس بنانے کا جعلی اعلان کیا گیا تو کسی کو اس کا یقین نہ آیا اور قادیانی عبادت گاہ (مسجد مبارک) میں اس قدر شور برپا ہوا کہ مرزا ناصر کو اپنی چگی داڑھی سمیت یہ اعلان کرنا پڑا کہ خاموش ہو جائیں لیکن ہنگامہ پھر بھی فرو نہ ہوا تو میر محمود احمد نے باآواز بلند حاضرین سے اپیل کی کہ یہ ''خلیفہ المسیح کا پہلا حکم ہے خاموش ہو جائیں'' اس سے آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ اندر خانے کیا کچھ ہوا ہوگا۔ یہ سارا منظر میں نے خود اپنی آنکھوں سے دیکھا اور خدا شاہد ہے کہ اس میں ایک ذرہ بھی مبالغہ نہیں کیا گیا۔ مرزا ناصر احمد اور مرزا طاہر احمد جس ماحول میں پلے بڑھے، اس میں ان کے شریف ہونے کا تو کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہو سکتا۔ لیکن انہوں نے اپنے آبا کی سنت پر چلتے ہوئے جو ''کارنامے'' انجام دیئے، اس کی ایک جھلک ''قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام'' میں آپ کو ضرور ملے گی اور یہ نام ان پر مسلسل اور متواتر نازل ہونے والے عذاب کے حوالے سے بہت ہی موزوں ہے قادیانیوں کو حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بڑی کد ہے۔ مرزا غلام احمد نے

انجیل کی بعض الحاقی روایات کے مورچے میں بیٹھ کر ان کے خلاف اپنی روایتی بدزبانی کا مظاہر تو کیا ہی ہے لیکن مرزا طاہر احمد نے بھی ان کے بارے میں ایک کتاب ''ابن مریم کا انجام'' لکھی اور جب ایک دن میں نے اس کے منہ پر کہا کہ یہ عنوان نہایت نامناسب ہے تو وہ زبان سے تو کچھ نہ بولا لیکن اگلے ایڈیشن میں اس کا عنوان ''وصال ابن مریم'' کر دیا۔ یہ دونوں کتب میرے پاس موجود ہیں۔

مرزا ناصر احمد نے اپنے والد اور دادا کے نقش قدم پر چلتے ہوئے جنسی بے راہ روی کی جونت نئی راہیں کھولیں، ان کے بارے میں راجہ غالب احمد کے بھائی راجہ منور احمد جو سابق وزیراعلیٰ پنجاب محمد حنیف رامے کے سیاسی مشیر بھی رہے ہیں، خاصی روشنی ڈال سکتے ہیں اور میرا خیال ہے کہ اب انہیں اپنے بھائی بشیر احمد رازی کی طرح سب کچھ کہہ ہی دینا چاہیے۔ مرزا ناصر احمد اگرچہ اس عہد میں ہی بے راہروی کے راستے پر چل نکلا تھا جس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

جوانی سے طفلی گلے مل رہی تھی
ہوا چل رہی تھی کلی کھل رہی تھی

لیکن بڑھاپے میں خلافت کی گدی سنبھالنے کے بعد اس نے اپنے بیٹے لقمان کی معشوقہ فاطمہ جناح میڈیکل کالج لاہور کی طالبہ طاہرہ خاں کو جس طرح اپنے حرم میں داخل کیا، اس سے ''خاندان نبوت'' کی پرانی روایت اس طرح تازہ ہوئی کہ مرزا ناصر احمد کو کشتے کھا کر اپنے عبرتناک انجام کی طرف جانا پڑا اور شدت بیماری سے ان کے سارے جسم پر پھوڑے نکل آئے اور چہرہ بھی اس سے نہ بچ سکا۔ ان ایام میں، میں نے لاہور کے ایک سکھ بند قادیانی عبدالعزیز بھٹی ایڈووکیٹ سے پوچھا: کہ یہ کیا ہوا تو اس نے فوراً کہا کہ اول تو حضرت صاحب کو اس عمر میں شادی کرنی ہی نہیں چاہیے تھی اور اگر کر ہی لی تھی تو پھر کشتے نہیں کھانے چاہئیں تھے کیونکہ یہ سب کچھ کشتوں ہی کا کیا دھرا ہے۔ میں نے استفسار کیا جب آپ کو سب کچھ پتہ ہے کہ بڑھاپے میں ایسی شادیاں بگڑے ہوئے امراء کا چلن ہیں اور اگر دینداری کا لبادہ اوڑھ کر یہ حرکت کی جائے تو یہ اس سے بھی بدتر ہے۔ تو پھر آپ قادیانیت سے تائب کیوں نہیں ہو جاتے تو اس نے کہا کہ میرے والد نے سکھ مذہب کو چھوڑ کر ''احمدیت'' قبول کی تھی، اس وقت ان کے بڑھاپے کا عالم تھا اور 50 سال کے بعد اب مجھے اصل حالات کا علم ہوا ہے تو میں کسی نئی سوسائٹی میں ایڈجسٹ نہیں ہوسکتا کیونکہ ہمیں زندگی میں سب سے قطع تعلق کر کے ایک مخصوص فضا میں رہنا سکھایا گیا ہے اس لیے اس ماحول سے الگ ہو کر زندگی بسر کرنا بہت مشکل کام ہے۔ بچوں کی شادیاں بھی کرنی ہیں جو سب سے بڑا پرابلم ہے۔ ''احمدیت'' چھوڑ دیں تو مسلمان بھی ہمیں قبول کرنے پر تیار نہیں ہو پاتے، ان حالات میں ہمیں تو اب یہیں جینا اور یہیں مرنا ہے۔ یہی مسئلہ ایئر مارشل (ر) ظفر چوہدری کا ہے کہ وہ سب کچھ جانتے ہوئے بھی اسی جوہڑ میں رہنے پر مجبور ہیں۔ اسی طرح ٹھیکیدار اسمٰعیل جہلمی کا بیٹا ظفر جو امریکہ میں مقیم ہے، اُسے آج بھی خوب اچھی یاد ہے کہ بچپن میں ترکی کے مقام پر مرزا محمود نے ان کے ہاتھ میں رائفل پکڑا کر اور انہیں

فائرنگ پر آمادہ کر کے ابوالہاشم خاں بنگالی کی بیٹی اور صلاح الدین ناصر بنگالی کی بہن کو کس طرح قتل خطاء کا ڈرامہ کر کے قتل کیا تھا تا کہ اپنے گناہ پر پردہ ڈالا جا سکے۔ سینکڑوں قادیانی خوب سمجھتے ہیں کہ ''امن پسند جماعت احمدیہ'' کیسی کیسی غنڈہ گردی کرتی ہے۔ جسٹس منیر مرحوم نے فسادات پنجاب 1953ء کی انکوائری رپورٹ میں لکھا ہے کہ ایک سیاہ رنگ کی کار آتی تھی جو ختم نبوت کی حمایت میں نکالے جانے والے جلوسوں پر گولیاں برساتے ہوئے گزر جاتی تھی۔ اس عہد میں بورسٹل جیل کے قادیانی سپرنٹنڈنٹ نذیر نے جو منڈی بہاء الدین کے ایک گاؤں کے رہنے والے تھے، راقم کو یہ بتایا کہ مسلمانوں کو بھوننے کا یہ انتظام بھی ہم نے ہی کیا تھا اور ہم ساری کارروائی کرنے کے بعد اس کار کو واپس لا کر بورسٹل جیل کے اندر کھڑی کر دیتے تھے۔ سچ بولنا قادیانیوں کے لیے واقعی بہت مشکل ہے مگر انہیں بالآخر یہ کڑوا گھونٹ پینا ہی پڑے گا کیونکہ ''میں تیری تبلیغ کو زمین کے کناروں تک پہنچاؤں گا'' کی پیشگوئی ایسی ناکامی سے دوچار ہوئی ہے کہ ''احمدیت'' اپنی ہی جنم بھومی میں اجنبی ہو کر رہ گئی ہے اور بیرونی ممالک قادیانیوں کے پرزور پروپیگنڈے کے باوجود پاکستان میں ان کے غیر مسلم قرار دیئے جانے کے فیصلے پر خط تنسیخ نہیں کھینچا جا سکا۔ جنوبی افریقہ میں بھی انہیں دائرۂ اسلام سے خارج کیا جا چکا ہے۔ بنگلہ دیش میں انہیں غیر مسلموں کی صف میں شامل کرنے کے لیے مظاہرے ہو رہے ہیں اور اگر امت مسلمہ کو اس بات کا پورا ادراک ہو گیا کہ جہاد اور دہشت گردی کو آپس میں لازم وملزوم قرار دینے کی امریکی کوششوں میں قادیانیوں کی جدوجہد کا کس قدر عمل دخل ہے اور وہ جہاد کے اسلامی احکامات کا استخفاف کرنے کی امریکی مساعی پر کس قدر خوش ہو رہے ہیں تو یہ سودا بھی انہیں بالآخر مہنگا ہی پڑے گا۔

قادیانی جب آلو اور گوبھی زیادہ کھا لیتے ہیں تو ان کی پیشگوئیوں میں جوش بھی کچھ زیادہ ہی پیدا ہو جاتا ہے لیکن جس طرح مرزا غلام احمد کی مصر میں احمدیوں کے ریت کے ذروں کی طرح ہونے کی پیش گوئی صحراء میں ہی بکھر کر رہ گئی، اسی طرح مرزا ناصر احمد اور مرزا طاہر احمد کی جانب سے ان کی تعداد ایک کروڑ تک پہنچانے کی پیشگوئیاں بھی تیز دھوپ میں برف کی طرح پگھل کر مٹی میں ملتی جا رہی ہیں۔

یہ تفصیلات تو یونہی پھسل کر قلم کی نوک پر آ گئیں ورنہ اصل تذکرہ تو قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام کا تھا۔ مرزا غلام احمد دوسروں کی موت کی پیشگوئیاں کرنے کے کتنے شوقین تھے، اس کا اندازہ اس امر سے لگایا جا سکتا ہے کہ انہوں نے کبھی طاعون سے مرنے والوں کو اپنے ''معجزے'' کا نتیجہ قرار دیا۔ کبھی کوئٹہ میں آنے والے زلزلے کو اپنی صداقت کا نشان بتایا۔ کبھی شاہ کابل کی ریاست میں 85 ہزار افراد کے مرنے کی خبریں سنائیں۔ کبھی اپنے مخالفین کو عبرتناک موت کی وعید دی اور خاص طور پر مولانا ثناء اللہ امرتسری، عبداللہ آتھم اور مولانا سعد اللہ لدھیانوی کو تو نام لے کر دشنام طرازی کی سان پر چڑھایا۔ اسی کا ایک شعر جو قادیانی کلام بلاغت نظام کا ادنیٰ سا نمونہ ہے، ملاحظہ فرمائیں۔

ومن اللئام اری رجیلا فاسقا
غولا لعینا نطفه السفهاء
شکس خبیث مفسد و مزور
نجس سیمی السعد فی الجهلاء

اور لئیموں میں سے ایک فاسق شخص کو دیکھتا ہوں کہ ایک شیطان ملعون ہے۔ سفیہوں کا نطفہ اور وہ بدگو خبیث مفسد اور جھوٹا ہے جو ہے تو نحس مگر جاہلوں میں سعد کے نام سے پکارا جاتا ہے۔

پیر مہر علی شاہ گولڑوی جنہوں نے علمی محاذ پر مرزا غلام احمد کے براہین کی دھجیاں بکھیر کر رکھ دیں، ان کو گالیاں دینے کی اس نے نت نئی طرح ڈالی اور مہر علی کو مہو علی لکھتا اور پڑھتا رہا۔ انسان تو انسان شہر بھی اس کی گالیوں سے نہ بچ سکے۔

جہلم کو گالیاں نکالتے ہوئے اس نے تحریر کیا ہے کہ اس کے پہلے تین حرف جہل یعنی جہالت پر دلالت کرتے ہیں اور م روحانی و جسمانی موت کا پتہ دیتی ہے۔ جو شخص اپنے مخالفین کو جہاں سے نکلے ہو وہیں واپس چلے جاؤ اور ہندوؤں کے خدا کو ناف سے ایک بالشت 4 انگل نیچے قرار دیے بلکہ اسے لکھنے سے بھی باز نہ آتا ہو، اس کا انبیا تو بہت دور کی بات ہے کسی معمولی شریف آدمی سے بھی موازنہ نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن چونکہ ایک گروہ محض اپنے حلوے مانڈے کے لیے اسے نبی منوانے پر تلا ہوا ہے، اس لیے دیکھیں کہ انبیاء علیہم السلام کی تو پوری تاریخ میں کوئی ایک فرد بھی ایسا نہیں ملتا جس نے اپنے مخالفین کو اس طرح گالیاں نکالی ہوں اور ان کے برے انجام کی کہانیاں سنا سنا کر اپنے دل کو تسکین دی ہو لیکن یہ ساری پیش گوئیاں غلط نکلیں اور مرزا غلام احمد خود عبرتناک موت کا شکار ہوا۔

مولوی نورالدین اعانتِ جرم کی پاداش میں گھوڑے سے گر کر فوت ہوا اور خود مرزا محمود احمد نے اس پر اپنے باپ کا الہام فٹ کر دیا کہ اس کی ''استقامت میں فرق آ گیا۔'' جبکہ مرزا محمود اس عبرتناک طریقے سے مرا کہ وہ پاگلوں کی طرح سر مارتا تھا اور قادیان واپس جانے کی ضد کرتا تھا اور گدی نشینوں کا ٹولہ مریدوں کو صرف یہ بتاتا تھا کہ ''حضور'' مقامات مقدسہ کے ذکر پر آبدیدہ ہو جاتے اور اصرار کرتے ہیں کہ انہیں ان کی جنم بھومی میں واپس لے جایا جائے لیکن رہیں دل کی دل میں حسرتیں کہ نشاں قضا نے مٹا دیا۔ قاضی اکمل ایسی خوفناک بواسیر سے مرا کہ وہ بستر پر ہی لیٹا رہتا تھا اور ہل تک نہیں سکتا تھا۔ مرزا محمود کا سالا ولی اللہ شاہ ناظر امورِ عامہ بھی فالج سے لنگڑا ہو کر چلنے پھرنے سے معذور ہو گیا اور سالہا سال تک اسی حالت میں رہا جس پر حسن رہتاسی نے اس پر یہ نظم کہی:

چلے جب تو چال اس کی والعادیات
کھڑا ہو تو تفسیر قالوا کسالی

میں حیراں ہوں اس کا کیا نام رکھوں
نویلی دلہن یا پرانی چھنالہ

مرزا ناصر احمد کی موت کا احوال کسی قدر تفصیل سے آچکا ہے مرزا طاہر بھی بدترین موت کی گرفت میں آکر جلاوطنی کی موت مرا اور بھنڈراں والا جنتی بھی جرأت نہ دکھا سکا۔ مرزا طاہر احمد کی والدہ مریم آتشک سے جس المناک طریقے سے مری، اس کی تفصیل میری کتاب شہر سدوم میں موجود ہے جو اللہ تعالیٰ کے فضل سے اتنی زیادہ پڑھی گئی ہے کہ جہاد کی مخالفت اور انگریز کی شان میں مرزا غلام احمد کی پچاس الماریوں پر محیط کتابیں اس کے سامنے ہیچ ہو کر رہ گئی ہیں اور خود قادیانی تبرک کے طور پر اسے چھپا کر رکھتے اور پڑھتے ہیں۔

نوبل پرائز یافتہ ڈاکٹر عبدالسلام کی بہن صلاح الدین بنگالی کی بہن روزی کی سہیلی تھی، اس لیے ناممکن ہے کہ انہیں اس خاندان کے جنسی عصیان کی کوئی خبر نہ ہو، اس لیے وہ کتمان حق کی پاداش میں علاج معالجے کی بہترین سہولتوں کے باوجود اپنی یادداشت کھو بیٹھا اور سالہاسال تک اس حالت میں رہا کہ ایک سیکنڈ کے لیے کھڑے ہوتا تو نیچے گر جاتا۔ چوہدری ظفر اللہ خاں اپنی عمر کا آخری حصہ نہایت اذیت ناک طریقے سے گزار کر مرا حالانکہ اسے مرزا محمود کی بدمعاشیوں کا ذاتی علم تھا اور وہ خود بھی بہت بڑا ''مدبر'' تھا اور اس کی جنسی انارکی اس مقام کو پہنچی ہوئی تھی کہ ایک دفعہ لاہور ریلوے سٹیشن پر وہ معروف صحافی بننے والے عبداللہ ملک کو عہد جوانی میں راجہ غضنفر علی کے ساتھ جانے سے روکنے کے لیے اس سے باقاعدہ گتھم گتھا ہو گیا۔ ان حالات میں خود قادیانی یہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی قادیانی فالج یا دوسری عبرتناک بیماری سے نہیں مرتا تو وہ قادیانی ہی نہیں۔ کوئی شخص خواہ وہ ہندو، یہودی، عیسائی، ملیچھ یا قادیانی کوئی بھی ہو، اس کی بیماری کو ہدف طعن بنانا یا اس کی موت پر کسی قسم کی مسرت کا اظہار کرنا نہایت نازیبا ہے لیکن چونکہ قادیانیوں کے متنبی اعظم سے لے کر ان کے نام نہاد گدی نشینوں تک نے یہ وتیرہ بنالیا ہے کہ وہ ہر قابل ذکر مسلمان لیڈر اور عالم کی موت پر جشن مناتے ہیں اور ذوالفقار علی بھٹو اور شاہ فیصل کی موت پر تو انہوں نے باقاعدہ انبساط کا اظہار کرتے ہوئے مٹھائیاں تک تقسیم کیں، اس لیے ہم نے نہایت افسوس کے ساتھ یہ اجمالی سا تذکرہ کیا ہے کہ قادیانی امت کے اکابر کس طرح مقابر کی تاریکیوں میں ڈوبتے ہیں۔

چند روز پیشتر ایک قادیانی نے مجھے ٹیلی فون کیا کہ کچھ وقت دیں، آپ سے چند ضروری باتیں کرنی ہیں۔ میں نے کہا کسی وقت تشریف لے آئیں۔ چنانچہ وہ اگلے ہی روز آپہنچے اور سلسلہ کلام شروع کرتے ہی کہا کہ ''خلیفہ ثانی'' کی جنسی بے اعتدالیاں تو واقعی حد سے بڑھی ہوئی تھیں۔ آپ ان کے بارے میں ضرور لکھیں لیکن مرزا غلام احمد کے متعلق کوئی بات نہ کریں۔ میں نے کہا اس نے تاج برطانیہ کے سائے تلے جعلی نبوت کا دعویٰ کر کے جہاد کو منسوخ کر کے اور تمام مسلمانوں کو غلیظ ترین گالیاں دے کر جس طرح

امت مسلمہ کو نقصان پہنچایا ہے، اس صورتحال میں اسے کس طرح نظر انداز کیا جاسکتا ہے؟ کہنے لگے سوچ لیں ہم آپ کو اتنے پیسے دے سکتے ہیں جو جماعت اسلامی، جماعۃ الدعوہ اور ختم نبوت والے آپ کو نہیں دے سکتے، میں نے جواب دیا کہ میرا ان جماعتوں سے فکری اتحاد ہے اور میں نے آج تک ان سے ایک پیسہ بھی نہیں لیا۔ ان میں سے ایک صاحب نے کہا کہ اگر آپ باز نہ آئے تو ہم آپ کو ایسے طریقے سے بدنام کرنے کی کوشش کریں گے کہ کسی کو شبہ بھی نہیں ہوگا۔ تو میں نے جواباً کہا آپ جو چاہیں کرلیں، الزامات اگر جھوٹے ہوں تو سچ کی ایک کرن ہی ان کی پیدا کردہ تاریکی کا پردہ چاک کرنے کے لیے کافی ہے۔ اس لیے آپ جو چاہیں کرلیں لیکن میرے تین سوالات بھی اپنے بڑوں کے سامنے ضرور پیش کردیں:

-1 نذیر ڈرائیور اور مرزا اظہر کی شکلیں آپس میں ہو بہو کیوں ملتی ہیں؟

-2 خلیفہ صلاح الدین کے ایک بیٹے کی شکل آپ کے ایک خلیفے کی تصویر کا عکس کیوں دکھائی دیتی ہے۔

-3 مرزا محمود احمد کی بیٹی امۃ القیوم عرف قمی اور ان کی بیوی بشریٰ المعروف مہر آپا کا رحم کیوں غائب ہے۔ الٹرا ساؤنڈ کروالیں اگر ہماری بات غلط نکلے تو شہر سدوم کی تمام کاپیاں تلف کردوں گا جس پر وہ اٹھ کر باہر نکلنے لگے۔ تو ایک نے بڑبڑاتے ہوئے کہا کہ آپ اکیلے یہ جنگ کب تک لڑیں گے۔ میں نے کہا ''میں ختم نبوت کا ایسا سپاہی ہوں جس کے ہاتھ میں پرانی توڑے دار بندوق ہے لیکن میں آخری گولی تک اپنے مورچے میں ڈٹا رہوں گا۔''

جناب متین خالد نے جس محنت اور عرق ریزی سے یہ ساری تفصیلات قادیانیوں کی کتب، رسائل اور اخبارات سے جمع کی ہیں، یہ ایک بہت بڑا کام ہے جو نہ صرف قادیانیوں کے لیے ''سرمہ چشم احمدیہ'' کا کام دے کر ان کے ''ازالہ اوہام'' کا موجب بنے گا بلکہ آنے والے مورخ کی تحقیق کے لیے ایک ماخذ کا کام بھی دے گا۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے تو ان کی اس کتاب کو قادیانی زعماء کی جنسی زندگی کا ٹریل ایکس ماسٹر پرنٹ قرار دیا جاسکتا ہے۔

شفیق مرزا

لاہور



دریچہ

# ''ہوئے مر کے وہ جو رسوا''

بے نظیر بھٹو کے دورِ اقتدار میں اسلم اظہر پی ٹی وی کے مینیجنگ ڈائریکٹر تھے۔ اس محکمے کے ایک قادیانی کو اپنے کسی کام کے سلسلے میں ڈائریکٹر کی منظوری درکار تھی۔ وہ درخواست لے کر حاضر ہوا، ڈائریکٹر نے درخواست پڑھی اور بلا تاخیر دستخط کر دیئے۔ بغیر کسی دفتری اڑچن کے اس آسانی سے کام ہونے پر اس نے یہ سمجھا کہ ڈائریکٹر بھی اپنا آدمی ہے۔ اس لیے اگلے دن وہ بڑے اعتماد اور اپنائیت کے احساس کے ساتھ مٹھائی کا ڈبہ لے کر دفتر میں مسکراتا ہوا داخل ہوا اور وہاں موجود دوسرے لوگوں کو نظر انداز کرتے ہوئے اس نے ڈبہ میز پر رکھا اور بے تکلفی سے اپنا ہاتھ مصافحہ کے لیے اس انداز سے آگے بڑھایا کہ اس کی مخصوص انگوٹھی واضح رہے۔ ایم ڈی نے اس کی مسکراہٹ، انگوٹھی اور بے تکلفی کو نظر انداز کرتے ہوئے اسے اور ڈبے کو سوالیہ نظروں سے دیکھا تو اس نے ہنس کر کہا: ''سر! وہ میرا کام ہو گیا ہے، اس لیے خوشی میں منہ میٹھا کرانے آیا ہوں اور ویسے بھی سر! آپ تو اپنے آدمی ہیں۔''

ایم ڈی نے اپنے ماتھے پر ہاتھ مارا اور کہا: ''اوہو...... میاں! آپ کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ آپ کا کام تو میں نے اس لیے کر دیا کہ میرٹ پر آپ کا حق بنتا تھا اور یہ جو میرے چہرے پر لعنت برس رہی ہے اس کی وجہ کچھ اور ہے۔''

مجھے یہ قصہ اس کتاب کے مصنف و مؤلف محمد متین خالد نے سنایا۔ اسلم اظہر کے نزدیک گو مرزائیت اسباب لعنت میں سے ایک بڑا سبب تھا۔ لیکن کوئی اور فعل بد بھی اس کی وجہ بن سکتا ہے۔ متین خالد نے تقریباً بیس کتابوں میں لعنت و پھٹکار کے اصل اور بڑے سبب کے علاوہ دیگر وجوہ کی تفصیلات مع ثبوت کے جمع کر دی ہیں لیکن زیرِ نظر کتاب میں ان لعنتیوں کا انجام بد مذکور ہے۔

یوں تو اس کائنات کے بنانے والے نے بدکاروں، سیاہ کاروں، بدمعاشوں، سرکشوں اور نافرمانوں کو دنیا میں ڈھیل دے رکھی اور انجام و سزا روزِ قیامت تک موقوف ہے مگر کبھی کبھی اپنی قدرت کے اظہار اور اپنے بندوں کی عبرت کے لیے یہاں بھی ایک جھلک دکھا دی جاتی ہے۔ خصوصاً ایسوں کے لیے جو اپنے منہ سے رسوائی، لعنت اور ذلت طلب کریں۔ آنجہانی مرزا قادیانی نے اپنی تحریروں میں جابجا اپنے

جھوٹا ہونے کی صورت میں عبرتناک اور ذلت آمیز موت کی پیش گوئیاں خود اپنے حق میں کی ہیں، اس وضاحت کے ساتھ کہ عبرتناک موت جو قہر الٰہی اور بہت بری موت ہے، وہ ہیضہ ہے، اور یہ بات کون نہیں جانتا کہ مرزا قادیانی کی موت ہیضے سے ہوئی تھی۔ عذاب الٰہی اور انجام بد کے لیے کفر وارتداد اور ختم نبوت کا انکار ہی کافی ہے لیکن اگر اس کے ساتھ فحاشی، لواطت، بدکاری، شراب خوری، دھوکہ، فراڈ اور ظلم و ستم بھی شامل ہو جائے تو یہ کفر کی بدترین شکل ہے۔ پھر یہ سیاہ کاریاں کھلے بندوں ڈنکے کی چوٹ پر ہوں تو اللہ کے عذاب کا کوڑا اسی دنیا میں حرکت میں آجاتا ہے۔

متین خالد نے اس کتاب کا نام ''قادیانی راسپوٹینوں کا عبرتناک انجام'' رکھا ہے، لیکن میں سمجھتا ہوں کہ یہ اصل راسپوٹین کے ساتھ زیادتی ہے۔ مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا نورالدین کے داماد اور قادیانیوں کے خلیفہ ثانی مرزا محمود احمد کی جو غلیظ ترین اور گھناؤنی کرتوتیں اس کتاب میں مذکور ہیں، راسپوٹین دیکھ پاتا تو کانوں کو ہاتھ لگاتا۔ تاریخ میں راسپوٹین کا نام برائی اور بدی کی علامت کے طور پر ذکر کیا جاتا ہے لیکن کیا اس کے حالات زندگی میں کوئی دکھا سکتا ہے کہ اس نے اپنی سگی بیٹی سے دست درازی کی ہو یا اپنی مقدس کتاب کو بستر گناہ کی چادر بنایا ہو۔

متین خالد ختم نبوت کی سرحد کا وہ جرأت مند، پرعزم اور نڈر پہرے دار ہے جو برے کو اس کے گھر تک پہنچانے کا حوصلہ اور ہمت رکھتا ہے۔ اس نے ان تمام چوراچکوں، اٹھائی گیروں، لچے لفنگوں، بدمعاشوں اور دلالوں کے پول تو اپنی دیگر کتابوں میں خوب خوب کھولے ہیں جنہوں نے مذہبی لبادے میں عقیدہ ختم نبوت پر شب خون مارا اور یہود و نصاریٰ کی کاسہ لیسی کا حق ادا کیا۔ اس کتاب میں اس نے پوسٹ مارٹم کر کے ان کے انجام بد اور اس کے اسباب و وجوہ کو آشکارا کیا ہے۔ متین خالد، اللہ تعالیٰ کے اس نظام قدرت کی ایک نشانی ہے جس نظام کے تحت تاقیام قیامت، اسلام کی بقا اور حفاظت کا انتظام کیا گیا ہے۔ اس لیے اس کا کام، محنت اور عزم میرے لیے باعث تعجب تو نہیں، قابل رشک ضرور ہے۔ ممکن ہے کسی نصیبے والے کو ان واقعات سے ہدایت کی راہ ملے اور متین خالد دربار رسالت میں سرخرو ٹھہرے۔ یہی اس کی محنت کا حاصل اور زندگی کا مقصد ہے۔

مولانا قاری منصور احمد

کالم نگار ''دریچہ''

ہفت روزہ ضرب مومن، کراچی



# یقین کیجیے!!!

اللہ تعالیٰ اپنے حبیب مکرم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے بے پایاں محبت کرتے ہیں۔ اس کی دو وجوہات ہیں۔ اوّل یہ کہ حضور نبی کریمؐ نے اپنی روشن زندگی کا ایک ایک نورانی لمحہ اللہ تعالیٰ کی مکمل اطاعت اور رضا کے منور ہالے میں بسر کیا اور دوسرا یہ کہ آپؐ نے اس راستے میں آنے والی تمام جانگسل مشکلات، تکالیف، مصائب اور آزمائشوں کو نہایت خندہ پیشانی، صبر اور استقامت سے برداشت کیا۔ حضور نبی کریمؐ کی اس خوبصورت ادا اور قربانی نے اللہ تعالیٰ کے نزدیک آپؐ کا مقام و مرتبہ بے حد بلند کیا۔ قرآن مجید میں خالق کائنات حضور نبی کریمؐ کا تعارف وما ارسلنک الا رحمة للعالمین کی رخشاں سند کے ساتھ کرتا ہے۔ کبھی آپ کے فرقِ اقدس پر یسین، طه، یاایها المزمل اور یا ایها المدثر کے تاج سجائے جاتے ہیں اور کبھی ورفعنالک ذکرک کی منادی انفس و آفاق میں آپ کی برتری کا اعلان کرتی ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنی پہچان بھی قرآن کریم میں جگہ جگہ اپنے محبوب علیہ السلام کے توسط سے کرائی۔ کبھی فرمایا هو الذی ارسل رسوله بالهدیٰ و دین الحق۔ رب العالمین وہ شان والا ہے جس نے اپنے رسول علیہ السلام کو ہدایت اور سچے دین کے ساتھ بھیجا۔ کبھی اپنے تعارف کے لیے فرمایا۔ قل هو الله احد (اے حبیب مکرم) آپ اپنی زبان پاک سے لوگوں کو کہہ دیں کہ اللہ ایک ہے۔

اللہ تعالیٰ، اہل ایمان کو آداب النبی سکھاتے ہوئے حکم دیتا ہے:

اے ایمان والو! نہ بلند کیا کرو اپنی آوازوں کو (نبی کریم ﷺ) کی آواز سے اور نہ زور سے آپ کے ساتھ بات کیا کرو جس طرح زور سے تم ایک دوسرے سے باتیں کرتے ہو۔ (اس بے ادبی سے) کہیں ضائع نہ ہو جائیں تمھارے اعمال اور تمھیں خبر تک نہ ہو۔ (الحجرات: 2)

سعدیؒ نے کہا تھا:

ہزار بار بشویم دہن ز مشک و گلاب
ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی است

یہ وہ عالی مرتبت دربار ہے، جہاں غالب ایسے شہنشاہِ سخن کو بھی اعتراف عجز سخن کرتے ہوئے

یوں کہنا پڑا۔

غالب ثنائے خواجہؐ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذات پاک مرتبہ دانِ محمدؐ است

یہی وجہ ہے کہ خدائے رحمٰن و رحیم ان دریدہ دہنوں کو نہایت سخت الفاظ میں انتباہ کرتا ہے جو حضور نبی کریمؐ کی شان اقدس میں گستاخیوں کے ارتکاب کی جسارت کرتے، مقدس تعلیمات کا تمسخر اڑاتے، آپ کے مقام و مرتبہ کو گھٹانے کی مذموم سعی کرتے، ختم نبوت کا انکار کرتے، آپ کے عالی مقام اہل بیت کی تنقیص کرتے، آپ کے صحابہ کرامؓ کا مذاق اڑاتے یا آپ کے دلبر و دلدار شہرِ مدینہ منورہ کی توہین کرتے ہیں۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ ایسے لوگوں کی دنیوی و اخروی زندگی امن و سکون سے گزرے۔ ایسے بدبختوں پر قہر خداوندی ایسے نازل ہوتا ہے کہ ان کی زندگیاں نقش عبرت بن جاتی ہیں۔ ان کا سکون چھین لیا جاتا ہے، ان کے ہاں بہن بھائی اور باپ بیٹی ایسے مقدس رشتوں کا تقدس بھی ختم ہو جاتا ہے۔ خدا کی لعنت ہمہ وقت ان کے تعاقب میں رہتی ہے۔

قرآنِ کریم میں رسول کریمؐ کو ایذا دینے والے کو مستحق لعنت قرار دیا گیا ہے۔ اور دنیا و آخرت میں ذلیل کرنے والے دردناک عذاب کی خبر دی گئی ہے۔ ایک بار ابولہب نے حضور اقدسؐ کی شان میں بکواس کرتے ہوئے کہا تھا 'تبالک آپ تباہ ہو جائیں (نعوذباللہ) اللہ تعالیٰ نے اس گستاخی کا بدلہ اور انتقام لیتے ہوئے خود فرمایا: تبت یدا ابی لھب وتب: اور یہ الفاظ قرآنی وحی کی صورت میں قرآن مجید میں ہمیشہ ہمیشہ کے لیے محفوظ کر دیئے گئے۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ، بدنام زمانہ گستاخِ رسول ولید بن مغیرہ کے 9 بڑے عیب گنوانے کے بعد ایک بڑی حقیقت کا پردہ چاک کرتے ہوئے اسے "زنیم" یعنی "حرام زادہ" قرار دیتے ہیں۔ (سورۃ القلم 10 تا 13)

موجود دور میں فتنہ قادیانیت، گستاخان رسول کا وہ خبیث اور بدبخت ٹولہ ہے جو یہود و ہنود کی سرپرستی میں اسلام کی بیخ کنی کرنے میں مصروف عمل ہے۔ اس فتنہ کا بانی آنجہانی مرزا قادیانی کا دعویٰ ہے کہ وہ خود "محمد رسول اللہ" ہے جو اشاعت اسلام کے لیے دوبارہ قادیان میں نازل ہوا۔ (نعوذباللہ) اس عقیدہ کی بنیاد پر ہر قادیانی جب کلمہ پڑھتا ہے یا اذان کہتا ہے تو "محمد رسول اللہ" سے مراد مرزا قادیانی لیتا ہے۔ اس عقیدہ کے علاوہ بھی مرزا قادیانی نے شان رسالتؐ میں بے حد توہین آمیز کلمات کہے اور اس کے پیروکار "قادیانی" بھی آئے روز اپنی تحریروں اور تقریروں میں اس کا ارتکاب کرتے رہتے ہیں۔

حکیم الامت، مفکر پاکستان حضرت علامہ اقبال کا اپنا بیان ہے:

"ذاتی طور پر میں اس تحریک (قادیانی جماعت) سے اس وقت بیزار ہوا جب ایک نئی نبوت، بانی اسلام کی نبوت سے اعلیٰ تر نبوت کا دعویٰ کیا گیا اور تمام مسلمانوں کو کافر قرار دیا گیا۔ بعد میں یہ بیزاری

بغاوت کی حد تک پہنچ گئی، جب میں نے تحریک کے ایک رکن کو اپنے کانوں سے آنحضرتؐ کے متعلق نازیبا کلمات کہتے سنا۔'' (سن رائز کے جواب میں)

قادیانی اپنے ہر مخالف کی موت پر نہ صرف خوشی کے شادیانے بجاتے ہیں بلکہ گوئبلو پروپیگنڈہ کے تحت خوب نمک مرچ لگا کر اس کی کردار کشی کرتے اور ڈھنڈورا پیٹتے ہیں کہ چونکہ اس شخص نے ہمارے ''حضرت'' اور مشن کی مخالفت کی تھی، اس لیے اسے عبرتناک انجام سے دوچار ہونا پڑا۔ یہ ایک گھٹیا سوچ ہے جو صرف قادیانیوں کا خاصا ہے۔ اس سلسلہ میں سابق وزیراعظم جناب ذوالفقار علی بھٹو آج تک قادیانیوں کے منفی پروپیگنڈے کا مسلسل نشانہ بنے ہوئے ہیں۔ جناب بھٹو کے عہدِ حکومت میں ملک کی منتخب پارلیمنٹ نے 7 ستمبر 1974ء کو متفقہ طور پر قادیانیوں کو ان کے کفریہ عقائد وعزائم کی بناء پر غیر مسلم اقلیت قرار دیا تھا۔ اور یوں ایک 90 سالہ دیرینہ مسئلہ کا کافی وشافی آئینی حل سامنے آیا۔ اسی طرح جب کبھی قادیانی اخبارات ورسائل میں صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق کا ذکر آتا ہے تو ہر چھوٹا بڑا قادیانی ان کی المناک شہادت پر اپنے شیطانی طنز اور تضحیک کے تیر چلا کر خوش ہوتا ہے۔

قادیانیوں کو آئین میں غیر مسلم اقلیت قرار دلانے والے جناب ذوالفقار علی بھٹو کی پھانسی پر قادیانیوں نے جشن منایا اور مٹھائیاں تقسیم کیں اور اپنے جھوٹے مدعی نبوت اور انگریز کے خود کاشتہ پودے مرزا قادیانی علیہ ماعلیہ کی کتابوں کو کھنگالنا شروع کر دیا کہ شائد کوئی ایسا لفظ مل جائے جسے وہ الہام بنا کر جناب بھٹو پر چسپاں کر سکیں، طویل تلاش وبسیار کے بعد مرزا قادیانی کی ایک نام نہاد وحی ملی کہ:

''ایک شخص کی موت کی نسبت خدا تعالیٰ نے اعداد تہجی میں مجھے خبر دی جس کا ماحصل یہ ہے کہ (کلب یموت علیٰ کلب) یعنی وہ کتا ہے اور کتے کے عدد پر مرے گا۔ جو 52 سال پر دلالت کر رہے ہیں یعنی اس کی عمر 52 سال سے تجاوز نہیں کرے گی جب 52 سال کے اندر قدم دھرے گا۔ تب اسی سال کے اندر اندر راہی ملک بقاء ہوگا۔'' (ازالہ اوہام ص 187، مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 190 از مرزا قادیانی)

اس خود ساختہ اور من گھڑت الہام کو سچا ثابت کرنے کے لیے کتے کے اعداد نکالے جو 52 بنتے ہیں اور پھر اسے جناب بھٹو مرحوم پر چسپاں کر دیا گیا کہ چونکہ بھٹو صاحب کو 52 سال کی عمر میں پھانسی ہوئی اور مرزا قادیانی کا یہ الہام بھٹو صاحب کے بارے میں ہے، لہٰذا کتا (بھٹو) کتے کی موت مر گیا (استغفر اللہ) اس موقع پر مجاہدین ختم نبوت حضرت مولانا تاج محمودؒ نے اپنے پرچہ ہفت روزہ ''لولاک'' میں لکھا تھا:

''یہ الہام نہیں بلکہ مرزا قادیانی نے اپنے بیٹے مرزا محمود کو کسی شرارت پر جھڑکا ہوگا اور کہہ دیا ہوگا کہ ''یہ کتا ہے، کتے کی موت مرے گا'' ماں باپ خواہ مسلمان ہوں یا مرزا قادیانی کی طرح کافر ومرتد اور زندیق ہوں، ان کی بددعا اکثر وبیشتر اولاد کے بارے میں اپنا اثر دکھاتی ہے، چنانچہ مرزا قادیانی کی اس

بددعا نے (جسے الہام بنا دیا گیا) اپنا اثر دکھایا اور مرزا محمود گیارہ سال تک خارش زدہ باؤلے کتے کی طرح ایک علیحدہ کمرے میں قید رہا، جس کے ساتھ کسی کو ملنے کی اجازت نہیں تھی۔ آخری دنوں میں تو اس کی یہ حالت ہوگئی تھی کہ کتے کی طرح بھونکتا تھا۔ چونکہ مرزا محمود کی مدت خلافت 52 سال تھی اور ''کلب'' کے عدد بھی 52 ہوتے ہیں، لہٰذا یہ بددعا مرزا محمود کو لگی اور وہ کتے کے عدد پر مر گیا۔''

قادیانیوں کا بھٹو کے خلاف فیصلہ کے بارے میں جو نکتہ نظر تھا، وہ مشہور قادیانی چوہدری ظفر اللہ خاں کے ایک انٹرویو کی صورت میں ''سیاسی اتار چڑھاؤ از منیر احمد منیر'' میں شائع ہو چکا ہے۔ جس میں اس نے بھٹو صاحب کے بارے میں اسی قسم کی بکواس کی ہے۔ حالانکہ بھٹو مرحوم نے قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دے کر وہ تاریخی کارنامہ سرانجام دیا کہ رہتی دنیا تک یاد رہے گا۔ ان کی یہ شاندار خدمت تاریخ میں سنہری حروف سے لکھے جانے کے قابل ہے اور اس معاملے میں ہم انہیں ملک وملت کا محسن گردانتے ہیں۔

17 مئی 1977ء سے 4 اپریل 1979ء تک کرنل رفیع الدین نے سنٹرل جیل راولپنڈی میں مارشل لاء انتظامیہ کی جانب سے سپیشل سیکورٹی سپرنٹنڈنٹ کے فرائض سرانجام دیئے جہاں سابق وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو کو رکھا گیا تھا۔ انہوں نے اسی عرصۂ ملازمت کے مشاہدات، تجربات اور محسوسات پر مبنی ایک کتاب ''بھٹو کے آخری 323 دن'' لکھی جس میں وہ لکھتے ہیں:

''احمدیہ مسئلہ ایک ایسا مسئلہ تھا جس پر بھٹو صاحب نے کئی بار کچھ نہ کچھ کہا۔ ایک دفعہ کہنے لگے، رفیع! یہ لوگ چاہتے تھے کہ ہم ان کو پاکستان میں وہ مرتبہ دیں جو یہودیوں کو امریکہ میں حاصل ہے۔ یعنی ہماری ہر پالیسی ان کی مرضی کے مطابق چلے۔ ایک بار بھٹو نے کہا کہ قومی اسمبلی نے ان کو غیر مسلم قرار دیا ہے اس میں میرا کیا قصور ہے۔ ایک دن اچانک مجھ سے پوچھا کہ کرنل رفیع! کیا قادیانی آج کل یہ کہہ رہے ہیں کہ میری موجودہ مصیبتیں ان کے خلیفہ کی بددعا کا نتیجہ ہیں کہ میں کال کوٹھڑی میں پڑا ہوا ہوں۔ ایک مرتبہ کہنے لگے کہ ''بھئی اگر ان کے اعتقاد کو دیکھا جائے تو وہ تو حضرت محمد ﷺ کو آخری پیغمبر ہی نہیں مانتے اور اگر وہ مجھے ہی اپنے آپ کو غیر مسلم قرار دینے کا ذمہ دار ٹھہراتے ہیں تو کوئی بات نہیں۔ پھر کہنے لگے میں تو بڑا گناہگار ہوں اور کیا معلوم کہ میرا یہ عمل ہی میرے گناہوں کی تلافی کر جائے اور اللہ میرے تمام گناہ اس نیک عمل کی بدولت معاف کر دے۔'' بھٹو صاحب کی باتوں سے، میں یہ اندازہ لگایا کرتا تھا کہ شاید ان کو گناہ وغیرہ کا کوئی خاص احساس نہ تھا لیکن اس دن مجھے محسوس ہوا کہ معاملہ اس کے برعکس ہے۔''

صدر محمد ضیاء الحق نے اپنے دور حکومت میں قادیانیوں کو شعائر اسلامی استعمال کرنے سے باز رکھنے کے لیے 26 اپریل 1984ء کو ایک صدارتی آرڈیننس نمبر 20 جاری کیا جس کی رو سے کوئی قادیانی خود کو مسلمان نہیں کہہ سکتا اور نہ ہی اپنے مذہب کو بطور اسلام پیش کر سکتا ہے اور نہ ہی اپنے مذہب کی تبلیغ کر سکتا ہے۔ قادیانیوں نے اس آرڈیننس کو ''حقوق انسانی'' کے منافی سمجھا اور اس کے خلاف پوری دنیا

میں شور مچایا۔ تمام اسلام دشمن طاقتیں بالخصوص بھارت اور مغربی میڈیا ان کی حمایت میں کھل کر سامنے آ گیا لیکن مسلمانانِ پاکستان کی بلند ہمتی اور اسلامی جذبوں سے سرشار ملی یکجہتی کی بدولت قادیانی پوری دنیا میں ذلیل و رسوا ہوئے۔ بالآخر قادیانیوں نے اس آرڈیننس کو وفاقی شرعی عدالت میں چیلنج کیا جہاں ان کی رٹ درخواست خارج کرتے ہوئے جج صاحبان نے متفقہ طور پر اس آرڈیننس کو درست قرار دیا اور قادیانیوں کے بارے میں اپنے تاریخی فیصلہ لکھا:

''قادیانی امت مسلمہ کا حصہ نہیں ہیں۔ اس بات کو خود ان کا اپنا طرز عمل خوب واضح کرتا ہے۔ ان کے نزدیک تمام مسلمان کافر ہیں۔ وہ ایک الگ امت ہیں۔ یہ تناقض ہے کہ انہوں نے امت مسلمہ کی جگہ لے لی ہے اور مسلمانوں کو اس امت سے خارج قرار دیا ہے۔ مسلمان انہیں امت مسلمہ سے خارج قرار دیتے ہیں اور عجیب بات یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کو اس امت سے خارج سمجھتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ دونوں ایک ہی امت میں سے نہیں ہو سکتے۔ یہ سوال کہ امت مسلمہ کے افراد کون ہیں؟ برطانوی ہندوستان میں کسی ادارے کے موجود نہ ہونے کی بنا پر حل نہ ہو سکا، لیکن اسلامی ریاست میں اس موضوع کو طے کرنے کے لیے ادارے موجود ہیں اور اس لیے اب کوئی مشکل درپیش نہیں ہے۔''

قادیانیوں نے اس فیصلہ کے خلاف سپریم کورٹ میں اپیل کی۔ جہاں ججوں نے متفقہ طور پر قادیانیوں کی اپیل خارج کرتے ہوئے اپنے تاریخی فیصلہ میں لکھا:

''ہمیں اس پس منظر میں احمدیوں کے صد سالہ جشن کی تقریبات کے موقع پر قادیانیوں کے اعلانیہ رویہ کا تصور کرنا چاہیے اور اس ردعمل کے بارے میں سوچنا چاہیے، جس کا اظہار مسلمانوں کی طرف سے ہو سکتا تھا۔ اس لیے اگر کسی قادیانی کو انتظامیہ کی طرف سے یا قانوناً شعائر اسلام کا اعلانیہ اظہار کرنے یا انہیں پڑھنے کی اجازت دے دی جائے تو یہ اقدام اس کی شکل میں ایک اور ''رشدی'' تخلیق کرنے کے مترادف ہوگا...... ردعمل یہ ہوتا ہے کہ جب کوئی احمدی یا قادیانی سرعام کسی پلے کارڈ، بیج یا پوسٹر پر کلمہ کی نمائش کرتا ہے یا دیوار یا نمائشی دروازوں یا جھنڈیوں پر لکھتا ہے یا دوسرے شعائر اسلامی کا استعمال کرتا یا انہیں پڑھتا ہے تو یہ اعلانیہ رسول اکرمؐ کے نام نامی کی بے حرمتی اور دوسرے انبیاء کرامؑ کے اسمائے گرامی کی توہین کے ساتھ ساتھ مرزا قادیانی کا مرتبہ اونچا کرنے کے مترادف ہے جس سے مسلمانوں کا مشتعل ہونا اور طیش میں آنا ایک فطری بات ہے اور یہ چیز امن عامہ کو خراب کرنے کا موجب بن سکتی ہے، جس کے نتیجہ میں جان و مال کا نقصان ہو سکتا ہے۔''

ایک اہم بات جس کا تذکرہ کرنا بے حد ضروری ہے اور یہ ایک آفاقی صداقت بھی ہے کہ کسی بھی قادیانی کی موت سکون اور اطمینان کے عالم میں نہیں ہوتی بلکہ وہ انتہائی کرب، پریشانی اور اول فول بکتے ہوئے سوئے جہنم روانہ ہوتا ہے۔ اس پر طرہ یہ کہ موت کے وقت خدائی لعنت کی وجہ سے ہر قادیانی کا

چہرہ مسخ ہو جاتا ہے اور شکل اتنی ڈراؤنی، گھناؤنی اور بھیانک ہو جاتی ہے کہ دیکھنے والا وحشت محسوس کرتا ہے۔ یہ بات ریکارڈ پر ہے کہ جب بھی کوئی اہم قادیانی مرتا ہے تو قادیانی اخبارات و رسائل اس کے بچپن، لڑکپن، جوانی اور مرنے تک کے تمام اہم واقعات کی تصاویر بڑے اہتمام سے شائع کرتے ہیں۔ مثلاً کسی کی گود میں کھیلتے ہوئے، سکول جاتے ہوئے، امتحان میں کامیابی کے موقع پر، کوئی گیم کھیلتے ہوئے، تقریر کرتے ہوئے، پکنک مناتے ہوئے، کھانا کھاتے ہوئے، اخبار پڑھتے ہوئے یا تیراکی کرتے ہوئے، وغیرہ وغیرہ۔ لیکن حیرت انگیز بات یہ ہے کہ آج تک کسی ایک بھی قادیانی کی لاش والی تصویر شائع نہیں ہوئی جس سے معلوم ہو سکے کہ اس کا چہرہ بوقتِ مرگ صحیح و سالم ہے۔ یہی وہ اہم بات ہے جسے قادیانی قیادت خود اپنے پیروکاروں سے بھی چھپاتی ہے۔ اس کی صرف ایک مثال پیش خدمت ہے۔

قادیانی جماعت کا چوتھا خلیفہ مرزا طاہر 19 اپریل 2003ء کو مختلف عوارض کا شکار ہو کر نہایت عبرتناک حالت میں جہنم واصل ہوا۔ خدائی عذاب کی گرفت میں آنے کی وجہ سے اس کا چہرہ بری طرح بگڑ گیا۔ لہٰذا قادیانی قیادت نے حسب معمول فیصلہ کیا کہ پیروکاروں کو مرزا طاہر کا منہ نہ دکھایا جائے۔ چنانچہ ایک اور تابوت خریدا گیا۔ یہ تابوت ایلومینیم کا تھا جس میں لاش والا تابوت ڈال کر سیل کر دیا گیا۔ قادیانی عقیدت مند آتے اور بند تابوت کی زیارت کر کے چلے جاتے۔ قادیانی ٹیلی ویژن چینل ایم ٹی اے نے مرزا طاہر کی آخری رسومات کو براہ راست ٹیلی کاسٹ کیا اور ہر منظر واضح دکھایا مگر مرزا طاہر کا چہرہ آخری وقت تک نہ دکھایا۔ احتیاط کا یہ عالم تھا کہ کسی بھی قادیانی کو مرزا طاہر کی قبر پر مٹی ڈالنے کی بھی اجازت نہیں دی گئی۔ اس طرح قادیانی ماہنامہ ''خالد'' نے اپریل 2004ء میں مرزا طاہر پر خاص شمارہ شائع کیا جس میں مرزا طاہر کے بچپن سے لے کر بیمار ہونے تک 15 بلیک اینڈ وائٹ اور 112 رنگین تصاویر پر مشتمل کل 127 تصویریں شائع کیں۔ مگر دوران بیماری اور مرنے کے بعد اس کی لاش کی ایک تصویر بھی شائع نہیں کی۔

جن لوگوں نے میری کتب کا مطالعہ کیا ہے، وہ بخوبی جانتے ہیں کہ میں دو جمع دو چار کا قائل ہوں۔ میں نے ہمیشہ جھوٹ کا مقابلہ سچ سے کیا ہے۔ کیونکہ جھوٹ کا مقابلہ جھوٹ سے کرنے سے آدمی خود شرمندگی اور خجالت کے جال میں پھنس جاتا ہے۔ جس شخص کے پاس سچائی کی دلیل موجود ہو، اسے جھوٹ بولنے کا کیا فائدہ؟ میں اپنی تقریر و تحریر میں ہمیشہ دلائل و براہین، مستند حوالہ جات اور ناقابل تردید حقائق بیان کرتا ہوں۔ اس کا بین ثبوت میری کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' ہے۔ قادیانیوں نے اپنے خلاف شائع ہونے والی ہر کتاب حتیٰ کہ معمولی پمفلٹ کا بھی جواب تحریر کیا ہے مگر یقیناً یہ واحد کتاب ہے جس کی اشاعت پر انہیں سانپ سونگھ گیا ہے۔ گذشتہ پانچ سالوں میں اس کتاب کے 5 ایڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔ مگر آج تک قادیانیوں کو اس کا جواب تحریر کرنے کی جرأت نہیں ہوئی بلکہ اس کی مقبولیت اور ناقابل شکن دلائل کی موجودگی میں قادیانی، قیادت نے اس کتاب کو قادیانیوں کے لیے شجرہ ممنوعہ قرار دے دیا ہے تاکہ

حق کا متلاشی کوئی قادیانی قادیانیت کو خیر باد نہ کہہ دے۔ میں یہاں محض تحدیث نعمت کے طور پر عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس کتاب کے مطالعے سے اب تک 200 سے زائد قادیانی اسلام قبول کر چکے ہیں۔ الحمدللہ۔ یہ محض سچائی کی طاقت ہے۔ زیرِ نظر کتاب میں بھی یہی طریقہ اختیار کیا گیا ہے۔ اس کتاب میں درج ہر واقعہ نہایت تحقیق، چھان بین اور مصدقہ تصدیق کے بعد شامل کیا گیا ہے۔

محترم قارئین!

یہ کتاب قادیانیوں کی فرعونیت سے ان کی بے بسی تک، عروج و زوال کی ایک سبق آموز داستان ہے مگر صرف عقل و خرد رکھنے والوں کے لیے۔ قادیانی راسپوٹینوں کے یہ عبرتناک انجام کوئی نئی بات نہیں، تاریخ ایسے واقعات سے بھری پڑی ہے کہ جس بدبخت نے بھی حضور نبی کریمؐ کی شان اقدس میں توہین کا ارتکاب کیا، نہایت ہولناک انجام نے اُسے لقمہ اجل بنایا۔ بقول شخصے ''تاریخ نے بہت سے لبوں پر وقت آخر تبسم کھیلتا دیکھا ہے اور بہت سے چہروں پر تاریکیوں، مایوسیوں اور لعنتوں کو منڈاتے بھی دیکھا ہے۔ وہ جس کی تمام عمر رسالت مآب ﷺ کی توہین کرتے گزری ہو، اس کے وقت آخر کا عبرتناک انجام ہونا لازم ہے۔ تب وقت اور سبق دونوں بیکار ہو جایا کرتے ہیں۔''

''قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک انجام'' قادیانی راسپوٹینوں کے عبرتناک حالات زندگی اور بھیانک و لرزہ خیز انجاموں کو بے نقاب کرتی ہے۔ اس میں درج کئی واقعات اس قدر خوفناک ہیں کہ شائد آپ انہیں تسلیم کرنے میں تامل محسوس کریں یا یہ رائے قائم کریں کہ مصنف نے بعض جگہ پر اپنے تعصب، جھوٹ یا جانبداری کا مظاہرہ کیا ہے۔ آپ کا یہ سوچنا فطری امر ہے کیونکہ اس کتاب میں درج بعض انکشافات اس قدر ہوش ربا اور چشم کشا ہیں کہ انہیں پڑھتے ہوئے یقین ہی نہیں آتا۔ لیکن کیا کیجئے! ان قادیانیوں کے جرائم اس قدر سنگین ہیں کہ وہ براہ راست خدائی عذاب کا مستوجب بنے۔ حقیقت یہ ہے کہ ایسے تمام واقعات نہایت مستند ذرائع سے حاصل کئے گئے ہیں، اس لیے ان کی تاریخی حیثیت نہایت معتبر اور ثقہ ہے۔ میں نے تقریباً 2 سال تک انتہائی محنت اور احتیاط سے قادیانی کتب، اخبارات و رسائل، قادیانی و اینٹی قادیانی ویب سائٹس اور قادیانی ٹیلی ویژن چینل MTA سے براہ راست استفادہ کیا۔ اس کے علاوہ کئی اہم سابق قادیانیوں سے مختلف ملاقاتوں میں اس موضوع پر سیر حاصل معلومات حاصل کیں جو بے شمار چشم کشا واقعات کے عینی شاہد ہیں۔ اس بناء پر زیر نظر کتاب نہایت مستند، مبنی بر حقیقت اور اہم معلومات پر مشتمل ہے۔

اس کے باوجود اگر کسی قادیانی یا قادیانی نواز کو اس کتاب میں درج کردہ حقائق و واقعات سے کوئی اختلاف ہو تو وہ میرے خلاف طعن و تشنیع کے طومار باندھنے کے بجائے اخلاقی جرأت بروئے کار لاتے ہوئے دنیا بھر کی کسی بھی عدالت سے رجوع کر سکتا ہے۔ وہاں از خود دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو

جائے گا۔ یاد رہے مرزا قادیانی اپنے ان مخالفین کو جھوٹا اور شکست خوردہ سمجھتا تھا جو اس کے چیلنج کا جواب نہیں دیا کرتے تھے۔

علاوہ ازیں اگر اس سلسلہ میں قادیانی جماعت کا موجودہ سربراہ مرزا مسرور احمد دنیا بھر میں کہیں بھی مجھ سے براہ راست مناظرہ یا مباہلہ کرنا چاہے تو مجھے بصد خوشی منظور ہے۔ اس کے برعکس اگر کوئی اسلام کا متلاشی سنجیدہ قادیانی حقائق جاننے کے لیے اپنی کسی الجھن کو سلجھن بنانا چاہتا ہے تو میرے ای میل ایڈریس پر رابطہ کر سکتا ہے۔ fatehqadyaniat@hotmail.com

محمد متین خالد



آغا ثاقب سلیمانی

# شاتمانِ رسول ﷺ کا عبرتناک انجام

قرآنِ کریم نے اپنی سچی اور بے باک تعلیمات کی بنا پر ساری باطل اور مشرک دنیا سے جنگ مول لے لی۔ سب سے پہلے توحید کے عقیدہ نے مشرکوں پر کاری ضرب لگائی، پھر یہود کو زیر کیا۔ نصاریٰ بھی محکوم ہوگئے مگر اسلام کی بڑھتی ہوئی قوت کو دیکھ کر سبھی تلملا اٹھے اور خفیہ ریشہ دوانیوں میں مصروف ہوگئے۔ اگرچہ حضور ﷺ کی انقلابی دعوت اور ان کے فیضانِ صحبت سے صحابہ کرامؓ کی سیرت و کردار میں نکھار پیدا ہوگیا تھا اور جاں نثاروں کی ایک ایسی جماعت وجود میں آگئی تھی جو موت سے ڈرتی، نہ جنگ کی آگ سے، بلکہ ہر وقت شہادت کی طلبگار رہتی تھی۔ قرآن مجید میں اس جماعت کا ذکر ان الفاظ میں آیا ہے:

ترجمہ: ''نہ پاؤ گے ان لوگوں کو جو یقین رکھتے ہیں اللہ (تعالیٰ) اور پچھلے دن پر کہ دوستی کریں ان سے جنہوں نے اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) سے مخالفت مول لی۔ اگرچہ وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا کنبے والے ہوں۔ یہ ہیں جن کے دلوں میں ایمان نقش فرما دیا اور اپنی طرف کی روح سے ان کی مدد کی۔ انہیں باغوں میں لے جایا جائے گا، جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں۔ ان میں ہمیشہ رہیں (گے) اللہ تعالیٰ ان سے راضی اور وہ اللہ تعالیٰ سے راضی۔ یہ اللہ تعالیٰ کی جماعت ہے۔ سنتا ہے اللہ تعالیٰ، ان کی ہی جماعت کامیاب ہے۔'' (المجادلہ، آیت: 64)

ان کی روشن مثالیں جنگ بدر اور اُحد میں نظر آتی ہیں۔

حضرت ابوعبیدہؓ بن جراح نے جنگ احد میں اپنے باپ جراح کو قتل کیا اور حضرت ابوبکر صدیقؓ نے روزِ بدر اپنے بیٹے عبدالرحمٰن کو مبارزت کے لیے طلب کیا لیکن رسول اکرم ﷺ نے اس جنگ کی اجازت نہ دی اور مصعبؓ بن عمیر نے اپنے بھائی عبداللہ بن عمیر کو قتل کیا، اور حضرت عمرؓ بن خطاب نے اپنے ماموں عاص بن ہشام بن مغیرہ کو موت کے گھاٹ اتارا اور حضرت علیؓ بن ابی طالب، حمزہؓ و ابوعبیدہؓ

نے ربیعہ کے بیٹوں عتبہ، شیبہ اور ولید بن عقبہ کو قتل کیا جو اُن کے رشتہ دار تھے۔

ایمان اور اسلام ایک ہی حقیقت کے دو رُخ ہیں، یقین قلبی کا نام ایمان ہے اور اس کا اثر، جو اعمال و افعال میں ظاہر ہو، وہ اسلام ہے۔ اسلام کے معنی اطاعت کے ہیں۔ اسلام کے دعوت کو قبول عام حاصل ہونے لگا تو مشرکین مکہ نے اپنی مخالفانہ سرگرمیوں کو تیز کر دیا اور حضور ﷺ کی ایذا رسانیوں پر اُتر آئے۔ کبھی آپؐ کے قتل کے مشورے ہوتے۔ کبھی آپ ﷺ کے خاندان اور باقی ماندہ مسلمانوں کا معاشی و معاشرتی مقاطعہ کیا جاتا۔ آپ ﷺ اپنے حامیوں اور ساتھیوں کے ساتھ شعب ابی طالب میں محصور بھی کر دیئے گئے۔ غرضیکہ مکہ میں آپ ﷺ کے لیے زندگی دُوبھر کر دی گئی۔ طائف گئے تو وہاں بھی پناہ نہ ملی۔ گالیاں کھائیں۔ طنز و تشنیع کا نشانہ بنے۔ آپ ﷺ پر پتھروں کی بارش ہوئی اور جسم اطہر سے اتنا خون بہا کہ نعلین پاک خون سے بھر گئے۔ مگر آپ شدید مزاحمتوں کے مقابلہ میں بھی تبلیغ رسالت کا فریضہ انجام دیتے رہے۔ آپ ﷺ کی تبلیغ کے اثر سے مکہ کے نواحی قبائل اسلام قبول کرنے لگے، لیکن قوم بحیثیت مجموعی اسلام دشمنی پر تلی رہی اور جو کوئی شخص اسلام کی طرف میلان ظاہر کرتا، وہ ملامت کا ہدف اور جسمانی اذیت کا نشانہ بنتا۔ اسے معاشی و معاشرتی مقاطعہ کا شکار بھی ہونا پڑتا۔ قریش کی مزاحمت اور جفا کاری اتنی شدت اختیار کر چکی تھی کہ مسلمانوں کی ایک جماعت حبش کی طرف ہجرت کرنے پر مجبور ہو گئی مگر وہاں بھی انہیں چین سے نہ بیٹھنے دیا گیا۔

ہجرت کے بعد منافقت کا عنصر بھی پیدا ہو گیا تھا۔ اس میں وہ منافق بھی داخل ہیں جنہوں نے اظہارِ ایمان تو کیا مگر دل میں کفر رکھ کر اقرار کی روشنی کو ضائع کر دیا۔ سردار المنافقین عبداللہ بن اُبی بھی اسی زمرہ میں آتا ہے۔ اس کے بارے میں قرآن مجید میں یہ وعید نازل ہوئی:

ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ نے کچھ ہدایت دی۔ پھر انہوں نے اس کو ضائع کر دیا، اور ابدی دولت کو حاصل نہ کیا۔ ان کا مال حسرت و افسوس اور عبرت و خوف ہے۔''

مگر اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب ﷺ کو ان الفاظ میں تسلی دی:

ترجمہ: ''تو علانیہ کہہ دو جس بات کا تمہیں حکم ہے اور مشرکوں سے منہ پھیر لو۔ بے شک ان ہنسنے والوں پر ہم تمہیں کفایت کرتے ہیں۔'' (سورۂ حجر آیت: 104)

اب ہم ان معاندین کا نام بنام ذکر کرتے ہیں، جنہوں نے ساری عمر اسلام و رسول ﷺ دشمنی میں گزاری اور انجام کار اپنے کیفر کردار کو پہنچے۔

**ابولہب:**

یہ وہ بدبخت ازلی ہے، جس کا ذکر قرآن پاک میں تَبَّتْ یَدَا (تیرے ہاتھ ٹوٹ جائیں) کے الفاظ سے آیا ہے۔ یہ حضور ﷺ کا دشمنِ جان تھا۔ طاعون میں مبتلا ہو کر واصلِ جہنم ہوا۔ دوستوں اور

عزیزوں نے بھی لاش کو ہاتھ نہ لگایا۔ اس کے اقارب نے لاش پر اتنے پتھر پھینکے کہ لاشہ ان میں چھپ گیا اور یہی ڈھیر اس کی قبر بنا۔

## ام جمیل بنت حرب بن امیہ:

ابوسفیان کی بہن اور ابولہب کی جورو، حضور اکرم ﷺ سے نہایت عناد اور دشمنی رکھتی تھی اور باوجودیکہ دولت مند تھی لیکن سرکار دو عالم ﷺ کی عداوت میں انتہا کو پہنچی ہوئی تھی کہ خود اپنے سر پر کانٹوں کا گٹھا لا کر حضور ﷺ کے راستہ میں ڈالتی تاکہ آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابہؓ کو تکلیف ہو۔ وہ اس کام میں کسی دوسرے سے مدد لینا بھی گوارا نہ کرتی۔

ایک روز یہ بوجھ اٹھا کر لا رہی تھی کہ تھک کر ایک پتھر پر بیٹھ گئی۔ ایک فرشتے نے بحکم الٰہی اس کے پیچھے سے اس گٹھے کو کھینچا۔ وہ گرا اور اسی سے گلے میں پھانسی لگ گئی اور جہنم واصل ہوئی۔ ان دونوں کے بارے میں سورۂ تبت یدیٰ نازل ہوئی۔

## ابوجہل:

یہ بھی راس الاشرار تھا اور حضور ﷺ کی دشمنی میں سب سے بڑھ کر تھا۔ اس کے بارے میں جناب سرور عالم ﷺ نے فرمایا کہ ہر امت کا ایک فرعون ہوتا ہے اور میری امت کا فرعون ابوجہل ہے۔

سورۂ قیامہ میں جب یہ آیت نازل ہوئی اَولیٰ لک فاولیٰ ثُمَّ اَولیٰ لک فاولیٰ یعنی تیری خرابی آ لگی، پھر تیری خرابی آ لگی، اب آ لگی، تو حضور ﷺ نے بطحا میں ابوجہل کے کپڑے پکڑ کر یہی آیت دہرائی اور اس سے فرمایا: تیری خرابی آ لگی، اب آ لگی، تیری خرابی آ لگی، تو ابوجہل نے کہا: اے محمد ﷺ کیا تم مجھے دھمکاتے ہو؟ تم اور تمہارا رب میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ مکہ کے پہاڑوں کے درمیان میں سب سے زیادہ قوی اور زور آور ہوں اور صاحب شوکت ہوں..... مگر قرآنی خبر ضرور پوری ہونی تھی اور حضور ﷺ کا فرمان بھی پورا ہونے والا تھا، چنانچہ ایسا ہی ہوا اور جنگ بدر میں ابوجہل ذلت وخواری کے ساتھ بری طرح مارا گیا۔

آیۂ مذکورہ میں اس کی خرابی کا ذکر چار مرتبہ آیا ہے۔ پہلی خرابی بے ایمانی کی حالت میں موت، دوسری خرابی قبر کی سختیاں اور وہاں کی شدتیں، تیسری خرابی مرنے کے بعد جی اٹھنے پر مصائب میں گرفتاری اور چوتھی خرابی عذابِ جہنم۔

## ولید بن مغیرہ:

شاتمانِ رسول ﷺ میں سرفہرست تھا۔ صاحب مال واولاد بھی تھا۔ اپنے بیٹوں اور رشتہ داروں سے کہتا: ''اگر تم میں سے کسی نے اسلام قبول کیا تو میں اسے اپنے مال میں سے کچھ نہ دوں گا۔'' حضور ﷺ پر عیب لگاتا اور انہیں ''مجنون'' کہتا۔ اس جھوٹے کلمہ کے جواب میں اللہ تعالیٰ نے اس کے دس عیوب ظاہر

فرمادیئے۔

ترجمہ: ''بڑی قسمیں کھانے والا، ذلیل، طعنے دینے والا، ادھر سے ادھر کی لگانے والا، بھلائی سے بڑا روکنے والا، حد سے بڑھنے والا، گنہگار، درشت خو (ان سب پر طرہ یہ کہ) اس کی اصل میں خطا۔''

جب سورۂ قلم کی یہ آیات نازل ہوئیں تو ولید بن مغیرہ نے اپنی ماں سے جا کر کہا: ''محمد مصطفیٰ ﷺ نے میرے بارے میں دس باتیں فرمائی ہیں۔ نو کو میں جانتا ہوں کہ مجھ میں موجود ہیں لیکن دسویں بات (اصل میں خطا ہونے کی) اس کا حال مجھے معلوم نہیں، یا تو مجھے سچ سچ بتا دے ورنہ میں تیری گردن مار دوں گا۔''

اس پر اس کی ماں نے کہا کہ تیرا باپ نامرد تھا۔ مجھے اندیشہ ہوا کہ وہ مر جائے گا تو اس کا مال غیر لے جائیں گے تو میں نے ایک چرواہے کو بلا لیا، تو اس سے ہے، مگر بد بخت ولید پھر بھی ایمان نہ لایا۔

یہی ولید بن مغیرہ تیر فروش کی دکان کے پاس سے گزر رہا تھا کہ اس کے تہ بند میں ایک تیر چبھا مگر اس نے تکبر سے اس کو نکالنے کے لیے سر نیچے نہ کیا۔ اسی سے اس کی پنڈلی میں زخم آیا اور وہ اسی حال میں مر گیا۔

کفار قریش کے پانچ سردار عاص بن وائل سہمی، اسود بن مطلب، اسود بن عبد یغوث، حارث بن قیس اور ان سب کا سرغنہ ولید بن مغیرہ، حضور نبی کریم ﷺ کو بہت ایذا دیتے اور آپ کے ساتھ تمسخر اور استہزا کرتے تھے۔ ایک روز حضور ﷺ مسجد حرام میں تشریف فرما تھے۔ پانچوں آئے اور حسب دستور طعن و تشنیع پر اُتر آئے اور طواف کرنے لگے۔ اسی حال میں حضرت جبرئیل امین حضور ﷺ کی خدمت میں پہنچے۔ انہوں نے ولید بن مغیرہ کی پنڈلی کی طرف اور عاص کے کف پا کی طرف اور اسود بن مطلب کی آنکھوں کی طرف اور اسود بن عبد یغوث کے پیٹ کی طرف اور حارث بن قیس کے سر کی طرف اشارہ کیا اور کہا ان کا شر دفع ہو جائے گا۔ چنانچہ ولید بن مغیرہ کی پنڈلی میں زخم آیا اور وہ اسی حال میں مر گیا۔ عاص بن وائل گدھے پر سوار تھا۔ غار کے برابر گدھے نے ٹھوکر کھائی اور سر کے بل گڑھے میں اوندھا جا پڑا۔ وہاں زہریلا عقرب موجود تھا۔ اس نے کاٹا، سوجن ہوگئی اور سڑ سڑ کر مرا۔ اسود بن مطلب حضور اکرم ﷺ کی نقلیں اتارا کرتا تھا۔ ایک درخت کے نیچے سویا ہوا تھا۔ اٹھا تو سخت بے چین تھا۔ کہتا تھا میری آنکھوں میں کانٹے چبھ رہے ہیں اور ایسا درد ہوا کہ دیوار میں سر مارتے مارتے مر گیا، اور یہ کہتے ہوئے مرا کہ مجھ کو محمد ﷺ نے قتل کیا۔ اسود بن عبد یغوث کو استسقاء ہوا اور کلبی کی روایت میں ہے کہ بادِ سموم سے چہرہ جھلس کر سیاہ ہوگیا کہ گھر والوں نے بھی نہ پہچانا اور باہر نکال دیا۔ زبان پیاس کی شدت سے باہر نکل آئی اور اسی حال میں یہ کہتے ہوئے ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مر گیا کہ مجھ کو محمد ﷺ کے رب نے قتل کیا۔ حارث بن قیس۔ اس کے پیٹ میں زرد پانی پڑ گیا جو ناک اور منہ سے نکل آتا۔ اسی میں ہلاک ہوا

انہی کے بارے میں سورۂ حجر کی آیت نمبر 104 نازل ہوئی۔

ترجمہ: ”بے شک ان ہنسنے والوں پر ہم تمہیں کفایت کرتے ہیں۔“

## عامر بن طفیل اور اربد بن ربیعہ:

عامر نے اربد بن ربیعہ سے کہا کہ محمد ﷺ کے پاس چلو۔ میں انہیں باتوں میں لگاؤں گا۔ تو پیچھے سے تلوار سے حملہ کرنا۔ یہ مشورہ کر کے وہ حضور کے پاس آئے اور عامر نے آپ ﷺ سے گفتگو شروع کی۔ بہت طویل گفتگو کے بعد کہنے لگا۔ اب ہم جاتے ہیں اور ایک جرار لشکر آپ ﷺ پر لائیں گے۔ یہ کہہ کر چلا آیا۔ باہر آ کر اربد سے کہنے لگا کہ تو نے تلوار کیوں نہیں ماری؟ اس نے کہا۔ جب میں تلوار مارنے کا ارادہ کرتا تھا تو تو درمیان میں آ جاتا تھا۔ سید عالم ﷺ نے ان لوگوں کے نکلتے وقت یہ دعا فرمائی اَللّٰھُمَّ اکْفِھِمَا بِمَاشِئْتَ جب یہ دونوں مدینہ شریف سے باہر آئے تو ان پر بجلی گری۔ اربد جل گیا اور عامر راستہ ہی میں بدتر حال میں مرا۔

سورۂ رعد کی آیات نمبر 37-38 میں اسی واقعہ کی طرف اشارہ ہے:

ترجمہ: ”وہ کڑک بھیجتا ہے تو اسے ڈال دیتا ہے جس پر چاہے اور وہ اللہ (تعالیٰ) میں جھگڑتے ہیں اور اس کی پکڑ بڑی سخت ہے۔“

## امیہ بن خلف:

بدزبانی میں مشہور تھا۔ حضرت بلالؓ اس کی مِلک میں تھے۔ ان پر انتہائی ظلم اور سختیاں کرتا۔ آپ کو گرم زمین پر ڈال کر تپتے ہوئے پتھر ان کے سینے پر رکھتا۔ حضرت صدیق اکبرؓ نے گراں قیمت پر ان کو خرید کر آزاد کر دیا۔ اس پر سورۂ واللیل نازل ہوئی۔ حضرت بلالؓ کے ہاتھوں ہی یہ شقی القلب دارالبوار کو پہنچا۔

## نصر بن حارث:

مسلمانوں کے ہاتھوں قتل ہوا۔

## عاص بن منبہ:

گدھے پر سوار تھا۔ طائف کی راہ میں کانٹا لگا، اسی کے زہر سے ہلاک ہوا۔

## منبہ بن حجاج:

اندھا ہوا اور تڑپ تڑپ کر جان دی

## زبیر بن ابی اُمیہ:

وبا کا لقمہ ہوا اور چل بسا۔

# مرزا غلام احمد قادیانی

جھوٹی نبوت کا دعویدار آنجہانی مرزا غلام احمد قادیانی پنجاب میں ضلع گورداسپور کے ایک قصبے ''قادیان'' میں پیدا ہوا۔ یہ قصبہ امرتسر سے شمال مشرق کی طرف ریلوے لائن پر ایک قدیم شہر بٹالہ سے گیارہ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ مرزا قادیانی کی تاریخ پیدائش کا تذکرہ کئی کتابوں سے ملتا ہے، لیکن اس کی تاریخ پیدائش کے بارے میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ مرزا قادیانی اپنی پیدائش کے بارے میں لکھتا ہے:

''میری پیدائش 1839ء یا 1840ء میں سکھوں کے آخری وقت میں ہوئی اور میں 1857ء میں سولہ برس کا یا سترہویں برس میں تھا۔'' (کتاب البریہ (حاشیہ) ص 159، مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 ص 177، مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

''لیکن بعد میں اس کے خاندان کے افراد میں اس کے سال ولادت کے بارے میں اختلاف پیدا ہوگیا، اس کے بیٹے مرزا بشیر احمد، جو اس کا سوانح نگار اور ''سیرت المہدی'' کا مصنف ہے، کے پہلے نظریے کے مطابق سال ولادت 1836ء یا 1837ء ہوسکتا ہے۔''

(سیرت المہدی، جلد 2، صفحہ 150 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

پھر لکھتا ہے:

''پس 13 فروری 1835ء عیسوی بمطابق 14 شوال 1250 ہجری بروز جمعہ والی تاریخ صحیح قرار پاتی ہے۔'' (سیرت المہدی جلد 3، صفحہ 76 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

پھر لکھتا ہے:

''ایک تخمینہ کے مطابق سال ولادت 1831ء ہوسکتا ہے۔''

(سیرت المہدی جلد 3 ص 74 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

''معراج دین نے تاریخ ولادت 17 فروری 1832ء مقرر کی ہے۔''

(سیرت المہدی جلد 3 ص 302 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

''جبکہ دیگر 1833ء یا 1834ء کو سال ولادت قرار دیتے ہیں۔'' (سیرت المہدی جلد 3 ص

194 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

مولانا ابوالحسن ندوی نے اپنی کتاب ''قادیانیت، مطالعہ و جائزہ'' کے صفحہ 23 کے حاشیہ پر تحریر کیا ہے کہ مرزا قادیانی کی عمر میں ترمیم ایک خاص مقصد کے لیے کی گئی تھی تا کہ اس کی ایک پیشین گوئی کو سچ ثابت کیا جا سکے۔ مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ پیشین گوئی اربعین نمبر 3 ص 80 پر درج کی گئی ہے۔ یاد رہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ پیشین گوئی بھی غلط ثابت ہوئی۔

نہایت افسوس کا مقام ہے کہ مرزائی حضرات نے مرزا قادیانی کی مقام افسوس اور خلاف الہام وفات سے سبق لینے کی بجائے اس کے واقعات عمر میں ہی رد و بدل کرنا شروع کر دیا۔ وفات کی تاریخ تو وہ بدل نہ سکتے تھے۔ ناچار انہوں نے تاریخ پیدائش میں اختلاف کرنا شروع کر دیا کہ کسی نہ کسی بہانے واقعات کو پیش گوئی پر منطبق کیا جا سکے۔

؎ کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے

مرزا قادیانی اپنی پیدائش کے متعلق لکھتا ہے:

''میرے ساتھ ایک لڑکی پیدا ہوئی تھی جس کا نام جنت تھا۔ اور پہلے وہ لڑکی پیٹ میں سے نکلی تھی اور بعد اس کے میں نکلا تھا اور میرے بعد میرے والدین کے گھر میں اور کوئی لڑکی یا لڑکا نہیں ہوا اور میں ان کے لیے خاتم الاولاد تھا۔''

(تریاق القلوب ص 351 مندرجہ روحانی خزائن جلد 15 ص 479 از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی اپنے استادوں کے متعلق لکھتا ہے:

''جب میں چھ سات سال کا تھا تو ایک فارسی خواں معلم میرے لیے نوکر رکھا گیا جنہوں نے قرآن شریف اور چند فارسی کتابیں مجھے پڑھائیں اور اس بزرگ کا نام فضل الٰہی تھا۔ اور جب میری عمر تقریباً دس برس کی ہوئی تو ایک عربی خواں مولوی صاحب میری تربیت کے لیے مقرر کیے گئے جن کا نام فضل احمد تھا۔ میں خیال کرتا تھا کہ چونکہ میری تعلیم خدا تعالیٰ کے فضل کی ایک ابتدائی تخم ریزی تھی اس لیے ان استادوں کے نام کا پہلا لفظ بھی فضل ہی تھا۔ مولوی صاحب موصوف جو ایک دیندار اور بزرگوار آدمی تھے، وہ بہت توجہ اور محنت سے پڑھاتے رہے اور میں نے صرف کی بعض کتابیں اور کچھ قواعد نحو ان سے پڑھے اور بعد اس کے جب میں سترہ یا اٹھارہ سال کا ہوا تو ایک اور مولوی صاحب سے چند سال پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ ان کا نام گل علی شاہ تھا۔ ان کو بھی میرے والد صاحب نے نوکر رکھ کر قادیان میں پڑھانے کے لیے مقرر کیا تھا اور ان آخر الذکر مولوی صاحب سے میں نے نحو اور منطق اور حکمت وغیرہ علوم مروجہ کو جہاں تک خدا تعالیٰ نے چاہا، حاصل کیا۔'' (کتاب البریہ حاشیہ ص 163,162 مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 ص 181,180 از مرزا قادیانی)

پھر جھوٹ بولتے ہوئے لکھتا ہے:

''سو آنے والے کا نام جو مہدی رکھا گیا، سو اس میں یہ اشارہ ہے کہ وہ آنے والا علم دین خدا سے ہی حاصل کرے گا۔ اور قرآن و حدیث میں کسی استاد کا شاگرد نہیں ہوگا۔ سو میں حلفاً کہہ سکتا ہوں کہ میرا حال یہی حال ہے۔ کوئی ثابت نہیں کرسکتا کہ میں نے کسی انسان سے قرآن یا حدیث یا تفسیر کا ایک سبق بھی پڑھا ہے یا کسی مفسر یا محدث کی شاگردی اختیار کی ہے۔ پس یہی مہدویت ہے جو نبوت محمدیہ کے منہاج پر مجھے حاصل ہوئی ہے اور اسرار دین بلاواسطہ میرے پر کھولے گئے۔''

(ایام الصلح ص 147 مندرجہ روحانی خزائن جلد 14 ص 394 از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی نے یہ صریحاً جھوٹ بولا ہے۔ خود مرزا قادیانی کا اعتراف موجود ہے کہ اس نے عربی، فارسی، قواعد، صرف ونحو، حکمت اور منطق وغیرہ کی تعلیم فضل الٰہی، فضل احمد اور گل علی شاہ نامی استادوں سے حاصل کی۔

حالانکہ مرزا قادیانی خود لکھتا ہے:

- ''جب ایک بات میں کوئی جھوٹا ثابت ہو جائے تو پھر دوسری باتوں میں بھی اس پر اعتبار نہیں رہتا۔'' (چشمہ معرفت ص 222 مندرجہ روحانی خزائن جلد 23 ص 231 از مرزا قادیانی)
- ''محض ہنسی کے طور پر یا لوگوں کو اپنا رسوخ جتانے کے لیے دعویٰ کرتا ہے کہ مجھے یہ خواب آئی، اور یا الہام ہوا اور جھوٹ بولتا ہے یا اس میں جھوٹ ملاتا ہے، وہ اس نجاست کے کیڑے کی طرح ہے جو نجاست میں ہی پیدا ہوتا ہے اور نجاست میں ہی مر جاتا ہے۔''

(ضمیمہ تحفہ گولڑویہ ص 20 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 56 از مرزا قادیانی)

- ''جھوٹ بولنا مرتد ہونے سے کم نہیں۔''

(ضمیمہ تحفہ گولڑویہ ص 20 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 56 از مرزا قادیانی)

مثل مشہور ہے کہ ''ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات'' اس کے مصداق مرزا قادیانی بچپن ہی سے ایک آوارہ مزاج، کھلنڈرہ، رنگین مزاج اور مذہب بیزار نوجوان تھا۔ اس کا بچپن بے شمار آلودگیوں سے لتھڑا پڑا تھا۔ شرارت، فساد، جھوٹ، گالی اور آوازے کسنا اس کے مشغلے تھے۔ اس کے بیٹے بشیر احمد ایم اے کے مطابق بچپن میں اسے سُندھی کہا جاتا۔ وہ چڑیاں پکڑتا اور پھر بڑی بے رحمی سے سرکنڈے کے ساتھ ان کے گلے کاٹتا (یعنی جس طرح سکھ مذہب کے لوگ جانوروں کا جھٹکا کرتے ہیں) اور پھر ان کا گوشت پکا کر بڑے شوق سے کھاتا۔ اکثر بغیر پوچھے اپنے دادا کی پنشن (جو اس دور میں سات سو روپے تھی) چوری چھپے وصول کر کے رقم عیاشی میں ضائع کر دیتا۔ وہ بٹیر بازی اور مرغ بازی کا دلدادہ تھا۔ اسی طرح وہ چشم نیم باز اپنے گھر کی چھت اور کھڑکیوں کی اوٹ سے دوسرے گھروں میں جھانکتا، اس پر کئی دفعہ جھگڑا بھی ہوا۔ ایسے

ہی شوق میں وہ ایک دن اپنے چوبارے کی کھڑکی سے گرا اور دایاں بازو ٹوٹ گیا اور یہ ہاتھ آخر عمر تک ٹھیک نہ ہوا۔ اس کے بیٹے بشیر احمد ایم اے کی ایک روایت کے مطابق اس ہاتھ سے کھانے کا لقمہ تو منہ تک لے جاسکتا تھا مگر پانی کا گلاس یا چائے وغیرہ کا کپ منہ تک نہ اٹھا سکتا تھا۔ وہ گھر سے چینی چوری کر کے باہر دوستوں میں لے جاتا اور خود بھی کھاتا اور انہیں بھی کھلاتا۔ ایک دفعہ چوری چھپے ایک برتن میں سے سفید چینی سمجھ کر اپنی جیبوں میں بھر کر باہر لے گیا اور راستہ میں ایک مٹھی بھر کر منہ میں ڈال لی، اس کا دم رک گیا، بعد میں پتہ چلا کہ جسے اس نے چینی سمجھ کر جیبوں میں بھرا تھا، وہ چینی نہ تھی بلکہ پسا ہوا نمک تھا۔ وہ قادیان کے کچے اور گندے تالابوں میں تیراکی کرتا۔ وہ اکثر و بیشتر جھوٹے موٹے منتر پڑھتا اور لوگوں کو پھونکیں مارتا جس سے لوگوں کو نفسیاتی طور پر مرعوب کرتا۔ رات کو ہاتھوں میں جگنو پکڑ کر اس کی روشنی سے لوگوں کو بے وقوف بناتا۔

مرزا قادیانی کی بدعملی اور آوارہ مزاجی کے نتیجہ میں اس کی شادی تقریباً 1850ء میں کر دی گئی۔ مرزا قادیانی کا نکاح اس کے سگے ماموں مرزا جمعیت بیگ کی بیٹی حرمت بی بی سے ہوا، جس سے دو بیٹے مرزا سلطان احمد اور مرزا فضل احمد پیدا ہوئے۔ یہ شادی بڑے دھوم دھڑکے اور پورے لوازمات کے ساتھ ہوئی۔ مرزا قادیانی کا والد اور بھائی اس سے بے حد متنفر تھے کیونکہ وہ کوئی کام نہ کرتا تھا۔ وہ اس کے مستقبل کے بارے میں بھی پریشان رہتے۔ خود مرزا قادیانی کا اعتراف ہے کہ میرا والد اکثر اوقات افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہتا کہ ''میرا ایک بچہ تو لائق ہے مگر دوسرا نالائق ہے۔ کوئی کام نہ اسے آتا ہے اور نہ وہ کرتا ہے، مجھے فکر ہے کہ میرے مرنے کے بعد یہ کھائے گا کہاں سے۔''

(تاریخ احمدیت از دوست محمد شاہد ج 1 ص 71)

1857ء میں جنگ آزادی شروع ہوئی تو مرزا قادیانی کی قسمت بدل گئی۔ انگریز حکومت کو مسلمانوں کے خلاف مخبر اور غدار درکار تھے۔ اس سلسلہ میں مرزا قادیانی نے انہیں اپنی خدمات پیش کیں، اپنے خاندان کی پرانی خدمات کے نتیجے میں وہ انگریز حکومت کی سرپرستی میں آ گیا۔ انگریزوں نے اس پر اپنی نوازشات کی بارش کر دی۔ اسی دوران مرزا قادیانی نے انگریز کی حمایت میں کتابیں لکھنی شروع کیں۔ خود مرزا قادیانی کا اقبالی بیان ہے کہ اس نے 17 برس تک سرکار انگریز کی اطاعت اور ہمدردی کے لیے لوگوں کو ترغیب دی اور جہاد کی ممانعت کے بارے میں مؤثر تقریریں کیں۔

اس جنگ میں مرزا قادیانی کے والد نے اپنی طاقت سے بڑھ کر سرکار انگریز کو مدد دی۔ پچاس سوار اور گھوڑے بہم پہنچا کر عین زمانہ جنگ کے وقت سرکار انگریز کی امداد میں دیئے۔ مرزا قادیانی کا بیان ہے ''میں نے اپنی عمر کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریزی کی تائید اور حمایت میں گزارا اور ممانعت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھی ہیں اور اشتہار شائع کیے کہ اگر وہ رسائل اور کتابیں

اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں۔'' (تریاق القلوب ص 28,27 از مرزا قادیانی) پھر مرزا قادیانی نے فتویٰ دیا ''انگریز گورنمنٹ سے جہاد کرنا نہایت حماقت ہے کیونکہ انگریز ہمارا محسن ہے اور محسن کی بدخواہی کرنا ایک حرامی اور بدکار آدمی کا کام ہے۔'' (شہادت القران ص 84 از مرزا قادیانی) پھر کہا ''اسلام کے دو حصے ہیں۔ایک خدا تعالیٰ کی اطاعت کرنا اور دوسرے حکومت برطانیہ کی اطاعت۔''

(شہادت القرآن ص 84 از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کی ان خدمات کے نتیجہ میں انگریز حکومت نے مرزا قادیانی اور ان کے خاندان پر اپنی نوازشات اور مراعات کی انتہا کر دی۔ مرزا قادیانی کے دن پھر گئے۔ دولت اور وسائل کی ریل پیل ہوگئی۔ بعد ازاں اپنی عیاشیوں کے نتیجہ میں اس نے اپنی بیوی حرمت بی بی سے قطع تعلق کرلیا اور اسے میکے بٹھا دیا۔

مرزا بشیر احمد لکھتا ہے:

''بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو اوائل سے ہی مرزا فضل احمد کی والدہ سے جن کو لوگ عام طور پر ''پھجے دی ماں'' کہا کرتے تھے، بے تعلقی سی تھی۔ جس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت صاحب کے رشتہ داروں کو دین سے سخت بے رغبتی تھی اور ان کا ان کی طرف میلان تھا اور وہ اسی رنگ میں رنگی تھیں۔ اس لیے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے ان سے مباشرت ترک کر دی تھی۔'' (سیرت المہدی جلد اوّل ص 33 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

قادیانی ذہنیت کی پستی ملاحظہ فرمائیں کہ مرزا بشیر احمد ایم اے جو مرزا قادیانی کی دوسری بیوی نصرت جہاں بیگم کی اولاد میں سے ہے، جب اپنی والدہ کا ذکر کرتا ہے تو اسے ''ام المومنین'' کے لقب سے یاد کرتا ہے اور جب مرزا قادیانی کی پہلی بیوی کا ذکر کرتا ہے تو اسے ''پھجے کی ماں'' کہتا ہے۔ پھجا سے مراد مرزا فضل احمد ہے جس نے مرزا قادیانی کو نبی تسلیم کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ مزید برآں یہ کس قدر بے غیرتی اور بے حمیتی کی بات ہے کہ مرزا بشیر احمد بقلم خود بیان کر رہا ہے کہ میرے والد نے اپنی پہلی بیوی سے مباشرت ترک کردی تھی۔ ظاہر ہے مرزا بشیر احمد کو یہ بات مرزا قادیانی نے بتائی یا اس کی والدہ نصرت بائی نے۔ ان ہر دو صورتوں میں ان کی خباثت پوری طرح کھل کر سامنے آ گئی ہے۔

دہلی میں اکثر لوگ اپنی اولاد کو اخلاق و آداب، اطوار و عادات، تہذیب و شائستگی اور آداب مجلسی سکھانے کے لیے اونچے درجے کی طوائفوں کے پاس بھجواتے، جہاں ان کے کوٹھوں پر انہیں زبان کے مزاج، گفتگو کی نزاکت اور ادب و شعر کی تعلیم بھی دی جاتی۔ طوائفوں کے آدابِ کو سند کا درجہ دیا جاتا تھا اور مشہور تھا کہ جس نے تہذیب سیکھنی ہو، وہ طوائفوں سے سیکھے۔

دہلی کے ایسے ہی ایک آزاد خیال گھرانے میں مرزا قادیانی کی دوسری شادی 17 نومبر 1884ء

کونصرت جہاں بیگم نامی ایک خاتون کے ساتھ ہوئی۔ اس وقت مرزا قادیانی کی عمر 45 سال اور نصرت جہاں بیگم کی عمر صرف 16 سال تھی۔ نصرت کے خاندان کے کئی معزز لوگ اس شادی کے خلاف تھے۔ وہ اس بات پر بھڑک اٹھے کہ دولت کی خاطر ایک نوخیز لڑکی کی ایک بوڑھے شخص کے ساتھ شادی کر دی گئی ہے۔ اس غصہ اور ناراضی کی وجہ سے انہوں نے نکاح کی تقریب میں شرکت نہ کی۔ بہرحال مخالفت کے باوجود مرزا قادیانی نصرت کو لے کر قادیان آ گیا۔

مرزا قادیانی کے بعض قدیم اور مخلص دوستوں نے بھی اس کی صحت اور بیماری کو مدنظر رکھتے ہوئے اس شادی پر اظہارِ افسوس کیا اور خدشہ ظاہر کیا کہ کہیں حقوق زوجیت پورے نہ ہونے پر کوئی ابتلاء نہ پیش آ جائے۔ آخرکار وہی ہوا جس کا ڈر تھا۔ شادی تو ہوگئی مگر سبھی جانتے ہیں کہ وہ ایک دوسرے کے لیے نہیں بنائے گئے تھے۔ خود نصرت جہاں کا بیان ہے "سہاگ رات کو کچھ بھی نہیں ہوا، وہ میرے بستر پر آن لیٹے اور ہزار کوشش کے باوجود کچھ نہ ہونے پر شرمسار ہو کر ساری رات کروٹیں لیتے رہے۔" یہ سنسنی خیز خبر کسی خادمہ نے پورے قادیان میں پھیلا دی۔ پھر کسی نہ کسی طرح مرزا قادیانی بھی اس سے آگاہ ہو گیا اور نصرت سے منت سماجت کرنے لگا کہ وہ اسے مزید بدنام نہ کرے۔

آزادی ایسی چیز ہے جو عورت کو بدچلن، بدقماش اور بدکردار بنا دیتی ہے۔ بہت زیادہ آزاد رویہ بھی عورت کو بدکردار بنا دیتا ہے۔ وطن سے دور، محبت میں ناکامی، بوڑھا خاوند اور خاوند کا کئی کئی دن گھر سے باہر رہنا، یہ سب چیزیں ایسی ہیں جو عورت کو تباہ و برباد کر کے رکھ دیتی ہیں۔ ان وجوہات کی بناء پر عورت بے راہرو ہو جاتی ہے۔

دوسری شادی سے پہلے مرزا قادیانی کے کئی عورتوں سے ناجائز تعلقات تھے جن میں بھانو، عائشہ، زینب بیگم، مائی تابی، مائی کاکو، رسول بی بی، مائی فجو، اہلیہ بابو شاہ دین وغیرہ خاص طور پر شامل ہیں۔ ان غلط کاریوں کی وجہ سے اس کی صحت جواب دے گئی۔ خود مرزا قادیانی نے حکیم نورالدین کے نام ایک خط میں اعتراف کیا ہے:

"جب میں نے دوسری شادی کی تھی تو مدت تک مجھے یقین رہا کہ میں نامرد ہوں۔ میرا دل، دماغ اور جسم بے حد کمزور ہے۔ ذیابیطس، دورانِ سر، تشنج قلب اور دق کی بیماری بھی موجود ہے۔ اس وجہ سے میری حالت مردمی کالعدم ہے۔ اور پیرانہ سالی کے رنگ میں میری زندگی ہے۔" (تریاق القلوب از مرزا قادیانی) پھر ایک اور خط میں مرزا قادیانی نے حکیم نورالدین کو لکھا کہ وہ اس نازک مرحلہ میں اس کی مدد کرے۔ قوت باہ بڑھانے، منی کو غلیظ کرنے اور مباشرت کا وقت بڑھانے کی دوا تیار کر کے فوری بھجوائے تاکہ مزید شرمندگی سے بچا جا سکے۔

چنانچہ حکیم نورالدین نے کئی ایک ممسک ادویہ بھجوائیں۔ ان ادویہ میں مشک عنبر، مروارید، سنکھیا،

کشتہ اور افیون بھی شامل تھی۔ مرزا قادیانی کو ان ادویہ کے استعمال سے کچھ افاقہ ہوا مگر وہ مستقل طور پر مردانہ طاقت سے محروم ہو چکا تھا۔ بعد ازاں اس نے جنسی تحریک کے لیے افیون اور شراب ٹانک وائن کا استعمال شروع کر دیا۔ اس کے استعمال پر بھی اسے ناکامی ہوئی۔

ٹانک وائن کے متعلق مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا محمود کا کہنا ہے: ''اور ٹانک وائن کے متعلق دکان ای پلومر سے پوچھا گیا کہ چیست؟ تو جواب ملا: ٹانک وائن ایک قسم کی طاقتور اور نشہ دینے والی شراب ہے جو ولایت سے سربند بوتلوں میں آتی ہے اس کی قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے ہے۔'' (21 ستمبر 1933ء)

(''سودائے مرزا'' ص 39، حاشیہ، طبع دوم، مصنفہ حکیم محمد علی صاحب، پرنسپل طبیہ کالج امرتسر)

اور دوسری گواہی بھی خود مرزا محمود کی مرزا قادیانی کے بارہ میں ہے۔

''افیون دواؤں میں اس کثرت سے استعمال ہوتی ہے کہ حضرت مسیح موعود فرمایا کرتے تھے کہ بعض اطبا کے نزدیک وہ نصف طب ہے..... حضرت مسیح موعود نے تریاق الٰہی دوا خدا تعالیٰ کی ہدایت کے ماتحت بنائی اور اس کا ایک بڑا جزو افیون تھا اور یہ دوا کسی قدر اور افیون کی زیادتی کے بعد حضرت خلیفہ اوّل (نورالدین) کو حضور (مرزا) چھ ماہ سے زائد تک دیتے رہے اور خود بھی وقتاً فوقتاً مختلف امراض کے دوروں کے وقت استعمال کرتے رہے۔''

(مضمون از مرزا بشیر الدین محمود مندرجہ اخبار الفضل، جلد 17 نمبر 6 مورخہ 19 جولائی 1929ء)

مرزا قادیانی کا خادم حامد علی قادیانی بیان کرتا ہے کہ جب حضرت صاحب مرزا؟ نے دوسری شادی (محمود کی اماں سے) کی تو ایک عمر تک تجرد میں رہنے اور مجاہدات کرنے کی وجہ سے آپ (مرزا) نے اپنے قویٰ میں ضعف محسوس کیا (پھر شادی کیوں کی؟ اس پر وہ الہامی نسخہ جو ''زدجام عشق'' کے نام سے مشہور ہے بنوا کر استعمال کیا۔ چنانچہ وہ نسخہ نہایت ہی بابرکت ثابت ہوا..... الہامی ہونے کے متعلق دو باتیں سنی گئی ہیں۔ ایک یہ کہ یہ نسخہ الہام ہوا تھا۔ دوسرے یہ کہ کسی نے یہ نسخہ حضور (مرزا) کو بتایا۔ اور پھر الہام میں اسے استعمال کرنے کا حکم دیا۔ (تذکرہ ص 761 طبع 3 بحوالہ سیرت المہدی حصہ 3 روایت نمبر 569 از مرزا بشیر احمد)

نسخہ زدجام عشق یہ ہے جس میں ہر حرف دوا کے نام کا پہلا حرف مراد ہے زعفران، دار چینی، جائفل، افیون، مشک، عقرقرحا، شنگرف، قرنفل یعنی لونگ ان سب کو ہم وزن کوٹ کر گولیاں بناتے ہیں اور روغن سم الفار میں چرب رکھتے ہیں اور روزانہ ایک گولی استعمال کرتے ہیں۔

(تذکرہ ص 761 بحوالہ سیرت المہدی ج 3 ص 51 از مرزا بشیر احمد)

مرزا قادیانی کا رویہ نصرت جہاں بیگم سے بہت اچھا تھا۔ مگر وہ اس شدت اور حدت کے ساتھ اس کی جنسی خواہش کی تسکین نہیں کر سکتا تھا جو نصرت کے جوش شباب سے دہکتے بدن کا تقاضا تھی۔ اس کا

نتیجہ یہ ہوا کہ وہ اپنے بدن کے مطالبے خود پورے کرنے کے لیے نکل کھڑی ہوئی۔ ایک بار اس کی سہیلی نے پوچھا، نصرت تم اپنی جوانی کی آگ کیسے بجھاتی ہو؟ اس نے جواب دیا۔ ''ہمارا گھر بہت شاندار ہے، دولت ہے، نوکر چاکر ہیں اور جہاں تک جوانی کی آگ کا تعلق ہے تو مجھے معلوم ہے اسے کیسے بجھانا ہے؟''

مرزا قادیانی چند ماہ تک نئی نویلی دلہن کے ناز اٹھاتا رہا اور پھر حسب سابق عدالتی مقدمات، بیماریوں اور تصنیف و تحریر میں بری طرح الجھ گیا۔ یہ مصروفیات ایسی تھیں کہ ہر وقت بیوی کی نگرانی نہیں کر سکتا تھا۔ اس کی عدم موجودگی میں نصرت جو گل کھلا رہی تھی، اس کی ''مہکار'' سے سب باخبر تھے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ مرزا قادیانی بھی اپنی بیوی کی جنسی معرکہ آرائیوں سے بخوبی آگاہ تھا لیکن اس نے مصلحت کے تحت اپنی آنکھیں اور کان پوری طرح بند کر لیے تھے۔ یہاں تک کہ ایک بار جہلم کے سفر سے واپسی پر جب اسے بتایا گیا کہ بیگم صاحبہ، حکیم نورالدین کے ہمراہ بھیرہ گئی ہیں تو اس پر بھی وہ مشتعل نہ ہوا۔ نصرت کئی راتیں حکیم صاحب کے ساتھ بسر کر کے قادیان واپس آئی تو مرزا قادیانی کے مزاج میں کوئی تبدیلی نہ آئی۔ بنیادی طور پر وہ سرد مزاج شخص تھا جبکہ نصرت اپنی پہاڑی ندی کی طرح تند اور پُرشور جنسی خواہشات کے دھارے میں دور تک بہہ جانا چاہتی تھی۔ اس کی جنسی بھوک نئے سے نئے دستر خواں کی طلب گار رہتی تھی۔ اس نئے تعلق نے اسے بے پناہ جنسی سرشاری اور تسکین بخشی۔ وہ زمین پر چلتی تھی لیکن معلوم یہی ہوتا تھا جیسے ہواؤں میں اُڑ رہی ہو۔ حکیم نورالدین کی گرم رفاقت کے حصول کے بعد وہ اس قدر خوش تھی کہ کئی کئی سال اپنے میکے دہلی نہ جاتی۔

نتیجہ یہ نکلا کہ جب مرزا محمود پیدا ہوا تو لوگ یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ وہ غیر معمولی طور پر حکیم نورالدین سے مشابہت رکھتا ہے۔ مرزا قادیانی یہ سب کچھ پہلے سے ہی جانتا تھا مگر خاموش رہا جبکہ عافیت بھی اسی میں تھی۔ منہ زور بیوی کی بے لگام جنسی ضرورتوں کو آخر اور کون پورا کرتا؟

اس کے باوجود مرزا قادیانی اپنی قریبی رشتے دار کم عمر خاتون محمدی بیگم کے عشق میں بری طرح مبتلا ہو گیا۔ اور اس کے فراق میں عشقیہ اشعار کہنے لگا۔ مرزا قادیانی کی عشقیہ شاعری ملاحظہ فرمائیں۔

عشق کا روگ ہے کیا پوچھتے ہو اس کی دوا
ایسے بیمار کا مرنا ہی دوا ہوتا ہے
کچھ مزا پایا میرے دل! ابھی کچھ پاؤ گے
تم بھی کہتے تھے کہ الفت میں مزا ہوتا ہے

..............

ہائے کیوں ہجر کے الم میں پڑے
مفت بیٹھے بٹھائے غم میں پڑے

اس کے جانے سے صبر دل سے گیا
ہوش بھی ورطہ عدم میں پڑے

.................

سبب کوئی خداوندا بنا دے
کسی صورت سے وہ صورت دکھا دے
کرم فرما کے آ او میرے جانی
بہت روئے ہیں اب ہم کو ہنسا دے
کبھی نکلے گا آخر تنگ ہو کر
دلا اک بار شور و غل مچا دے

.................

نہ سر کی ہوش ہے تم کو نہ پا کی
سمجھ ایسی ہوئی قدرت خدا کی
مرے بت اب سے پردہ میں رہو تم
کہ کافر ہو گئی خلقت خدا کی

.................

نہیں منظور تھی گر تم کو الفت
تو یہ مجھ کو بھی جتلایا تو ہوتا
مری دلسوزیوں سے بے خبر ہو
مرا کچھ بھید بھی پایا تو ہوتا
دل اپنا اس کو دوں یا ہوش یا جاں
کوئی اک حکم فرمایا تو ہوتا"

(سیرت المہدی جلد اول ص233,232 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

شروع شروع میں مرزا قادیانی کا عقیدہ تھا کہ:

نبوت بند ہے۔ اور حضور نبی کریم ﷺ اللہ تعالیٰ کے آخری نبی ہیں۔ اب دنیا کسی نئے نبی کے وجود سے مستغنی ہوگئی ہے۔ لیکن جیسا کہ قرآن مجید کے متعلق اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اگر یہ کلام، اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو اس میں بہت سے اختلافات پائے جاتے۔ اس آیت کریمہ نے فیصلہ کر دیا کہ اگر مدعی نبوت کے اقوال میں اختلاف ہو تو وہ اپنے دعویٰ نبوت میں سچا نہیں بلکہ جھوٹا ہے اور

آنجہانی مرزا قادیانی بھی اس کی تائید کرتا ہے۔ لکھتا ہے:

1- ''جھوٹے کے کلام میں تناقض ضرور ہوتا ہے۔''

(براہین احمدیہ حصہ پنجم ص112 مندرجہ روحانی خزائن نمبر 21 ص275)

2- ''اس شخص کی حالت ایک مخبوط الحواس انسان کی حالت ہے کہ ایک کھلا کھلا تناقض اپنے کلام میں رکھتا ہے۔'' (ضمیمہ حقیقۃ الوحی ص184 مندرجہ روحانی خزائن نمبر 22 ص191)

3- ''ظاہر ہے کہ ایک دل سے دو متناقض باتیں نہیں نکل سکتیں کیونکہ ایسے طریق سے یا انسان پاگل کہلاتا ہے یا منافق۔'' (ست بچن ص 31 مندرجہ روحانی خزائن نمبر 10 ص143)

4- ''کسی عقلمند اور صاف دل انسان کے کلام میں تناقض نہیں ہوتا۔ ہاں اگر کوئی پاگل یا مجنوں یا ایسا منافق ہو کہ خوشامد کے طور پر ہاں میں ہاں ملا دیتا ہو، اس کا کلام بیشک متناقض ہو جاتا ہے۔''

(ست بچن ص30 مندرجہ روحانی خزائن نمبر 10 ص142)

چونکہ خود مرزا قادیانی بھی مدعی نبوت ہے، اس لیے اس کے صدق و کذب کے پرکھنے کی ایک آسان سی صورت یہ بھی ہے کہ دیکھا جائے کہ آیا خود مرزا قادیانی کے کلام میں تناقض تو نہیں پایا جاتا، اگر ان کے کلام میں تناقض و تعارض پایا جاتا ہو تو بحوالہ فیصلہ قرآنی مرزا قادیانی اپنے دعویٰ نبوت میں کاذب قرار پاتا ہے۔

مرزا قادیانی کے کلام میں تناقض کی اس قدر بھرمار ہے کہ جس کا احصار اس جگہ ممکن نہیں۔ اس لیے بطور مشتے نمونہ از خروارے چند مثالوں پر اکتفا کی جاتی ہے اور فیصلہ قارئین کرام کے شعور و انصاف پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔

آنجہانی مرزا قادیانی نے پینترہ بدلتے ہوئے اپنے سابقہ عقیدہ میں بددیانتی سے انحراف کیا اور ختم نبوت کے مسلمہ عقیدہ پر چوٹ لگاتے ہوئے نبوت کے جاری ہونے پر اصرار کیا۔ اور خود نبی ہونے کا دعویٰ کر دیا۔ مرزا قادیانی کے نئے عقیدہ کی چند مثالیں ملاحظہ فرمائیں۔

## میرے پاس جبرائیل آیا

''میرے پاس آئیل آیا اور اس نے مجھے چن لیا اور اپنی انگلی کو گردش دی اور یہ اشارہ کیا کہ خدا کا وعدہ آ گیا...... اس جگہ آئیل خدا تعالیٰ نے جبرائیل کا نام رکھا ہے اس لیے کہ بار بار رجوع کرتا ہے۔''

(حقیقۃ الوحی ص103، روحانی خزائن نمبر 22 ص106 از مرزا قادیانی)

## خدا تعالیٰ کی وحی

''میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ یہ خدا تعالیٰ کا کلام ہے جو میرے پر نازل ہوا...... اور یہ

اصحاب خصلت صدق و صفا رکھتے ہیں اور وہ یہ ہیں [پھر اس سے آگے مرزا صاحب تین سو تیرہ صاحبان کا نام درج کرتے ہیں، جن میں نمبر 159 پر ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب کا نام ہے]''۔ (انجام آتھم ص 324 ضمیمہ ص 40)

مرزا صاحب نے اپنی کتاب ''ازالہ اوہام'' مطبوعہ لاہور ص 808/404 پر ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب کا تعارف ان الفاظ میں کرایا ہے کہ ''حبی فی اللہ میاں عبدالحکیم خاں جوان صالح ہے۔ علامات رشد و سعادت اس کے چہرہ سے نمایاں ہیں۔ زیرک اور فہیم آدمی ہیں۔ انگریزی زبان میں عمدہ مہارت رکھتے ہیں۔ امید رکھتا ہوں کہ خدا تعالیٰ کئی خدمات اسلام ان کے ہاتھ سے پوری کرے گا۔''

ڈاکٹر صاحب نے اپنے مرزائیت کے زمانہ میں قرآن مجید کی جو تفسیر لکھی تھی۔ اس کے متعلق مرزا صاحب لکھتے ہیں:

''ڈاکٹر صاحب کی ''تفسیر القرآن بالقرآن'' ایک بے نظیر تفسیر ہے۔ جس کو ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب نے کمال محنت کے ساتھ تصنیف فرمایا ہے۔ نہایت عمدہ شیریں بیان ہے۔ اس میں قرآنی نکات خوب بیان کیے گئے۔ یہ تفسیر دلوں پر اثر کرنے والی ہے۔'' (اخبار ''بدر'' شمارہ 38، جلد 9، 9 اکتوبر 1930ء بحوالہ فسانہ قادیان)

چونکہ ڈاکٹر صاحب کے ہاتھوں اللہ تعالیٰ کو خدمت اسلام لینا منظور تھا، اس لیے 25 برس مرزائیت میں ضائع کرنے کے بعد ڈاکٹر صاحب کو توبہ کی توفیق ملی۔ مرزا صاحب ڈاکٹر صاحب کے مرزائیت کو چھوڑنے پر لکھتے ہیں:

''ڈاکٹر عبدالحکیم صاحب کا اگر تقویٰ صحیح ہوتا تو وہ کبھی تفسیر لکھنے کا نام نہ لیتا کیونکہ وہ اس کا اہل ہی نہیں تھا۔ اس کی تفسیر میں ذرہ بھر روحانیت نہیں اور نہ ہی ظاہری علم کا کچھ حصہ۔'' (اخبار ''بدر'' 7 جون 1906ء بحوالہ فسانہ قادیان)

سوچنے کا مقام ہے۔ ڈاکٹر صاحب جب تک مرزائی رہے، ان کی تفسیر ایک بے نظیر تفسیر تھی اور عمدہ شیریں بیان تھی، دلوں پر اثر کرنے والی تھی۔ جب مرزائیت سے تائب ہوئے تو مرزا صاحب نے ان کی مذمت شروع کر دی کہ ایسا تھا، ویسا تھا، گنجا تھا، لنگڑا تھا، لولا تھا۔ تفسیر لکھنے کا نااہل تھا، روحانیت نزدیک نہ پھٹکی، ظاہری علم سے کچھ حصہ نہ پایا۔

حقیقت یہ ہے کہ انکشاف صداقت اور قبول حق کے لیے خدا کی طرف سے ایک وقت مقرر ہوتا ہے چونکہ جب تک فضل خداوندی انسان کے شامل حال نہ ہو، صراط مستقیم اور راہ ہدایت کا میسر ہونا ناممکن ہے۔ اس لیے کہ ''انسان اپنی عقل میں غلطی کر سکتا ہے، لیکن خدا تو اپنی راہنمائی میں غلطی نہیں کر سکتا۔''

تاریخ اسلام میں اس قسم کے متعدد واقعات موجود ہیں کہ پیغمبر آخرالزمان ﷺ کے بعد مرزا قادیانی کی طرح

کئی مدعیان نبوت باطلہ پیدا ہوئے۔ جن پر ہزاروں نہیں، بلکہ لاکھوں مردودان ازلی انسانوں نے ایمان لا کر اپنی عاقبت کو برباد کیا۔ ان جھوٹے نبیوں پر ایمان لانے والوں میں بعض بڑے بڑے لائق و قابل تھے۔ یعنی بظاہر اس قدر لائق و قابل کہ قادیانی نبوت اور خلافت ان کے سامنے کوئی چیز ہی نہیں ہے اور پھر ان کذابوں اور دجالوں کو کافی ترقی اور عروج حاصل ہوا۔

چنانچہ مرزا قادیانی اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد ایک خطرناک زمانہ پیدا ہو گیا تھا۔ کئی فرقے عرب کے، مرتد ہو گئے اور جھوٹے پیغمبر کھڑے ہو گئے تھے۔ خدا نے حضرت ابوبکر کے کاموں میں برکت دی اور نبیوں کی طرح اس کا اقبال چمکا۔ اس نے مفسدوں اور جھوٹے نبیوں کو خدا سے قدرت اور جلال پا کر قتل کیا۔ آنحضرت کے بعد چند شریر لوگوں نے پیغمبری کا دعویٰ کر دیا۔ جن کے ساتھ کئی لاکھ بدبخت انسانوں کی جمعیت ہو گئی اور دشمنوں کا شمار اس قدر بڑھ گیا کہ صحابہ کی جماعت ان کے آگے کچھ بھی چیز نہ تھی۔ جس شخص کو اس زمانہ کی تاریخ پر اطلاع ہے۔ وہ گواہی دے سکتا ہے کہ وہ طوفان ایسا طوفان تھا کہ اگر درحقیقت اسلام خدا کی طرف سے نہ ہوتا، تو اس دن اسلام کا خاتمہ تھا۔'' (''تحفہ گولڑویہ'' ص 93-95)

''غور کا مقام ہے کہ جس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبوت حقہ کی تبلیغ کر رہے تھے، اس وقت مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی نے کیا کیا فتنے برپا کر دیے تھے۔ ایسا ہی ابن صیاد نے بہت فتنہ ڈالا تھا اور یہ تمام لوگ ہزارہا لوگوں کی ہلاکت کا موجب ہوئے تھے۔'' (''مکتوبات احمدیہ'' جلد پنجم، نمبر 2، ص 113)

پس مرزا صاحب کے ان ہر دو مذکورہ بالا حوالوں سے روز روشن کی طرح ثابت ہو گیا کہ پیغمبر اسلام ﷺ کے بعد چند شریر اور بدمعاش اٹھے، جنھوں نے نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا اور ان کی بیعت کرنے والے بدبخت لاکھوں کی تعداد میں پیدا ہو گئے۔ اسی طرح مرزا صاحب نے بھی نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا۔ چنانچہ مرزا صاحب لکھتے ہیں کہ

''ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔''

(''دافع البلاء'' ص 10-11، ''بدر'' 5 مارچ 1908ء)

شاید کسی کے دل میں یہ خیال پیدا ہو کہ وہ جھوٹے نبی، منکر اسلام تھے جبکہ مرزائی بظاہر مصدق اسلام ہیں۔ سو اس کا مختصر جواب یہ ہے کہ جو نوعیت، دعویٰ اسلام کی اس وقت مرزائیوں کی ہے، وہی نوعیت ان کی تھی۔ یعنی جس طرح مرزائی، مرزا قادیانی کے انکار کی وجہ سے تمام مسلمانوں کو کافر سمجھتے ہیں۔ اسی طرح وہ بھی مسلمانوں کو اپنے خانہ ساز پیغمبروں کے انکار کی وجہ سے کافر سمجھتے تھے۔ ورنہ اسلام کے دعویدار

بظاہر وہ بھی تھے۔ چنانچہ اس امر کا اعتراف خود امت مرزائیہ کو بھی ہے۔ ملاحظہ ہو:

''مسیلمہ کذاب مع اپنی جماعت کے بظاہر اسلام میں داخل ہو چکا تھا۔ اعمال سحریہ وغیرہ میں اس کو بڑا دخل تھا۔ مسیلمہ کذاب کے ساتھ بہت کثیر آدمی ہو گئے تھے۔''

(''ریویو'' جلد 7، نمبر 6-7، ماہ جون و جولائی 1908ء، ص 226 قادیان)

مگر باوجود ان تمام ناقابل رہائی، ایمان ربا دل فریبیوں اور باطل پرستیوں کے، پھر بھی ان گرفتاران الحاد و ضلالت میں بعض اشخاص موجود ہوتے ہیں کہ جن میں فطرتی طور پر کوئی نہ کوئی نیکی اور خوبی پوشیدہ ہوتی ہے، جس کی بدولت کبھی نہ کبھی ایسے گمراہ انسان بھی خداوندان عالم کی رہنمائی میں صداقت ابدی یعنی نور اسلام کی طرف رجوع کر لیتے ہیں۔

ان میں سے ایک ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب بھی ہیں۔ ڈاکٹر صاحب موصوف کافی عرصہ مرزا قادیانی کے مرید رہے۔ آخر ہادی برحق نے ان کی رہنمائی کی اور ان کو شمع ہدایت سے منور فرمایا۔ **ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء.**

چونکہ ڈاکٹر صاحب صدق و صفا کی خصلت رکھتے تھے اور رشد و سعادت کی علامات ان کے چہرے سے نمایاں تھیں۔ نیز خدا تعالیٰ کو منظور تھا کہ ان سے اسلام کی خدمات لی جائیں، اس لیے ترک مرزائیت کے بعد ڈاکٹر صاحب موصوف نے نہایت تحدی کے ساتھ یہ اعلان کیا کہ خداوند عالم نے بذریعہ الہام مجھے اطلاع دی ہے کہ میں صادق ہوں اور مرزا قادیانی کاذب، میں حق پر ہوں اور مرزا قادیانی باطل پر اور میرے صادق ہونے کا ثبوت یہ ہے کہ مرزا قادیانی میری زندگی میں ہی ہلاک ہو گا۔ چنانچہ ڈاکٹر صاحب فرماتے ہیں کہ مجھے خدا کی طرف سے یہ الہام ہوا کہ

''مرزا مسرف، کذاب اور عیار ہے۔ صادق کے سامنے شریر ہلاک ہو گا۔''

(''اعلان الحق و اتمام الحجت'' ص 4 و ''تبلیغ رسالت'' جلد 10، ص 115)

ڈاکٹر صاحب کا کیسا واضح اور صاف الہام ہے کہ صادق کے سامنے شریر ہلاک ہو گا۔ اب اس میں کسی تاویل وغیرہ کی گنجائش نہیں ہے۔ جو کاذب اور شریر ہو گا، وہ پہلے مرے گا۔

اب مرزا صاحب نے دیکھا کہ وہ شخص جس کو میں نے کل دنیا کے سامنے اپنے دعویٰ مہدویت میں بطور ایک دلیل کے پیش کیا تھا، آج وہ شخص نہ صرف مجھ سے منحرف ہی ہو گیا ہے، بلکہ میری مہدویت پر ضرب کاری لگاتا ہوا اور اس کو باطل کرتا ہوا نہایت تحدی سے یہ بھی اعلان کرتا ہے کہ وہ صادق اور میں شریر ہوں اور اپنی صداقت کا معیار پیش کرتا ہے کہ میں اس کی زندگی ہی میں ہلاک ہو جاؤں گا۔ اب مرزا جی نے ''ملا آں باشد کہ چپ نہ شود'' کی مثال کے مطابق ڈاکٹر عبدالحکیم خان کے مقابلے میں جواب شائع کیا۔ مگر کرشمہ قدرت دیکھئے کہ وہ جواب بھی برق آسمانی بن کر مرزا جی کے خانہ ساز دعویٰ مہدویت اور نبوت کو خاکستر کر کے رکھ گیا۔

اب جواب ملاحظہ ہو۔ مرزا صاحب لکھتے ہیں:

''اس امر سے اکثر لوگ واقف ہوں گے کہ ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب، بیس برس تک میرے مریدوں میں داخل رہے۔ چند برس سے مجھ سے برگشتہ ہو کر سخت مخالف ہو گئے ہیں اور اپنے رسالہ المسیح الدجال میں میرا نام کذاب، مکار، شیطان، دجال، شریر، حرام خور رکھا ہے اور مجھے خائن، شکم پرست، نفس پرست، مفسد، مفتری اور خدا پر افترا کرنے والا قرار دیا ہے اور کوئی ایسا عیب نہیں ہے جو میرے ذمہ نہیں لگایا۔ گویا جب سے دنیا پیدا ہوئی ہے۔ ان تمام بدیوں کا مجموعہ میرے سوا کوئی نہیں گزرا اور پھر اس پر کفایت نہیں کی بلکہ پنجاب کے بڑے بڑے شہروں کا دورہ کر کے میری عیب شماری کے بارہ لیکچر دیے اور انواع واقسام کی بدیاں عام جلسوں میں میرے ذمہ لگائیں اور میرے وجود کو دنیا کے لیے ایک خطرناک شیطان سے بدتر ظاہر کیا اور پھر میاں عبدالحکیم صاحب نے اسی پر بس نہیں کی بلکہ ہر ایک لیکچر کے ساتھ یہ پیش گوئی بھی صدہا آدمیوں میں شائع کی کہ مجھے خدا نے الہام کیا ہے، کہ یہ شخص تین سال کے عرصہ میں فنا ہو جائے گا، کیونکہ وہ کذاب اور مفتری ہے۔ میں نے اس کی ان پیشین گوئیوں پر صبر کیا مگر آج جو 14 اگست 1906ء ہے۔ پھر اس کا خط آیا ہے۔ اس میں بھی لکھا ہے کہ 12 جولائی 1906ء کو خدا تعالیٰ نے اس شخص کے ہلاک ہونے کی خبر مجھے دی ہے کہ اس تاریخ سے تین برس تک ہلاک ہو جائے گا۔ جب اس حد تک نوبت پہنچ گئی تو اب میں بھی اس بات میں کوئی مضائقہ نہیں دیکھتا، کہ جو کچھ خدا نے اس کی نسبت میرے پر ظاہر فرمایا ہے، میں بھی شائع کروں۔ کیونکہ اگر درحقیقت میں خدا تعالیٰ کے نزدیک کذاب ہوں، تو اس صورت میں تمام بدکرداروں سے بڑھ کر سزا کے لائق ہوں تا کہ لوگ میرے فتنہ سے نجات پائیں۔

وہ پیش گوئی جو خدا کی طرف سے میاں عبدالحکیم خان صاحب اسسٹنٹ سرجن پٹیالہ کی نسبت مجھے معلوم ہوئی ہے۔ جس کے الفاظ یہ ہیں خدا کے مقبولوں میں قبولیت کے نمونے اور علامتیں ہوتی ہیں، ان پر کوئی غالب نہیں آ سکتا۔ رَبِّ فَرِّقْ بَیْنَ صَادِقٍ وَ کَاذِبٍ۔''

(المشتہر مرزا غلام احمد مسیح موعود قادیانی، 16 اگست 1906ء ''تبلیغ رسالت'' جلد 10 ص 113)

مرزا قادیانی نے کہا کہ خدا نے مجھے فرمایا:

''میں رحمان ہوں، میری مدد کا منتظر رہ اور اپنے دشمن کو کہہ دے کہ خدا تجھ سے

مواخذہ لے گا اور پھر فرمایا کہ میں تیری عمر کو بھی بڑھا دوں گا۔ یعنی دشمن جو کہتا ہے کہ صرف جولائی 1907ء سے چودہ مہینے تک تیری عمر کے دن رہ گئے ہیں۔ میں اس کو جھوٹا کروں گا اور تیری عمر کو بڑھا دوں گا تا کہ معلوم ہو کہ میں خدا ہوں، یہ عظیم الشان پیش گوئی ہے، جس میں میری فتح اور دشمن کی شکست کا بیان فرمایا ہے اور دشمن جو میری موت چاہتا ہے، وہ خود میری آنکھوں کے روبرو اصحاب فیل کی طرح نابود اور تباہ ہوگا۔" (خاکسار مرزا غلام احمد، 5 نومبر 1907ء، "تبلیغ رسالت" جلد 10، ص 131)

"آخری دشمن اب ایک اور پیدا ہوا ہے۔ جس کا نام عبدالحکیم خان ہے اور وہ ڈاکٹر ہے اور وہ ریاست پٹیالہ کا رہنے والا ہے۔ جس کا دعویٰ ہے کہ میں اس کی زندگی میں ہی 4 اگست 1908ء تک ہلاک ہو جاؤں گا اور یہ اس کی سچائی کے لیے ایک نشان ہوگا۔ یہ شخص الہام کا دعویٰ کرتا ہے اور مجھے دجال اور کافر اور کذاب قرار دیتا ہے...... اس نے یہ پیش گوئی کی ہے کہ میں اس کی زندگی میں ہی 4 اگست 1908ء تک اس کے سامنے ہلاک ہو جاؤں گا۔ مگر خدا نے اس کی پیش گوئی کے مقابل پر مجھے خبر دی ہے کہ وہ خود عذاب میں مبتلا کیا جائے گا اور خدا اس کو ہلاک کرے گا اور میں اس کے شر سے محفوظ رہوں گا۔ سو یہ وہ مقدمہ ہے جس کا فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔ بلاشبہ یہ سچ بات ہے کہ جو شخص خدا تعالیٰ کی نظر میں صادق ہے۔ خدا اس کی مدد کرے گا۔"

("چشمہ معرفت" مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی، ص 321 مندرجہ روحانی خزائن ج 23 ص 337)

حق و باطل کا فیصلہ کن معرکہ آپ کے سامنے ہے۔ جناب ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب کا یہ الہام کہ صادق کے سامنے شریر ہلاک ہوگا۔ حرف بحرف پورا ہوا اور مرزا جی کا الہام کہ میرا دشمن یعنی ڈاکٹر عبدالحکیم میری آنکھوں کے سامنے ہلاک ہوگا اور خدا میری عمر کو بڑھا دے گا، از سرتا پا غلط ثابت ہوا۔"

(قادیانیت سے اسلام تک از محمد متین خالد)

مرزا قادیانی 26 مئی 1908ء کو ڈاکٹر صاحب کی پیشگوئی کے عین مطابق 4 اگست 1908ء سے پہلے پہلے مر گیا۔ اور ڈاکٹر عبدالحکیم مرزا قادیانی کے مرنے کے گیارہ برس بعد تک زندہ رہا۔ وہ 1919ء میں فوت ہوا۔ ڈاکٹر صاحب کی پیشگوئی سچی نکلی اور مرزا صاحب کی جھوٹی۔ مرزائیوں کے لیے مرزا قادیانی کی کتاب "چشمہ معرفت" کا صفحہ 337,336 مرزا قادیانی کی ذلت اور رسوائی کا قیامت خیز زلزلہ بنا ہوا ہے۔

مرا قادیانی تو مومن پکارے
کھول کے، خس کم جہاں پاک، سارے



# حکیم نورالدین

26 مئی 1908ء کو مرزا قادیانی لاہور میں دائمی پیچش اور وبائی ہیضہ کی وجہ سے جہنم واصل ہوا تو اس کا قریبی ساتھی حکیم نورالدین قادیان کی گدی پر پہلا خلیفہ مقرر ہوا، حالانکہ مرزا قادیانی کی واضح ہدایات تھیں کہ میرے بعد احمدی معاملات کو ایک انجمن چلائے۔ حکیم نورالدین بھیرہ ضلع سرگودھا کے ایک حجام گھرانے سے تعلق رکھتا تھا۔ وہ 1841ء میں بھیرہ میں پیدا ہوا۔ بارہ سال کی عمر میں اس نے اپنے بھائی سے عربی پڑھنا شروع کی اور اوائل عمری میں ہی وہ اپنے باپ کے ساتھ اسلامی علوم، منطق اور فلسفہ کی تعلیم حاصل کرنے کے لیے لاہور آ گیا۔ بعد میں اس نے علم الادویہ کو زیادہ وقت دینا شروع کر دیا۔ وہ دینی علم اور عربی کی اعلیٰ تعلیم کے لیے رامپور، بھوپال، روہیل کھنڈ اور دہلی بھی گیا۔ کچھ عرصہ کے لیے وہ پنڈ دادنخاں کے ایک سکول میں بطور معلم کام کرتا رہا، پھر واپس بھیرہ آ کر معالج کے طور پر کام شروع کر دیا۔

1876ء میں اسے مہاراجہ کشمیر رنبیر سنگھ کے دربار میں شاہی معالج کی ملازمت مل گئی۔ اس عہدہ کے حصول میں ریاست کے ہندو پولیس آفیسر لالہ متھر اداس اور مشہور کشمیری مورخ دیوان کرپارام نے اس کی مدد کی۔ مہاراجہ رنبیر سنگھ نہایت عیاش اور بدمعاش تھا۔ وہ شراب کے ساتھ ساتھ کچے اور پکے گوشت کا عادی تھا۔ حکیم نورالدین دن بھر اس کے لیے کشتے تیار کرتا تا کہ وہ رات کو تازہ دم ہو کر نوجوان دوشیزاؤں کی عصمتیں لوٹ سکے۔ 1877ء میں حکیم نورالدین نے دہلی دربار میں حاضری دی جس میں اس نے ملکہ وکٹوریہ کو قیصرۂ ہند کا خطاب دیا۔

معروف سکالر اور مورخ جناب بشیر احمد صاحب اپنی کتاب :Ahmadiya Movement British Jewish Connections جس کا اردو ترجمہ جناب احمد علی ظفر صاحب نے ''تحریک احمدیت، یہودی و سامراجی گٹھ جوڑ'' کے نام سے کیا ہے۔ لکھتے ہیں:

''حکیم صاحب ایک معاملہ فہم اور شاطر آدمی تھے۔ انہوں نے مختلف مواقع پر کشمیر کی سیر کے لیے آنے والے برطانوی حکام سے روابط رکھے اور ان میں سے بعض کے ساتھ تعلقات پروان چڑھائے۔ برطانوی حکومت نے ان کو کشمیر دربار میں اپنا مخبر مقرر کر دیا۔ کشمیر دربار کے بارے میں دی گئی ان کی اطلاع

کو حکومت بڑی اہمیت دیتی تھی۔ انیسویں صدی کے اختتام پر وسط ایشیا میں روسی سرگرمیوں سے برطانوی پریشان تھے۔ حکیم صاحب نے مہاراجہ رنبیر سنگھ کے ان معانقوں پر گہری نظر رکھی جو وہ زارِ روس کے ساتھ انگریزوں سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے کر رہا تھا۔

مہاراجہ نے روسی امداد کے حصول کے لیے ایک چار رکنی وفد روس بھیجا۔ اس وفد کے رہنما کو دو ایلچیوں سمیت راستے میں ہی قتل کر دیا گیا۔ غالباً وسط ایشیا میں سرگرم برطانوی جاسوسوں کے طاقتور حلقے نے انہیں ختم کر دیا اور مہاراجہ کی طرف سے تاشقند کے روسی حکام کو لکھا جانے والا خط بھی راستے میں ہی غائب ہو گیا۔ زندہ بچ جانے والے اشخاص عبدالرحمٰن خان اور سرفراز خان نومبر 1865ء میں تاشقند پہنچے۔ رُوسی جنرل چرنایوف نے ان کا استقبال کیا۔ مہاراجہ نے روس سے معاہدۂ دوستی اور امکانی مدد کی درخواست کی تھی۔ یہ گفتگو ناکام ہو گئی کیونکہ زار حکومت ہندوستان میں آزادی کے مقصد کو پروان چڑھانے میں دلچسپی نہیں رکھتی تھی۔ مہاراجہ رنبیر سنگھ نے بابا کرم پرکاش کی سربراہی میں 1870ء میں ایک اور وفد تاشقند بھیجا تاکہ روسی فوجی مدد حاصل کر سکے مگر یہ وفد بھی کوئی کامیابی حاصل کرنے میں ناکام رہا۔

رنبیر سنگھ کی وفات کے بعد پرتاپ سنگھ (1925-1885ء) تخت کشمیر پر بیٹھا۔ اس کا چھوٹا بھائی رام سنگھ اور سب سے چھوٹا امر سنگھ تھا۔ معاہدۂ امرتسر کے تحت پرتاپ سنگھ ریاست کے جملہ امور اپنی نگرانی میں رکھنا چاہتا تھا جبکہ برطانوی حکومت اپنی بالادستی برقرار رکھنا چاہتی تھی۔ چنانچہ کشمیر میں ایک ریذیڈنٹ (برطانوی حکومت کا ایجنٹ جو وائسرائے کی طرف سے ریاست میں متعین ہوتا تھا) کا تقرر کیا گیا جس کا کام ریاست کے اندرونی حالات پر نظر رکھنا تھا۔ اس میں روسی توسیع پسندی اور داخلی تبدیلیوں کا جائزہ لینا شامل تھا۔ مہاراجہ نے انگریز ریذیڈنٹ کا تقرر بامر مجبوری قبول کر لیا۔ پہلا ریذیڈنٹ سر اولیور سینٹ جان تھا جس کے بعد پلاؤڈن اور کرنل پیری نسبٹ تعینات کیے گئے۔ اپنی تقرری کے کچھ عرصہ بعد ہی نسبٹ نے چند خطوط پکڑے جو اس نے پرتاپ سنگھ کے نام منسوب کیے۔ یہ خطوط اس نے زارِ روس کو لکھے تھے۔ لندن اور (اس وقت کے دارالحکومت ہند) کلکتہ نے اس پر شدید ردعمل کا اظہار کیا۔ معاہدہ امرتسر کو پس پشت ڈال کر انگریز نے ریاست کے برطانوی عملداری سے الحاق کا فیصلہ کر لیا۔ امر سنگھ نے جو کرنل نسبٹ کے ساتھ مل کر در پردہ حصول اقتدار کے لیے سرگرم عمل تھا، پرتاپ سنگھ سے زبردستی انتظامی امور سے دستبرداری کے پروانہ پر دستخط کرا لیے۔

حکیم نورالدین نے برطانوی ریذیڈنٹ کے آلہ کار اور امر سنگھ کے ساتھی کے طور پر کام کیا۔ حکیم صاحب درباری سازشوں میں پوری طرح ملوث تھے۔ انگریزوں نے پوری طرح ریاست کا الحاق کر لیا ہوتا مگر حالات کے دھارے نے ایک نیا رخ اختیار کر لیا۔ ایک قوم پرست اخبار ''امرت بازار پتریکا کلکتہ'' نے پرتاپ سنگھ کے دستخطوں سے وائسرائے ہند کو لکھا گیا ایک خط پہلی دفعہ چھاپ دیا، جس میں اس نے اپنے

اوپر لگائے گئے تمام الزامات سے انکار کر دیا تھا۔ دوسرے واقعہ میں اس اخبار نے ایک اعلیٰ خفیہ تحریر چھاپ دی جس میں برطانوی سیکرٹری خارجہ نے حکومت ہند کو تمام سرحدی ریاستوں کے الحاق کا مشورہ دیا تھا۔ برطانوی حکومت پہلے مرحلے میں گلگت کو اپنے ساتھ ملانا چاہتی تھی۔ ایک ہندوستانی قوم پرست صوفی امباپرشاد نے جو اپنے آپ کو گونگا اور بہرا ظاہر کرتا تھا اور برطانوی ریذیڈنٹ کے دفتر میں ملازم تھا۔ یہ خفیہ کاغذات اخبار کے حوالے کر دیئے۔ دو برطانوی پارلیمانی ارکان ولیم ڈگبی اور بریڈلا نے مہاراجہ کے دفاع میں کئی مضامین لکھے۔ آخرکار برطانوی حکومت مجبور ہوکر ریاست کے الحاق سے باز آ گئی۔

نورالدین نے امر سنگھ پر اپنا خاصا اثر ورسوخ قائم کرلیا تھا۔ انہوں نے اسے قائل کرلیا تھا کہ حصولِ اقتدار کے لیے برطانوی امداد حاصل کرے۔ نورالدین نے کشتوار پر برطانوی راج کے قیام کے لیے بھی ایک سازش کی داغ بیل ڈالی مگر یہ منصوبہ برطانوی سیاسی محکمہ نے ترک کر دیا۔ محرم علی چشتی بھی اس منصوبے میں ان کا شریک کار تھا جس کو بعد میں کشمیر سے نکال دیا گیا۔ اس نے اخبار ''رفیق ہند لاہور'' کی ادارت شروع کر دی۔

1889ء میں انگریز نے کشمیر کے نظم ونسق کے لیے ایک مجلس قائم کی اور مہاراجہ کے اختیارات محدود کر دیئے۔ مجلس میں رام سنگھ، امر سنگھ، ایک برطانوی آفیسر، پنڈت سورج کول اور پنڈت بھاگ رام شامل تھے۔ تمام انتظامی اختیارات امر سنگھ کے ہاتھ میں تھے جو اس مجلس کا سربراہ تھا۔ 1891ء تک یہ سلسلہ رہا۔ بعد میں پرتاپ سنگھ انگریز کو وفاداری کی یقین دہانی کروا کر اس مجلس کا سربراہ بن گیا۔ سورج کول نورالدین کو اس کی خفیہ سرگرمیوں اور برطانوی ریذیڈنٹ کے ساتھ تعلقات کی بناء پر سخت ناپسند کرتا تھا۔ جونہی پرتاپ سنگھ مجلس کا سربراہ اور امر سنگھ اس کا نائب سربراہ بنا، اس نے فوری طور پر حکیم نورالدین کی چوبیس گھنٹے کے اندر اندر ریاست بدری کے احکامات جاری کر دیئے۔ حکیم صاحب کو چوبیس گھنٹے کے اندر ریاست کشمیر چھوڑنا پڑی۔ اس طرح حکیم صاحب جو کہ بدنام درباری سازشی اور برطانوی آلۂ کار تھے بہت جلد ریاست چھوڑ کر اپنے آبائی گاؤں بھیرہ آ گئے۔ بعد ازاں انہوں نے قادیان میں سکونت اختیار کر لی۔ راجہ امر سنگھ نے ان کے ساتھ تعلقات قائم رکھے اور انہیں خفیہ طور پر خطوط لکھتا رہا۔ اس واقعہ کے بعد بھی وہ ان کی عزت کرتا تھا۔

شیخ یعقوب علی قادیانی کہتا ہے کہ نورالدین کے مخالفین انہیں الزام دیتے ہیں کہ وہ مہاراجہ پرتاپ سنگھ کی بجائے مہاراجہ امر سنگھ کو تخت نشین کرانے کے لیے ایک سیاسی سازش کا تانا بانا بنتے رہے۔ یہی ان کی ریاست سے اخراج کی وجہ تھی۔''

1881ء یا اس کے لگ بھگ حکیم نورالدین کے مرزا غلام احمد قادیانی سے تعلقات قائم ہو گئے۔ اس نے فوراً ہی مرزا قادیانی کے متدعویہ نظریات وعقائد کا اثر قبول کرلیا اور اپنے آپ کو مذہب بالخصوص

قادیانی عقائد کے لیے مختص کردیا۔ مولانا ابوالحسن ندویؒ سمیت بہت سارے علمائے اسلام کا کہنا ہے کہ قادیانی تحریک کے پیچھے اصل دماغ حکیم نورالدین کا تھا۔ نورالدین کی تدابیر اور پلاننگ ہی تھی جو اس تحریک نے یکدم شہرت پکڑی۔

حکیم نورالدین بھی مرزا قادیانی کی طرح عیاش طبع اور رنگین مزاج تھا۔ اس نے جنسی موج مستی کے علاوہ تین شادیاں کیں۔ خود اس کا اپنا بیان ہے:

''میری تین بیویاں ہوئیں جن میں دو آپس میں لڑتی بھی تھیں۔ میں نے اس بات کے معلوم کرنے کی کہ لڑائی کی بنیاد کیا ہے، بہت کوشش کی لیکن بعض باتوں کا مجھ کو آج تک بھی پتہ نہیں چلا۔ جب اپنے گھر کے متعلق اور اپنے متعلق واقعہ کی یہ حالت ہے تو دوسرے واقعات اور تاریخ پر کیا اعتماد ہوسکتا ہے۔'' (مرقاۃ الیقین فی حیوۃ نورالدین از اکبر شاہ خاں نجیب آبادی ص 137)

پھر لکھا:

''میں ایک مرتبہ ایک عیسائی عورت سے شادی کرنے لگا تھا لیکن بسرف پردہ کے مشکلات کے باعث باز رہا۔'' (حکیم نورالدین کا قول مندرجہ کتاب مرقاۃ الیقین فی حیوۃ نورالدین از اکبر شاہ خاں نجیب آبادی)

اس کی پہلی شادی تیس سال کی عمر میں بھیرہ کی فاطمہ نامی ایک خاتون سے ہوئی۔ نکاح کے موقع پر لڑکی والوں کی طرف سے حق مہر پر جھگڑا بھی ہوا مگر لڑکی کے والد کی مداخلت سے معاملہ ٹھپ گیا۔ اس واقعہ سے حکیم نورالدین کے مزاج پر گہرا اثر پڑا۔ میاں بیوی کے درمیان ایک عرصہ ناچاقی رہی۔ بعد ازاں اس نے لدھیانہ کی ایک خاتون سے دھوکے سے شادی کی۔ اس شادی کا حال جناب ابوالقاسم محمد رفیق دلاوریؒ کی زبانی سنیے:

''حکیم نورالدین صاحب بھی حسن و ملاحت کے کچھ کم قدردان نہ تھے۔ انہوں نے دیکھا کہ ان کے مرید یا دوست مشفق مرزا صاحب بڑھاپے میں نئی دلہن بیاہ لائے اور ارمان بھرے دل کی آرزوئیں پوری ہوئیں تو ان کی آتش شوق بھی بھڑک اٹھی اور دل میں جنون انگیز جذبات ہجوم کرنے لگے کہ کسی نوخیز مہوش کو حبالۂ نکاح میں لائیں۔

مرا عمر از برائے وصل یار نازنین باید
گر آن دولت نہ باشد زندگی دیگر چہ کار آید

اس وقت حکیم صاحب اپنی عمر کی قریباً ساٹھ منزلیں طے کر چکے تھے۔ مرزا قادیانی کی طرح ان کی بھی پہلی بیوی موجود تھی اور ان کی طرح صاحب اولاد بھی تھے۔ لیکن فرق یہ تھا کہ مرزا قادیانی نے اپنی پہلی بیوی محترمہ حرمت بی بی کو کئی سال سے معلقہ کر رکھا تھا اور وہ جرم ناآشنا تادم واپسیں اپنے بھائی کے گھر میں اُجڑی بیٹھی رہیں لیکن حکیم صاحب اپنی رفیقۂ حیات سے نہایت شریفانہ سلوک کرتے تھے۔ دوسرا فرق

یہ تھا کہ مرزا قادیانی نے اپنی پہلی اولاد سے قطع تعلق کر رکھا تھا لیکن حکیم صاحب اپنی اولاد کے حق میں شفقت پدری اور حسن سلوک کے تمام لوازم انجام دیتے تھے۔ معاشرت کا یہ فرق شاید اس علت پر مبنی تھا کہ حکیم صاحب کسی آسمانی منصب پر فائز نہیں تھے۔ اگر مرزا قادیانی کی طرح وہ بھی مجدد زمان اور مسیح دوران ہوتے تو ان کا بھی اہل و عیال کے ساتھ شاید وہی برتاؤ ہوتا جو قادیاں کے مجدد اعظم کا طغرائے امتیاز تھا۔ بہر حال جب بڑھاپے میں گلشن نوجوانی کی گل چینی کا شوق سر سرایا تو حکیم صاحب نے مرزا صاحب کو لکھا کہ کہیں میرے لیے بھی اپنے حلقہ مریدین میں کسی ''دُرِ ناسفتہ'' کا انتظام فرما دیجئے۔

لدھیانہ میں احمد جان نامی ایک شخص پیری مریدی کرتا تھا۔ بدنصیبی سے وہ شخص کسی طرح قادیاں کے دام تزویر میں پھنس گیا اور قبول مرزائیت کے تھوڑے ہی دن بعد دنیا سے رخصت ہو گیا۔ اس نے بارہ تیرہ سال کی ایک نہایت حسینہ لڑکی پیچھے چھوڑی تھی۔ مرزا قادیانی نے اپنے مرید خاص میر عباس علی لدھیانوی کو لکھا کہ ''حکیم نورالدین صاحب کے لیے اس لڑکی کی بات چیت کرو۔'' میر عباس علی نے لڑکی کی ماں اور بھائی سے گفتگو کی اور بہلا پھسلا کر ان کو راضی کر لیا۔ لیکن انہوں نے اس ازدواج کو اس شرط کے ساتھ مشروط کیا کہ وہ حنفی ہوں۔ اگر وہابی ہوں گے تو ہمیں قطعاً منظور نہیں ہے۔ گو مرزائی ہو جانے کے بعد نہ کوئی شخص حنفی رہ سکتا ہے، نہ اہل حدیث لیکن چونکہ اس وقت تک مرزا صاحب اور ان کے پیروؤں کو بہت کم لوگ مرتد اور خارج از اسلام گمان کرتے تھے، اس لیے شاید بعض لوگوں کو یہ غلط فہمی ہوگی کہ تقلید اور عدم تقلید ائمہ بھی مرزائیت کے ساتھ جمع ہو سکتی ہے۔ ارتداد سے پہلے مرزا صاحب اور حکیم نورالدین صاحب دونوں ''اہل حدیث'' تھے۔ اور چونکہ اس وقت تک ان کے مذہبی رویہ میں اسلام کی کچھ نہ کچھ رمق باقی تھی اس لیے یہ خود بھی اب تک اہل حدیث ہی کہلاتے تھے۔ چنانچہ مولوی محمد حسین مرحوم بٹالوی نے مرزا قادیانی کی نسبت لکھا کہ ''اہل حدیث جو قادیانی کو اہل حدیث سمجھ کر ان کے پنجے میں پھنسے ہوئے ہیں، اس دعوائے تحریف کو ایمان و انصاف سے دیکھیں تو ان کو منکر صحت احادیث صحیحین جان لیں۔ (اشاعۃ السنہ، جلد 13، ص 229) اور لکھا کہ ''قادیانی صاحب اہل حدیث کہلا کر بعض احادیث صحیحین کی صحت سے انکاری ہوتے ہیں۔'' (ایضاً ص 334) میر عباس علی لدھیانوی نے مرزا صاحب کو اطلاع دی کہ لڑکی والے حنفیت کی شرط لگاتے ہیں۔ وہابی کو وہ لڑکی ہرگز نہ دیں گے۔

لیکن اہل حدیث کو حنفی ظاہر کر دینا قادیانی صاحب کے لیے کون سا مشکل کام تھا؟ انہوں نے حکیم صاحب کو لکھ بھیجا کہ وہ اپنے حنفی ہونے کا (منافقانہ) اظہار کر دیں۔ اس سلسلہ میں مرزا صاحب نے 23 جنوری 1888ء کو حکیم صاحب کے نام جو چٹھی لکھی وہ ملاحظہ ہو۔ ارشاد ہوتا ہے۔ ''اس عاجز نے آن مخدوم کے نکاحِ ثانی کی تجویز کے لیے کئی جگہ خط روانہ کیے تھے۔ ایک جگہ سے جو جواب آیا ہے وہ کسی قدر حسب مراد معلوم ہوتا ہے یعنی میر عباس علی شاہ لدھیانوی کا خط جو روانۂ خدمت کرتا ہوں۔ اس میں ایک

شرط عجیب ہے کہ حنفی ہوں غیر مقلد نہ ہوں۔ چونکہ میر صاحب حنفی ہیں اور میرے مخلص دوست منشی احمد جان صاحب جن کی بابرکت لڑکی سے یہ تجویز درپیش ہے پکے حنفی تھے اور ان کے مرید جو اس علاقہ میں بکثرت پائے جاتے ہیں، سب حنفی ہیں اس لیے حنفیت کی قید بھی لگا دی گئی۔ یوں حنیفا مسلما میں سب مسلمان داخل ہیں لیکن اس قید کا جواب بھی معقولیت سے دیا جائے تو بہتر ہے۔ منشی احمد جان مرحوم جب تک زندہ رہے خدمت کرتے رہے۔ دوسرے تیسرے مہینے کسی قدر روپے اپنے رزقِ خداداد سے مجھے بھیجتے رہے۔ چونکہ وہ عالی خیال اور صوفی تھے اس لیے ان میں تعصب نہیں تھا۔ میری نسبت وہ خوب جانتے تھے کہ یہ حنفی تقلید پر قائم نہیں ہیں اور نہ اسے پسند کرتے ہیں لیکن پھر بھی یہ خیال انہیں محبت اور اخلاص سے نہیں روکتا تھا۔ لڑکی کا بھائی صاحبزادہ افتخار احمد صاحب بھی نوجوان صالح ہے۔ اب دو باتیں تدبیر طلب ہیں۔ اول یہ کہ ان کی حنفیت کے سوال کا کیا جواب دیا جائے۔ دوسرے اگر رضامندی فریقین کی ہو جائے تو لڑکی کے ظاہری حلیہ سے بھی اطلاع ہو جانی چاہیے۔ مجھ سے میر عباس علی صاحب نے اپنے سوالات مستفسرہ خط کا بہت جلد جواب طلب کیا ہے۔ اس لیے مکلف ہوں کہ جہاں تک ممکن ہو جلد تر جواب ارسال فرما دیں۔ ابھی میں نے تصریح سے آپ کا نام ان پر ظاہر نہیں کیا۔" (مکتوباتِ احمدیہ، جلد 5، نمبر 2، ص 53-54)

دوسرے خط میں لکھا کہ میں نے خاص صاحب اسرار اور واقف لوگوں سے اس لڑکی کی بہت تعریف سنی ہے۔ صاحبزادہ افتخار احمد صاحب اور ان کے تمام اعزہ متعلقین کے دل پر تقلید حنفی کا بڑا رعب طاری ہے اور مدت دراز کی عادت جو طبیعت ثانیہ کا حکم پیدا کر لیتی ہے اگر خدا تعالیٰ چاہے تو تدریجاً دور ہو سکتی ہے۔ یکبارگی تبدیلی گو قلب ماہیت میں داخل ہے۔ اس موقع میں تمام تر حکمت عملی حلم و رفق و درگزر و زیادت محبت و مؤدت و غائبانہ دعا میں ہے۔ میرے گھر کے لوگوں کے خیالات موحدین (اہل حدیث) کے ہیں۔ اول تو خیالات میں خشک موحدین کی طرح حد سے زیادہ غلو تھا۔ مگر اب میں نے کوشش کی ہے کہ اس ناجائز غلو کو کچھ گھٹا دیا جائے۔ چنانچہ میرے خیال میں وہ کسی قدر گھٹ بھی گیا ہے۔ میرے گھر کے لوگوں نے ذکر کیا تھا کہ انہوں نے (یعنی آپ کے گھر والوں نے) لدھیانہ میں کسی تقریب سے یہ ذکر کیا تھا کہ اب تک تو مولوی صاحب (حکیم نورالدین صاحب) کا حنفیوں کا طریق معلوم ہوتا ہے۔ مگر میں ڈرتی ہوں کہ کہیں وہابی نہ ہوں۔ اور اب تک تو میں نے وہابیوں کی بات ان میں کوئی دیکھی نہیں۔ انہوں نے اس کے جواب میں مناسب نہ سمجھا کہ اپنی رائے ظاہر کریں۔ (یہاں سے مرزائی جامع اوراق نے کچھ عبارت حذف کر دی ہے۔ راقم) چونکہ عورتوں کی باتیں عورتوں کے دلوں پر بڑا اثر ڈالتی ہیں اس لیے آپ کے گھر کے لوگوں کی بشیر کی والدہ سے ملاقات منتج حسنات ہو سکتی ہے۔ (ایضاً ص 69) گو مکتوبات احمدیہ کے جامع نے مرزا قادیانی کے ان الفاظ کو جو ساری چٹھی کی جان تھے حذف کر کے ان کی جگہ نقطے دے دیئے ہیں لیکن یقین ہے کہ مجدد صاحب نے حکیم صاحب کو لکھا تھا کہ تم مصلحتہً اپنے تئیں حنفی ظاہر کرو۔ میرے اس خیال کی

تائید صاحبزادہ بشیر احمد صاحب ایم اے کی اس روایت سے ہوتی ہے کہ حافظ روشن علی صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ کسی دینی ضرورت کے ماتحت حضرت مسیح موعود نے حضرت مولوی نورالدین صاحب کو یہ لکھا کہ آپ یہ اعلان فرما دیں کہ میں حنفی المذہب ہوں حالانکہ آپ جانتے تھے کہ حضرت مولوی صاحب عقیدتاً اہل حدیث تھے۔ حضرت مولوی نورالدین صاحب نے اس کے جواب میں حضرت مرزا صاحب کی خدمت میں ایک پوسٹ کارڈ ارسال کیا جس میں لکھا۔

بمے سجادہ رنگیں کن گرت پیر مغاں گوید
کہ سالک بے خبر نبود زراہ و رسمِ منزلہا

اور اس کے نیچے نورالدین حنفی کے الفاظ لکھ دیئے۔ (سیرۃ المہدی، جلد 2 ص 48) غرض غیر مقلد کو مقلد ظاہر کر کے افتخار احمد اور اس کی ماں کو راضی کر لیا گیا اور حکیم صاحب ان کی لڑکی کو بیاہ لائے۔ واقعی چودھویں صدی کی مجددیت کو یہی دیانت اور صداقت زیب دیتی تھی۔''

(رئیس قادیاں از مولانا ابوالقاسم رفیق دلاوری ص 269 تا 273)

حکیم نورالدین ''برعکس نہند نام زنگی کافور'' کا مصداق تھا۔ اس کے نصرت جہاں بیگم سے ناجائز تعلقات تھے۔ اس نے اپنی اداؤں کے تیر، جسمانی خم اور ابھار کے کرشموں سے نورالدین کو خیرہ کر رکھا تھا۔ ایک دفعہ حکیم نورالدین نے جون 1912ء کو احمدیہ بلڈنگس لاہور میں اپنی تقریر میں کہا: میں ایک امر واقعہ کا اعلان کرتا ہوں کہ ''نصرت جہاں بیگم کے منہ سے بیسیوں مرتبہ میں نے سنا ہے کہ میں تو آپ کی لونڈی ہوں۔'' (سوانح فضل عمر از مرزا طاہر احمد ص 206)

حکیم نورالدین اس کے عشوہ و ادا کے جال میں ایسا پھنسا کہ بس اسی کا ہو کر رہ گیا۔ نصرت جہاں بیگم مرزا قادیانی کے انداز محبت سے مطمئن نہ تھی۔ کیونکہ مرزا قادیانی نامرد تھا۔ اس کا اعتراف اس نے حکیم نورالدین کے نام اپنے کئی ایک خطوط میں کیا۔ علاوہ ازیں وہ کئی بیماریوں میں مبتلا تھا۔ پھر عدالتی مقدمات، تحریر و تصنیف اور مناظروں میں اس قدر کھویا رہتا کہ کئی کئی ماہ گھر سے باہر رہتا۔ جبکہ نصرت جہاں بیگم عمدہ قد کی جوان پچھیری تھی جو چاہتی تھی کہ کوئی حبشی ہو اور اسے استعمال کرے۔ فتنہ روزگار اور خیر و شر کی جملہ اخلاقی اقدار سے بے نیاز نصرت جہاں بیگم نے اپنے کرتوتوں کی وہ جولانیاں دکھائیں کہ خود شیطنت دانتوں انگلیاں دے کر رہ گئی۔ نصرت پکے ہوئے آم کی طرح حکیم نورالدین کی جھولی میں گر گئی۔ اور پھر دونوں نے ایک عرصہ تک عیش و عشرت کا بازار گرم کیے رکھا۔ ایک بار کسی نے مرزا قادیانی کو اطلاع دی کہ آپ کی غیر موجودگی میں نصرت جہاں بیگم، حکیم نورالدین کے علاوہ بھی کئی اشخاص سے جنسی روابط بڑھانے میں کوشاں ہے تو مرزا قادیانی نے اس پر خاموشی اختیار کی۔

کتنے دلوں پہ لایا خرابی؟
اے نصرت! تیرا حسن شرابی

18 نومبر 1910ء کو حکیم نورالدین قادیان میں گھوڑے پر سوار تھا کہ اچانک گھوڑے کے بدک کر تیز ہو جانے سے وہ حواس باختہ ہوگیا۔ گھوڑے کی لگامیں کھینچنے کے باوجود وہ تیز دوڑ رہا تھا۔ ایک موڑ کے آگے ایک شخص مہرالدین آتشباز کے مکان کے قریب پہنچ کر اس کا پاؤں رکاب ہی میں لٹک گیا اور کئی فرلانگ تک گھسٹتا ہی چلا گیا۔ لوگوں نے دیکھا تو ایک شور مچ گیا۔ چند ایک نے ہمت کی اور بھاگ کر گھوڑے کی لگام پکڑ لی۔ گھوڑا انہیں دھکیل کر کافی دور لے گیا۔ اسی اثناء میں حکیم نورالدین کا پاؤں رکاب سے نکل گیا۔ وہ ایک بڑے پتھر پر گرا اور ماتھے پر سخت چوٹ آئی، اور بائیں ٹانگ ٹوٹ گئی۔ سر سے بے حد خون نکل رہا تھا جو سر پر پانی ڈالنے کے باوجود بند نہ ہوا۔ شیخ رحمت اللہ قادیانی کی بیوی نے اپنے دوپٹے سے خون صاف کیا۔ تھوڑی دیر بعد ہوش آیا تو اس کا شاگرد حکیم غلام محمد امرتسری اس کی چارپائی اٹھا کر اس کے مکان میں لے آیا۔ قادیانی ڈاکٹروں (ڈاکٹر محمد حسین شاہ، ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ، ڈاکٹر کرم الٰہی، ڈاکٹر خلیفہ رشید الدین وغیرہ) نے علاج معالجہ کیا تو پتہ چلا کہ جسم کے کئی حصوں پر گہرے زخم آئے ہیں۔ وہ تقریباً تین سال تک بستر علالت پر پڑا رہا۔ ٹانگ کا زخم ٹھیک نہ ہوا اور بگڑ کر گنگرین میں تبدیل ہوگیا۔ اس کے علاوہ اس کی دماغی قوتیں شدت سے متاثر ہوئیں اور ذہنی توازن بری طرح بگڑنے لگا۔ وہ خالی خالی آنکھوں سے خلاء میں تکتا رہتا۔ ایک عرصے تک اس سے خلاف عقل اور توہم پرستانہ حرکات سرزد ہوتی رہیں۔ ایک دن یکایک قوت گویائی کھو بیٹھا۔ لہٰذا فوری طور پر میڈیکل کالج لاہور کے مشہور پروفیسر ڈاکٹر میجر ہرڈ (Herd) کو علاج کے لیے بلایا گیا۔ وہ 19 جنوری 1911ء کو دوپہر کے وقت قادیان پہنچا اور حکیم نورالدین کا علاج شروع کیا۔ ڈاکٹر ہرڈ کے علاج سے کچھ افاقہ نہ ہوا۔ لیکن پھر درد شقیقہ شروع ہوگیا۔ جس سے وہ اکثر اختلال حواس کا شکار ہوگیا۔ ڈاکٹروں کی سمجھ میں نہ آتا تھا۔ آخر ڈاکٹر میر اسماعیل نے کہا کہ ابرو کے زخم سے وجنہ کو نقصان پہنچا ہے اور وہ ریح بن گیا ہے۔ میر اسماعیل نے اس کا آپریشن کیا۔ آپریشن کا زخم ناسور بن گیا۔ ڈاکٹر مرہم پٹی کرتے ہوئے کراہت محسوس کرتے۔ پیشاب کی کثرت ہوگئی اور شدت کا ہزال ہوا۔ زخم کا ناسور تین سال تک رہا۔ اس دوران اسے ذیابیطس کی شکایت ہوگئی جو مرتے دم تک ساتھ رہی۔ حکیم نورالدین اپنی بیماریوں سے شدید تنگ آ کر زندگی سے مایوس ہو چکا تھا۔ وہ جلد مرنا چاہتا تھا مگر قدرت اسے دوسروں کے لیے عبرت کا نشان بنانا چاہتی تھی۔ نورالدین نے 16 ستمبر 1913ء کو حکیم فیروز الدین مؤلف رموز الاطباء لاہور کے نام اپنے ایک خط میں اپنی بے بسی اور کسمپرسی کا کھل کر اظہار کیا۔ ملک بھر کے ڈاکٹروں اور حکیموں کے طویل علاج کے باوجود وہ پوری طرح صحت یاب نہ ہو سکا۔ اس کے جسم پر کمزوری کے آثار ظاہر ہونے شروع ہوگئے۔ قادیانی جماعت کے جلسہ سالانہ 26 دسمبر 1913ء پر ابھی تقریر شروع ہی کی تھی کہ سر چکرانے سے نیچے گر پڑا اور تقریر مکمل کیے بغیر واپس گھر آ گیا۔ 15 جنوری 1914ء کو رات گئے پیشاب کے لیے لیٹرین میں گیا تو سینے کے بل دھڑام سے گرا اور پسلی میں سخت چوٹیں

آئیں۔ یہ اس کی مرض الموت کا آغاز تھا۔ 17 جنوری کو اس کی طبیعت بے حد خراب ہونا شروع ہوگئی۔ شدید بخار اور سر درد رہتا۔ جو خوراک یا دوائی دی جاتی، قے کر دیتا۔ آہستہ آہستہ بیماری نے اس قدر زور پکڑ لیا کہ وہ بستر پر کروٹ نہ لے سکتا۔ اسی دوران دانتوں میں شدید درد شروع ہوگیا۔ 2 دانت نکلوانے سے مسوڑوں پر سوجن آ گئی۔ اس سے طبیعت مزید ناسازگار ہوگئی۔ فروری کے پہلے ہفتہ میں وہ وقفے وقفے سے بے ہوش ہو جاتا اور بول نہ سکتا۔ 15 فروری عبدالرحمٰن قادیانی لاہور سے ایک یورپین ڈاکٹر میلول کو لے کر پہنچا۔ اس نے معائنہ کیا اور بتایا کہ معدے میں رسولی ہے اور جب تک آپریشن نہ ہوگا، افاقہ نہ ہوگا۔ لیکن اس قدر ضعف اور کمزوری کی حالت میں اس کا آپریشن کرنا ممکن نہیں ہے۔ 18 فروری کو پسلی میں شدید درد ہوا۔ اس کی شدت اور تکلیف سے وہ دھاڑیں مار مار کر روتا۔ 19 فروری کو نصرت جہاں بیگم عیادت کے لیے آئی اور اس کا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر دیر تک روتی رہی۔ نورالدین کی آنکھیں بھی پرنم ہوگئیں۔ آنکھوں میں ماضی کے تمام حسین واقعات گھوم گئے۔ نصرت دیر تک نورالدین کے پاس رہی۔ نصرت سے نورالدین نے کہا کہ وہ شہر سے باہر کھلی فضا میں رہنا چاہتا ہے کیونکہ یہاں اس کا دم گھٹتا ہے۔ چنانچہ نصرت کی سفارش پر نورالدین کو نواب محمد علی خاں کی وسیع و عریض کوٹھی دارالسلام کے سرونٹ کوارٹر میں شفٹ کر دیا گیا۔ 27 فروری 1914ء کو جب اس کی چارپائی اٹھا کر لے جائی جا رہی تھی تو راستے میں بورڈنگ ہاؤس کے پاس ایک آدمی کا ہاتھ پھسل جانے سے چارپائی نیچے گری اور حکیم نورالدین کی پسلیوں کے زخم پھر ہرے ہوگئے۔ اس موقع پر مرزا شریف احمد نے چارپائی اٹھانے والوں کو خوب لعن طعن کی۔ مورخ تاریخ احمدیت دوست محمد شاہد کے بقول یہ سب کچھ ایک سازش کے تحت ہوا۔ دراصل مولوی صدرالدین اور مولوی محمد علی چاہتے تھے کہ حکیم نورالدین کو ہائی سکول کے بورڈنگ ہاؤس کی اوپر کی جنوبی منزل میں لے جایا جائے۔ اس تمام کوشش کا درپردہ منشاء یہ تھا کہ حکیم نورالدین کو ایسی جگہ رکھا جائے جہاں لوگ زیادہ نہ جا سکیں اور خاص پہرہ بھی تجویز کیا گیا۔ مقصد یہ تھا کہ حکیم نورالدین کے مرنے کے بعد مولوی محمد علی کی خلافت کا اعلان کیا جاسکے۔'' لیکن مرزا محمود اور مرزا شریف نے اپنے حواریوں سمیت نورالدین کو نہایت تکلیف اور غمناک حالت میں نواب محمد علی خاں کی کوٹھی منتقل کر دیا۔ 2 مارچ کو حکیم نورالدین نے پسلیوں میں درد کی شکایت کی جس کا سلسلہ اگلے دنوں میں اور زیادہ تشویشناک صورت اختیار کر گیا۔ اس رات اس کی گردن پر ایک پھنسی نمودار ہوئی جو صبح تک مکمل پھوڑے کی شکل اختیار کر گئی۔ اس کی تکلیف سے نورالدین کی طبیعت مزید بگڑ گئی۔ ڈاکٹروں نے علاج معالجے کے لیے ازسرنو مشورے کیے۔ میر اسماعیل نے اس پھوڑے کا چھوٹا سا آپریشن کیا تاکہ پیپ خارج ہو جائے۔ زخم پر نشتر چلنے کی دیر تھی کہ نورالدین شدت درد سے بے تحاشا چیخیں مارنے لگا۔ نورالدین کا منہ اور گردن پیپ اور خون سے بھر گئے۔ اس منظر کو دیکھ کر ڈاکٹروں کے جسم پر بھی کپکپی طاری ہوگئی۔ 13 مارچ کی صبح طلوع ہوتے ہی نورالدین کی آنکھیں پتھرا گئیں اور نبض تیز تیز چلنے لگی۔

دو بجے دوپہر فالج کا شدید دورہ پڑا جس سے سارا جسم مفلوج ہوگیا۔ دو بج کر 20 منٹ پر نہایت عبرتناک اور اذیت ناک حالت میں جہنم واصل ہوا۔

مرزا محمود اپنے باپ کے پرانے مشیروں سے سخت نفرت کرتا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ یہ لوگ اس کی خلافت کی راہ میں رکاوٹ ہیں اور حکیم نورالدین کے مرنے کے بعد یہ لوگ اس کی خلافت پر شب خون ماریں گے۔ لہٰذا مرزا محمود ان سے پیچھا چھڑانے کے لیے مناسب وقت کا انتظار کرنے لگا تھا۔ اس نے اپنے باپ کے دیرینہ اور مخلص ساتھیوں کو ''مشتبہ'' قرار دیا۔ انہیں گستاخ اور بے ضمیر اور نجانے کن کن القابات سے نوازا۔ وہ سندھ اپنی زمینوں پر شکار کے لیے جاتا تو سؤر اس کے شکار کے لیے استعمال کیے جاتے۔ یہ شکار میدانوں میں کھیلا جاتا۔ وہ ان جنگلی سوروں کو شکار کے دوران اپنے مخالفین کے نام دیا کرتا اور اس پر قہقہے لگاتا۔

جب نورالدین گھوڑے سے گر کر شدید زخمی ہوا تو مرزا محمود کو امید بندھی کہ اب اس بڈھے سے جان چھوٹے گی اور وہ خلافت پر قابض ہو جائے گا۔ لیکن جب اس نے دیکھا کہ ابھی کچھ دیر ہے تو مایوس ہوگیا۔ بعد ازاں جب اس نے محسوس کیا کہ حکیم نورالدین اس کے مخالفین مولوی محمد علی لاہوری، ڈاکٹر مرزا محمد یعقوب، ڈاکٹر محمد حسین اور ڈاکٹر کمال الدین وغیرہ کے لیے نہایت نرم جذبات رکھتا ہے تو وہ آپے سے باہر ہوگیا۔ اس نے اپنے ایک خطبۂ جمعہ میں کہا کہ ''حضرت مسیح موعود نے خواب دیکھا تھا کہ ایک شخص گھوڑے سے گر پڑا۔ پھر حضرت مسیح موعود کو الہام ہوا ''استقامت میں فرق آ گیا'' (تذکرہ طبع دوم ص 479) سو ''مولوی نورالدین صاحب کی استقامت میں بھی فرق آ گیا ہے۔'' بعد ازاں مرزا محمود کے قریبی ساتھیوں نے برملا کہنا شروع کر دیا کہ ''حکیم نورالدین مرتد ہوگیا ہے۔'' پہلے یہ بات دبے لفظوں کہی جاتی تھی مگر بعد میں اس پر کھل کر اظہار ہونے لگا۔ روزنامہ الفضل نے حکیم نورالدین کی ذلت و رسوائی کی موت اور انجام کو ان الفاظ میں لکھا:

''کہاں مولوی نورالدین صاحب کا حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو نبی اللہ اور رسول اللہ اور اسمہٗ احمد کا مصداق یقین کرنا، اور کہاں وہ حالت کہ وصیت کے وقت مسیح موعود کی رسالت کا اشارہ تک نہ کرنا...... استقامت میں فرق آنا اور پھر بطور سزا کے گھوڑے سے گر کر بری طرح زخمی ہونا، آخر مرنے سے پہلے کئی دنوں تک بولنے سے بھی لاچار ہو جانا اور نہایت مفلسی میں مرنا اور آئندہ جہاد میں بھی کچھ سزا اٹھانا اور اس کے بعد اس کے فرزند عبدالحی کا عنفوانِ شباب میں مرنا اور اس کی بیوی کا تباہ کن طریق پر کسی اور جگہ نکاح کر لینا، یہ باتیں کچھ کم عبرت انگیز نہیں تھیں۔''

(''الفضل'' قادیان شمارہ نمبر 19 جلد نمبر 9 مورخہ 23 فروری 1922ء)

جناب مرزا محمد حسین اپنی کتاب میں مرزا محمود کی حکیم نورالدین کے ساتھ ذہنی اور قلبی عداوت کا

پردہ چاک کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''چونکہ جماعت میں سربراہِ اوّل حکیم نورالدین کا احترام بہت تھا، اس سے خائف ہو کر اس نے لومڑی کے انداز اختیار کر لیے اور اپنے پیشرو کی جو اس کا خسر بھی تھا، مذمت کئی حیلوں سے کرتا۔ اس نے کہا: ''خلیفہ اوّل کے زمانے میں، میں لنگر خانے کا افسر تھا اور یہ بات بھی جانتا ہوں اور دوسرے سب لوگ بھی جانتے ہیں کہ خلیفہ اوّل کے گھر لنگر سے کھانا جایا کرتا تھا۔ مگر ہمارے گھر میں کبھی لنگر خانے کا کھانا نہیں آیا۔ (الفضل 31 اگست 1938ء) ''خدا تعالیٰ نے نوحؑ جیسے نبی کی پروانہیں کی۔ نہ معلوم یہ لوگ خلیفہ (حکیم نورالدین) کو کیا سمجھے بیٹھے ہیں۔'' (الفضل 2 اگست 1956ء) ''اس وقت بھی خلیفہ اوّل کے خاندان کے چند افراد پیغامیوں کے ساتھ مل کر خلافت کے مٹانے کے لیے کوشاں تھے۔'' (نوٹ: اس وقت سے مراد شاید وہ زمانہ ہے جب نورالدین کی اولاد کا ربوہ سے اخراج نہیں ہوا تھا)۔ (الفضل 28 اگست 1956ء) اور بہت سے ایسے فقرات ہیں جن سے اس نے حکیم صاحب کو نظروں سے گرانے کی کوشش کی اور کرتا رہا۔''
(فتنہ انکار ختم نبوت از مرزا محمد حسین ص 27)

حکیم نورالدین کی موت پر قادیانی جماعت دو گروہوں میں تقسیم ہوگئی۔ ایک گروہ نے ''ریویو آف ریلیجنز'' کے ایڈیٹر محمد علی لاہوری کی جانشینی کی حمایت کی جبکہ دوسرے گروہ نے جو غالب اکثریت میں تھا، قادیانی جماعت کے بانی مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا محمود کو منتخب کرلیا۔ محمد علی لاہوری اپنے ساتھیوں سمیت لاہور آ گیا۔ جہاں اس نے ''انجمن اشاعت اسلام'' کے نام سے ایک مجلس اور کالج قائم کرلیا۔ ''ریویو آف ریلیجنز'' بھی لاہور لے جایا گیا۔ مرزا محمود سے اختلاف اور خلافت نہ ملنے کے بعد ان لوگوں نے اپنے عقائد و نظریات میں واضح تبدیلی کرلی۔ یہ لوگ مرزا قادیانی کو پیغمبر کی بجائے ایک مذہبی مصلح، مہدی اور مسیح موعود مانتے ہیں۔

بقول جناب بشیر احمد:

''دونوں فرقوں کی باہمی مخالفت بسا اوقات ایک دوسرے کے عقائد پر تنقید کی صورت میں نمودار ہوتی ہے۔ ان دونوں میں سے قادیانی گروہ زیادہ تلخ واقع ہوا ہے۔ 1919ء میں انہوں نے لاہوری گروہ پر براہ راست حملہ کیا اور اعلان کیا کہ اس کے قائدین اسلامی قانون کے مطابق واجب القتل ہیں۔ لاہور انجمن کے صدر محمد علی نے اس حملہ کے جواب میں قادیانیوں پر غلط افواہیں پھیلانے کا الزام لگاتے ہوئے تفصیلی جواب دیا۔ یہاں پر معاملہ کچھ مشکوک لگتا ہے کہ دونوں فریق ایک دوسرے کے تحت معاند ہیں لیکن اب تک ان کے تنازعات عدالت کے بیرون ہی طے ہو جاتے ہیں۔'' (تحریک احمدیت از بشیر احمد ص 7)

معروف سکالر جناب م ب خالد اپنے ایک مضمون ''قادیانی خلافت کی گدی اور حکیم نورالدین کا خاندان'' میں لکھتے ہیں:

''بشیر الدین محمود باپ کی وفات پر بڑی آس لگائے بیٹھے تھے مگر حالات کا رخ دیکھ کر بادل نخواستہ حکیم صاحب کی قیادت تسلیم کر لی۔ لیکن یہ اوائل عمر سے ہی بڑا جاہ طلب اور سازشی دماغ کا مالک تھا۔ حکیم نورالدین جب قادیانی گدی کے پہلے خلیفہ بنے تو وہ کافی ضعیف العمر ہو چکے تھے۔ خلافت کے تیسرے سال وہ گھوڑے سے گر گئے۔ اس کے بعد صحت اور بھی بگڑ گئی۔ بشیر الدین محمود نے سوچا کہ بڈھا زیادہ دن نہ جئے گا۔ اس نے سوچا کہ باپ کی وفات پر تو چوک ہوگئی اب ایسی پلاننگ ہو کہ حکیم صاحب کی وفات پر کوئی دوسرا خلیفہ نہ بن جائے۔ چنانچہ اپنے لیے گدی نشینی پکی کرنے کے لیے نوجوان قادیانیوں کی ایک تنظیم اپنی سربراہی میں بنائی جس کا نام ''انصار اللہ'' رکھا اور ایک اخبار ''الفضل'' اور ایک رسالہ تشحیذ الاذہان کے نام سے نکالنا شروع کیا۔ یہ تنظیم اور رسالے مرزا کے پرانے ساتھیوں کے خلاف کیچڑ اچھالتے تھے۔ یعنی ان ساتھیوں کے خلاف پروپیگنڈہ کرنا شروع کر دیا جن سے یہ خطرہ ہوسکتا تھا کہ وہ حکیم صاحب کے بعد خلیفہ منتخب ہوسکتے ہیں۔

حکیم صاحب کی بعض باتیں بھی مرزا بشیر الدین محمود کو اچھی نہ لگتی تھیں۔ حکیم صاحب پر تو وہ کوئی الزام تراشی نہ کرسکتا تھا مگر مرزا کے پرانے ساتھیوں خاص کر محمد علی لاہوری، خواجہ کمال الدین، سید محمد حسین شاہ اور دیگر ایسے پرانے ساتھی، جن سے گدی نشینی کا خطرہ تھا، ان کے خلاف دن رات پروپیگنڈہ شروع کر دیا کہ یہ لوگ مرزا غلام احمد کا مقام اور مرتبہ گھٹا کر بیان کرتے ہیں۔ اس لیے یہ سچے قادیانی نہیں۔ حکیم صاحب کے دور میں مسلمانوں کو تو سکون ملا لیکن خود ان کی اور ان کے ساتھیوں کے لیے ان کے پیر و مرشد کے اہل خاندان کے ہاتھوں نیند حرام رہی۔ حکیم صاحب اپنی خرابی صحت کی بنا پر حالات کو کنٹرول نہ کرسکے اور مرزا بشیر الدین محمود کو راہ راست پر لانے کی حسرت لیے آنجہانی ہوگئے۔

حکیم صاحب کی رحلت کے وقت مرزا محمود نے فوراً اپنی تنظیم کے کارکنوں کے ذریعے اپنے ہم خیال قادیانیوں کو قادیان میں جمع کرلیا اور منصوبہ کے مطابق ان سب نے مل کر نعرہ لگانا شروع کر دیا کہ مرزا محمود ہی خلیفہ ہوں گے۔ اس وقت مرزا صاحب کے پرانے ساتھیوں نے کھڑے ہو کر مرزا محمود کے خلاف بولنا چاہا مگر ان کے بندے پہلے سے تیار تھے۔ سب نے ان کی بات سننے سے انکار کر دیا اور ''مرزا محمود کو تخت خلافت مبارک ہو'' کے نعرے لگانے شروع کر دیئے اور مرزا محمود نے بلا توقف کھڑے ہو کر اپنے ''خلیفہ دوم منتخب ہونے کا اعلان کر دیا'' اور اپنے ایجنٹوں کے ذریعہ فوراً قادیان سے باہر کے قادیانیوں کو بذریعہ پوسٹ اپنے خلیفہ ہونے کے اشتہار (جو پہلے ہی طبع کرا لیے گئے تھے) بھجوا دیئے۔ خلیفہ بننے کے فوراً بعد مرزا محمود نے اپنے والد کے تمام پرانے ساتھیوں اور قادیانی اکابرین جن سے اس کی خلافت کو خدشہ ہوسکتا تھا، کو قادیانی تنظیم سے خارج کر دیا۔ ان میں سرکردہ پرانی مقبول شخصیت مولوی محمد علی تھے جن کو بہت تنگ کر کے قادیان سے نکلنے پر مجبور کر دیا گیا۔ مرزا صاحب کے پرانے ساتھیوں مولانا محمد احسن امروہی،

خواجہ کمال الدین، ڈاکٹر محمد حسین شاہ اور دیگر معروف ساتھیوں نے مولانا محمد علی کی امارت میں اپنا مرکز لاہور بنالیا جن کے پیروکار لاہوری احمدی کہلانے لگے۔ خلیفہ بننے کے وقت مرزا محمود کی عمر صرف 25 سال تھی اور اس نے اس نوجوانی میں اپنی خلافت سے سب رکاوٹیں اپنی اعلیٰ تخریبی منصوبہ بندی کی بدولت دور کر کے شاندار کامیابی حاصل کی اور اپنے باپ کے چہیتے ہوئے اور منجھے ہوئے پرانے ساتھیوں پر برتری حاصل کی۔

اس کامیابی کے بعد بھی مرزا محمود کو ہمیشہ دھڑکا ہی رہا کہ کوئی اور قادیانی اتنا مقبول نہ ہو جائے کہ خلافت اس کے خاندان سے چھن جائے، کیونکہ یہ ایک سونے کا انڈا دینے والی مرغی ہے۔ چندوں، نذرانوں کی بھرمار، مریدوں اور مریدنیوں کی عقیدت اور خدمات کے مزے۔ مرزا محمود نے خود لکھا ہے کہ جب وہ خلیفہ بنے تو خلافت میں صرف چند آنے تھے اور خود مرزا محمود کی ملکیت میں پرانا ویران سا آموں کے درختوں پر مشتمل ایک باغ تھا۔ خود میٹرک فیل تھے۔ کوئی ملازمت بھی نہ مل سکتی تھی مگر سازشی اور تخریبی ذہنیت پائی تھی۔ اس مفلس شخص کی وفات کے وقت اس کے پاکستان کے ہر شہر میں بنگلے، جائدادیں اور سندھ کے کئی قصبات پر مشتمل بے حساب زمینیں اور کئی بینکوں میں اکاؤنٹ موجود تھے۔ مرزا محمود اور ان کے باپ کا خاندان حکیم نورالدین کی خلافت کے دوران اپنا چھ سالہ کسمپرسی کا دور نہیں بھولا، اس لیے انہوں نے آئندہ کے لیے خاندانِ مرزا سے باہر خلافت جانے کے تمام راستے مسدود کر دیئے۔

ایک دفعہ مرزا محمود کے بھائی بشیر احمد نے اپنے والد کی ایک خواب شائع کرائی جس میں مرزا صاحب خربوزے کی پھانکیں مریدوں میں تقسیم کر رہے تھے۔ ایک پھانک (شاید غلطی سے) انہوں نے باہر کے کسی مرید کو دی۔ باقی سب پھانکیں خاندان میں تقسیم کیں۔ اس کی تعبیر ''الفضل'' میں یہ شائع کی گئی کہ صرف ایک خلیفہ (حکیم نورالدین) باہر سے بنا تھا اور خدا کا یہ فیصلہ ہے کہ اس کے علاوہ کوئی خلیفہ خاندانِ مرزا کے سوا ہو ہی نہیں سکتا۔ ان خوابوں اور ہر طرح کی پیش بندیوں کے بعد بھی دھڑکا ہی رہتا تھا کہ کوئی دوسرا قادیانی خلافت کے لیے خطرہ نہ بن جائے۔ (شاید خربوزے کی پھانکوں والے خواب پر بھروسہ نہ تھا) اس سلسلے میں حکیم نورالدین کے خاندان سے مرزا محمود کو بہت خدشہ رہتا تھا، کیونکہ عام قادیانیوں کے دلوں میں مرزا صاحب کی طرح ہی حکیم نورالدین اور ان کے خاندان کا احترام موجود تھا، اور جو مرید قادیانی خلیفہ سے ملنے آتے، وہ حکیم نورالدین کے اہل خاندان سے بھی ضرور ملاقات کرنے جاتے۔ مرزا محمود اور اس کی والدہ اور اہل خاندان کو یہ بات بھی کھلتی تھی اور ایک آنکھ نہ بھاتی تھی۔ حکیم نورالدین کی اولاد بھی لائق فائق تھی۔ اور مرزا محمود کی طرح میٹرک فیل نہ تھی۔ سب سے بڑے لڑکے میاں عبدالحیٰ تھے۔ مرزا محمود نے ان سے دوستی گانٹھی۔ خلافت کے دو تین سال بعد اچانک میاں عبدالحیٰ کی موت کی خبر پھیلی۔ معلوم یہ ہوا کہ زہر خورانی سے موت واقع ہوئی ہے۔

میاں عبدالحیٰ قادیانی جماعت میں بڑے مقبول تھے۔ ان کی موت سے مرزا محمود کو آئندہ

خلافت کے لیے ایک بڑے خطرے سے نجات ملی۔ حکیم نورالدین کے دوسرے لڑکے میاں عبدالسلام تھے جو بہت بڑے زمیندار تھے اور تیسرے میاں عبدالوہاب عمر تھے جو اپنے والد کی طرح لائق طبیب تھے۔ یہ دونوں قادیانی تنظیم کے امور میں دلچسپی نہ لیتے تھے۔ اپنے کام سے کام رکھتے تھے۔ اس لیے ان سے مرزا محمود کو کوئی خطرہ محسوس نہیں ہوا لیکن ان کے خلاف پروپیگنڈہ جاری رہتا تھا، تاکہ یہ بددل ہو کر قادیانی افراد کی نظروں سے دور رہیں۔ حکیم نورالدین کا چھوٹا لڑکا میاں عبدالمنان عمر تھا جو کہ مرزا محمود کے بیٹے مرزا ناصر کا ہم عمر تھا۔ مرزا ناصر بعد میں قادیانیوں کے تیسرے سربراہ بنے۔ عبدالمنان بڑا ہو کر بہت لائق نکلا۔ ایم۔ اے کے علاوہ عربی فاضل بھی تھے، پھر پی ایچ ڈی بھی کی۔ تقریر بھی بڑی اچھی کرتے تھے۔ جبکہ مرزا ناصر تقریر کر ہی نہیں سکتے تھے۔ پھر بھی عبدالمنان سے مقابلہ کے لیے ان کی تقریر قادیانیوں کے جلسہ سالانہ پر ضرور رکھی جاتی تھی مگر مرزا ناصر کی تقریر اس قدر بور ہوتی تھی کہ قادیانی جلسہ کے میدان سے اپنی چادریں اٹھا اٹھا کر جھاڑنا شروع کر دیتے تھے اور باہر نکلنے لگ جاتے تھے۔ سارا میدان گرد سے بھر جاتا۔ سٹیج سے اپیل ہوتی مگر کوئی نہ رُکتا۔

اسی طرح قادیانیوں کی تنظیم خدام الاحمدیہ کے صدر کے سالانہ انتخاب میں ہر سال عبدالمنان عمر کا نام پیش ہونے لگا۔ پہلے تو منان کی تھوڑی بہت اکثریت ہوتی جسے ہیرا پھیری سے کمی میں بدل کر مرزا ناصر کے صدر ہونے کا اعلان کر دیا جاتا۔ یہ صورت حال بڑھاپے میں مرزا محمود کے لیے پھر پریشانی کا باعث بنی۔ وہ ہر قیمت پر اپنے بیٹے ناصر احمد کو آئندہ خلیفہ بنانا چاہتے تھے مگر اب پھر حکیم نورالدین کا خاندان انہیں اپنے لیے خطرہ محسوس ہونے لگا۔ لیکن مشکل یہ تھی کہ حکیم نورالدین کی بیگم صاحبہ اور ان کے بڑے صاحبزادے میاں عبدالسلام صاحب زندہ تھے۔ قادیانی ان کی بہت عزت کرتے تھے۔ ان کی زندگی میں ان کے کسی اہل خاندان کے خلاف کوئی قدم اٹھانا مرزا محمود کے لیے بہت مشکل اور خطرناک بھی ہو سکتا تھا۔ اس لیے وہ موقع کی تلاش میں رہے۔ آخر حکیم نورالدین کی بیگم صاحبہ اور چند سال بعد میاں عبدالسلام بھی انتقال کر گئے۔ چنانچہ 57ء کے بعد میاں عبدالوہاب عمر اور میاں عبدالمنان عمر صحیح معنوں میں یتیم ہو گئے اور مرزا محمود کے سازشی شکنجے میں آ گئے۔ پہلے تو میاں عبدالوہاب کے خلاف اخبار الفضل میں اپنے حواریوں سے باقاعدہ اس قسم کے مضمون لکھوانا شروع کیے کہ وہ جماعتی کاموں میں حصہ نہیں لیتا۔ قادیانیت سے لاتعلق ہو رہا ہے۔ مسجد میں نماز پڑھنے نہیں آتا ہے۔ اس کا ایمان کمزور ہے۔ انہی دنوں قادیانی تنظیم خدام الاحمدیہ کے صدر کا انتخاب ہوا تو عبدالمنان عمر زبردست اکثریت سے جیت گئے۔ لیکن خلیفہ محمود کی چالبازی دیکھیے کہ اعلان کر دیا کہ آئندہ سے خدام الاحمدیہ کا صدر خلیفہ خود ہو گا۔ چنانچہ میاں عبدالمنان کے ساتھ پھر زیادتی کی اور خود صدر بن جانے کے بعد نائب صدر مرزا ناصر احمد کو بنا دیا۔ صدارت بھی بیٹے کے ہاتھ سے نہ جانے دی اور عبدالمنان عمر کو مات بھی دے دی۔ انہی دنوں عبدالمنان کو امریکہ سے ایک

یونیورسٹی نے لیکچر دینے کے لیے بلایا۔ عبدالمنان کو وہاں گولڈ میڈل، انعامی شیلڈ اور ڈاکٹریٹ کی ڈگریاں بھی ملیں۔ ان اعزازات نے خاندانِ مرزا کے لیے جلتی پر تیل کا کام کیا اور مرزا محمود کی نیند حرام ہوگئی اور غیظ وغضب میں اس نے آخری وار کیا یعنی منان صاحب کی غیر حاضری میں عبدالوہاب اور ان کے خلاف اخبار الفضل میں مہم چلائی کہ یہ لوگ خلیفہ کے خلاف ہیں اور اپنی خلافت کے لیے کوشاں ہیں۔

عبدالوہاب بیچارے سیدھے سے آدمی تھے۔ نہ ان کا کوئی اخبار تھا جو ان کی طرف سے کوئی وضاحت شائع کرتا۔ انہوں نے اس خیال سے کہ شاید خلیفہ صاحب کو کوئی غلط فہمی ہوگئی، عقیدت سے ایک خط لکھا جس میں ان کی زیادتیوں کے پیش نظر لکھ دیا کہ ''آپ سے ہمیں بہت میٹھی قاشیں کھانے کو ملی ہیں۔ اب کے ایک کڑوی بھی سہی۔'' مرزا محمود نے تو اس خط سے آسمان سر پر اٹھالیا کہ ''دیکھو کہتے ہیں کہ اللہ کا خلیفہ کڑوی قاشیں کھانے کو دیتا ہے۔ حد ہوگئی ان کی بے ایمانی کی'' ساتھ ہی چیلوں چانٹوں نے ''الفضل'' میں خلیفہ کی سُر میں سُر ملائی اور تان اس پر ٹوٹی کہ حکیم نورالدین کے خاندان پر طرح طرح کے من گھڑت الزامات لگا کر میاں عبدالوہاب عمر اور عبدالمنان عمر اور سب اہل خاندان کو خارج از قادیانیت قرار دے دیا اور ان سے تعلق رکھنا منع ہوگیا۔ بائیکاٹ ہوگیا۔

عامۃ المسلمین کے لیے تو یہ حالات دلچسپی کا باعث ہوئے ہوں گے۔ لیکن قادیانی حضرات کے لیے یہ حالات خاص طور پر توجہ طلب ہیں۔ کیا خدائی سلسلے اور خلیفے ایسے ہوتے ہیں؟ ان کے طور طریق اور لچھن ایسے ہی ہوتے ہیں؟ کیا ایسی تخریبی کارروائیاں چند روزہ زندگی اور عارضی گدی کے لیے کسی کو زیب دیتی ہیں؟''

مرزا محمود نے اپنی خلافت کی راہ پکی کرنے کے لیے حکیم نورالدین کی بیٹی امۃ الحیٔ سے شادی کی۔ امۃ الحیٔ یکم اگست 1901ء کو پیدا ہوئی اور ابھی وہ 13 سال کی تھی کہ مرزا محمود نے اس سے 31 مئی 1914ء کو شادی کرلی۔ مرزا محمود نے اس شادی کے بارے میں کہا کہ ''یہ شادی منشائے الٰہی ہے۔'' امۃ الحیٔ 10 دسمبر 1924ء کو اچانک طبیعت خراب ہونے پر خون آلود قے کرتے ہوئے انتقال کرگئی۔ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ کا کہنا تھا کہ مرزا محمود نے پہلے صاحبزادہ عبدالحیٔ کو زہر دے کر پُراسرار طریقے سے مروایا اور اب امۃ الحیٔ کو زہر دے کر مار دیا ہے۔ حال ہی میں امۃ الحیٔ کے چھوٹے بھائی میاں عبدالمنان کا ایک انٹرویو انٹرنیٹ کی مندرجہ ذیل ویب سائٹ پر جاری ہوا۔

**www.ahmedi.org**

معلومات اور انکشافات سے بھرپور یہ انٹرویو آج بھی ویب سائٹ پر موجود ہے۔ اپنے انٹرویو میں میاں عبدالمنان نے بتایا کہ امۃ الحیٔ کو مرزا محمود نے زہر دے کر مارا۔ انہوں نے کہا کہ امۃ الحیٔ کے اپنے کہے ہوئے مندرجہ ذیل اشعار جو میں نے خود اُس سے سنے اور اپنی آنکھوں سے اس کے اپنے ہاتھوں

سے لکھی ہوئی ڈائری میں پڑھے، یہ اشعار مرزا محمود کے سنگدلانہ برتاؤ اور ظالمانہ رویے کی عکاسی کرتے ہیں۔

جی چاہتا ہے بیٹھ کے رویا کریں کہیں
عصیاں کے داغ، اشکوں سے دھویا کریں کہیں
دن بھر تو آپ محفل "اغیار" میں رہیں
میری بلا سے شب کو بھی سویا کریں کہیں

اس طرح مرزا محمود کی ایک دوسری بیوی سارہ بیگم جو اُس کی کرتوتوں سے بے حد نالاں تھی، اس کے بارے میں مرزا محمود نے مندرجہ ذیل اشعار کہے۔

جس کی حیات اک ورق سوز و ساز تھی
جیتی تھی جو غذائے تمنائے یار پر
تھی ماحصل حیات کا اک سعی ناتمام
کاٹی گئی غریب حوادث کی دھار پر
ڈرتا ہوں وہ مجھے نہ کہے با زبان حال
جاؤں کبھی دعا کو جو اس کے مزار پر
جب مر گئے تو آئے ہمارے مزار پر
پتھر پڑیں صنم تیرے ایسے پیار پر

(کلام محمود ص149)

میاں عبدالمنان نے اپنے اس انٹرویو میں کہا کہ "چوہدری عبدالمجید کے سامنے مولوی صدرالدین امیر جماعت احمدیہ نے کہا تھا کہ خود حکیم نورالدین نے بیان دیا کہ مرزا محمود مجھے زندہ بھی نہیں رہنے دینا چاہتا۔"

مزید انکشاف کرتے ہوئے کہا کہ "میرا بھتیجا عبدالباسط (عبدالسلام کا بیٹا) فیصل آباد کے ایک زرعی کالج میں پڑھتا تھا۔ وہ ذہنی اور جسمانی لحاظ سے بالکل صحت مند تھا، مالی لحاظ سے اسے کوئی پریشانی نہ تھی۔ اس کا مستقبل نہایت روشن تھا۔ تعلیمی لحاظ سے بالکل ٹھیک ٹھاک تھا۔ وہ ہوسٹل میں رہتا تھا۔ ہوسٹل کے ذمہ دار افسران یا طلبا نے اس کے بارے میں کوئی شکایت نہیں کی۔ کبھی اس کا کسی سے لڑائی جھگڑا نہیں ہوا۔ اپنی اچانک موت کے وقت وہ مسجد احمدیہ میں تھا۔ پوسٹ مارٹم کی رپورٹ کے مطابق عبدالباسط کو زہر دیا گیا تھا۔ ہم نے اس کی اچانک موت کی تحقیق شروع کر دی تو مختلف حلقوں سے یہ بات معلوم ہونے لگی کہ مرزا محمود نے عبدالباسط کو زہر دلوا کر مروایا ہے۔ بعد ازاں یہ بات ثابت بھی ہوگئی۔"

میاں عبدالمنان اپنے بارے میں انکشاف کرتے ہوئے کہتے ہیں:

''ربوہ کے زمانہ میں جبکہ مرزا محمود احمد صاحب اپنے علاج کے لیے یورپ گئے ہوئے تھے، تو اُن کی واپسی کے سلسلہ میں ان کے استقبال کے لیے ایک سب کمیٹی بنائی گئی۔ میں بھی اس کا ایک ممبر بنایا گیا۔ ایک دن مجھے اطلاع دی گئی کہ فلاں دن فلاں وقت اس سب کمیٹی کا اجلاس ہوگا۔ آپ بھی اس میں شرکت کریں۔ اجلاس مرزا ناصر احمد صاحب کی کوٹھی پر ان کی زیر صدارت ہوگا۔ جو شخص یہ نوٹس لایا تھا، میں نے اسے کہہ دیا کہ اطلاع کر دیں کہ میں اس اجلاس میں شریک نہیں ہوسکوں گا۔ اجلاس کر لیں۔ جب اجلاس شروع ہوا تو پھر وہی شخص دوبارہ میرے پاس آیا کہ اجلاس شروع ہو رہا ہے اور آپ کو بلا رہے ہیں۔ اس پر میں نے پھر وہی جواب دیا۔ اس کے بعد اس کمیٹی کے ایک اور ممبر ماسٹر محمد عبداللہ صاحب سابق ہیڈ ماسٹر گورنمنٹ سنٹرل ماڈل ہائی سکول میرے پاس تشریف لائے کہ اجلاس شروع ہو رہا ہے، آپ بھی چلیں۔ میں نے انہیں بھی وہی جواب دیا لیکن ان کے اصرار پر میں نے عرض کیا کہ جماعتی کاموں کے لیے جو اجلاس ہوتے ہیں وہ مساجد یا انجمن کے دفاتر میں ہونے چاہئیں۔ پرائیویٹ گھروں میں یہ اجلاس نہیں ہونے چاہئیں۔ انہوں نے میری گزارش کی تائید کی اور تشریف لے گئے۔ کچھ دیر بعد پھر تشریف لائے کہ میاں ناصر صاحب فرماتے ہیں کہ اب تو ممبروں کو اطلاع ہو چکی ہے اور سب جمع ہیں اس لیے اس اجلاس میں تو آپ آ جائیں۔ آئندہ اجلاس گھروں میں نہیں ہوں گے۔ تاہم ان کے اصرار پر میں اجلاس میں چلا گیا۔ تاہم اس وقت اجلاس کا ایجنڈا تقریباً ختم ہو چکا تھا۔ میں نے عرض کی کہ میری تجویز یہ ہے کہ یہ حضرت صاحب کے استقبال کا مسئلہ ہے، وہ بھی ضروری ہے لیکن اس سے بھی زیادہ ضروری ان کی حفاظت کا مسئلہ ہے۔ اگر حفاظتی انتظامات کی تفصیل مجلسوں میں پیش ہو تو یہ بات غلط ہوگی۔ اس لیے میرا مشورہ یہ ہے کہ یہ تفصیلات کمیٹی کے صدر کے سپرد کر دی جائیں۔ سب نے اس تجویز کو پسند کیا۔ تعلیم الاسلام ہائی سکول کے سابق ہیڈ ماسٹر محمد دین صاحب بھی اس سب کمیٹی کے رکن تھے۔ انہوں نے بہت زور سے اس تجویز کی تائید کی، اور یہ منظور ہوگئی۔ اس وقت مرزا ناصر احمد اپنے گھر کے اندرونی حصہ میں گئے ہوئے تھے۔ وہ برف میں لگا ہوا سرخ شربت کا ایک گلاس لے کر تشریف لائے اور کہا شربت تو پئیں۔ میں نے عرض کی کہ ابھی گھر سے پانی پی کر ہی نکلا تھا، اب اجازت دیں۔ دراصل اجلاس تو ختم ہی ہو چکا تھا۔ لیکن ان کے بیحد اصرار پر میں نے ایک گھونٹ پی لیا اور رخصت ہوگیا۔ جیسے ہی میں گھر پہنچا مجھے خون کی قے آئی۔ کچھ وقت ہی گزرا تھا کہ ڈاکٹر احمد ریاض جو گاہے بگاہے ہمارے ہاں آیا کرتے تھے، اسی وقت ان کے سامنے دوسری خون کی قے آئی جسے دیکھتے ہی وہ چلا اٹھے۔ ہائے میاں صاحب آپ کو کسی نے زہر دے دیا۔ اور جلدی سے اپنے گھر کی طرف تیزی سے جانے لگے کہ میں ٹیوب لا کر آپ کے معدہ کو صاف کرنے کی کوشش کرتا ہوں۔ میں نے انہیں روکا کہ ہوسکتا ہے اس طرح چوسنے سے کچھ پانی آپ کے اندر بھی چلا جائے۔ کہنے لگے آپ کے بعد ہم نے زندہ رہ کر کیا کرنا ہے۔ اور تھوڑی دیر کے بعد ٹیوب لے کر

واپس پہنچے۔ میرے معدہ کو دھویا اور بروقت طبی امداد پہنچ جانے کی وجہ سے میں بچ گیا۔ بعد میں ان سے باتیں ہونے لگیں کہ آپ کو یہ زہر کس نے دیا؟ صبح سے لے کر اس وقت تک وہ میرے کاموں اور پروگرام کی تفصیل پوچھتے رہے۔ جب آخر میں پہنچے کہ میں سب کمیٹی کے اجلاس سے آرہا ہوں، اور وہاں میں نے چلتے چلتے شربت کا ایک گھونٹ پیا تھا۔ تو فوراً بولے بس اسی شربت میں زہر ملا ہوا تھا۔''

میاں عبدالمنان قادیانی خلیفہ مرزا محمود کی جنسی سرگرمیوں کے بارے میں انکشاف کرتے ہوئے کہتے ہیں:

''اس زمانہ کے کسی ایک شخص کی جگ ہنسائی اور بدنامی اس سے بڑھ کر نہیں ہوئی جتنی مرزا محمود احمد صاحب کی بدنامی اس وقت تک ہو چکی ہے، یا ہو رہی ہے۔ زمیندار، چٹان وغیرہ کو تو جانے دیجئے خود مرزا محمود کی بیعت کرنے والوں نے اس کی مٹی پلید کی ہے۔ صرف وہی دیکھ لیجئے۔ شیخ غلام احمد صاحب احمدی واعظ، میاں محمد زاہد مباہلہ والے، شیخ عبدالرحمٰن صاحب مصری، عبدالرب صاحب برہم، محمد صادق شبنم پشاوری، ڈاکٹر عبداللطیف صاحب اور ان کی بیگم صاحبہ (مرزا محمود صاحب کی سالی۔ ناقل) حقیقت پسند پارٹی اور اب آپ کے بیان کردہ واقعات کو دیکھ لیجئے۔ ان لوگوں کا پھیلایا ہوا مدلل لٹریچر تو کتابوں، رسالوں اور اخبارات کی زینت بن ہی چکا ہے۔ ڈاکٹر عبداللطیف اور ان کی بیگم کے مبنی برحقیقت اشاعتی بیانات کا ذکر کرتا ہوں۔ ڈاکٹر عبداللطیف صاحب نے مرزا محمود احمد صاحب کی بیعت کی ہوئی تھی۔ ان کی بیگم صاحبہ امینہ بیگم مرزا محمود کی اپنی سالی اور ڈاکٹر خلیفہ رشیدالدین صاحب صحابی حضرت مرزا غلام احمد صاحب کی صاحب زادی تھیں۔ یہ دونوں میاں بیوی سلسلہ احمدیت کے نہایت مخلص ممبر تھے۔ انہوں نے مرزا محمود کی بیعت کی ہوئی تھی۔ جب مرزا محمود نے مصلح موعود کا دعویٰ اور پروگرام بنایا کہ پورے ہندوستان میں جلسے کر کے اپنے اس دعویٰ کی تشہیر کی جائے، تو ایک جلسہ دہلی میں بھی کیا گیا، جس کے بعد یہ سلسلہ بند ہو گیا۔ اس جلسہ کا پورا اہتمام اور تقریباً تمام کا تمام خرچہ ڈاکٹر عبداللطیف صاحب نے برداشت کیا۔ انہی مخلص ڈاکٹر عبداللطیف صاحب کو تقسیم ملک کے معاً بعد میں نے دیکھا کہ زمین پر ایک بوری پر بیٹھے ہوئے رتن باغ لاہور کی کوٹھی میں مرزا محمود احمد صاحب کا پہرہ دے رہے ہیں۔ جب میں نے انہیں اس حال میں دیکھا تو ان سے کہا کہ جناب آپ ایک بلند پایہ میڈیکل ڈاکٹر ہیں۔ میں نے خود اپنی آنکھوں سے آپ کی بلند پایہ پریکٹس کا حال دیکھا ہے۔ یہ آپ کیا کر رہے ہیں؟ بے شک خلیفہ صاحب کی جانی حفاظت کا انتظام بھی آپ ضرور کریں لیکن آپ بیسیوں پہرہ دار ملازم رکھ سکتے ہیں۔ خود میڈیکل پریکٹس کیجئے، خدمت خلق بھی ہو جائے گی، اور پہرے کا بندوبست بھی۔ آخر چند دن کے بعد وہ لاہور سے کراچی چلے گئے اور اپنی میڈیکل کی پریکٹس شروع کر دی۔ لیکن اب وہ وہ ڈاکٹر عبداللطیف نہ تھے اور نہ ہی امینہ بیگم ان کی بیگم صاحبہ وہ شروع کی امینہ بیگم تھیں۔ کراچی میں بھی ڈاکٹر عبداللطیف صاحب بڑے پایہ کے ڈاکٹر تھے۔ مملکت

پاکستان کے گورنر جنرل، ان کے وزراء، بڑے بڑے جرنیل، غیر ملکی سفراء، بڑے بڑے بیرسٹر، تاجر، مل اونر اور صاحب رسوخ ان سے علاج کرواتے تھے۔ اور جیسے ہی کوئی مریض آتا اور وہ پہلے مریض کو دیکھ رہے ہوتے تو اپنی بیگم صاحبہ سے کہتے: امینہ جب تک میں پہلے مریض کو دیکھ رہا ہوں تم ان سے باتیں کرو اور انہیں مرزا محمود کی کارستانیوں سے آگاہ کرو۔ اس طرح دن رات کچھ اپنی آپ بیتیاں اور کچھ دوسرے واقعات انہیں سناتے رہتے۔ اور دن رات یہ سلسلہ جاری و ساری تھا۔ انہوں نے مباہلہ قسم کا کوئی اخبار مرزا محمود کے خلاف تو نہ نکالا لیکن زبانی جو کچھ بھی وہ کر سکتے تھے اس میں کوئی کمی انہوں نے نہ رہنے دی۔ اللہ تعالیٰ کسی دشمن کو بھی ایسی گھڑیاں نہ دکھائے۔ کیا مجھے مرزا محمود کے خلاف کچھ کہنے کی ضرورت ہے؟''

حکیم نورالدین کی بیٹی اور مرزا محمود کی بیوی امتہ الحیٔ کے بطن سے دو بیٹیاں امتہ القیوم اور امتہ الرشید اور ایک بیٹا مرزا خلیل احمد پیدا ہوئے۔

امتہ القیوم کی شادی مرزا بشیر احمد ایم اے مؤلف سیرۃ المہدی کے بیٹے ایم ایم احمد سے ہوئی۔ مرزا محمود نے اپنے بھائی کے ساتھ ایسا کمرتوڑ سلوک کیا کہ وہ اس دکھ کی آگ میں پگھل گیا۔ مرزا محمود نے ایک سازش کے تحت ایم ایم احمد کے ہاں اولاد نہ ہونے دی۔ ایم ایم احمد کی چھوٹی بہن مرزا محمود کی بہو تھی، مرزا محمود نے اسے اپنے بیٹے سے طلاق دلوائی۔ اس بات کا قلق مرزا بشیر احمد کو آخر عمر تک رہا۔ مرزا محمود نے مرزا بشیر احمد کے دوسرے بیٹے کے نکاح کا مقاطعہ کیا اور مرزا محمود سے خانگی ناراضگی کی وجہ سے اس کو نکاح خواں نہ ملتا تھا۔

جہاں تک امتہ الرشید کا تعلق ہے، اس کے بارے میں معروف دانشور جناب مرزا محمد حسین کی گواہی نہایت معتبر ہے۔ مرزا محمد حسین پہلے نہ صرف قادیانی تھے، بلکہ قادیانی قیادت کے اتنے قریب کہ مرزا محمود کے خاندان کی تمام مستورات کے اتالیق تھے۔ درونِ خانہ قادیانی قیادت کی اخلاق باختگی کو دیکھا تو تڑپ گئے۔ مذہب کے نام پر اس حرام کاری و حرام خوری کو برداشت نہ کر سکے۔ غیرت و حمیت کے پیش نظر قادیانیت پر تین حرف بھیج کر مسلمان ہو گئے۔ اپنے مسلمان ہونے کی روداد میں لکھتے ہیں:

''میں سوچ بھی نہ سکتا تھا کہ قادیانیت، مذہب کے لبادہ میں اتنا خطرناک اور شرمناک مذہب ہوگا۔ یہ سوچتے سوچتے صرف ایک رات میں میرے سر کے تمام بال گر گئے اور میں مستقل گنجا ہو گیا۔''

موصوف خانہ ساز نبوت کے گھر کے بھیدی تھے۔ لہٰذا جو کچھ دیکھا، اسے اپنی معرکتہ الآرا کتاب ''فتنہ انکارِ ختم نبوت'' میں لکھ دیا، اس کتاب میں ایک عینی شاہد نے جو کچھ دیکھا، تاریخ کے روبرو انتہائی خوفناک انکشافات کے روپ میں پیش کر دیا۔

عرصہ ہوا معروف عالم دین جناب ڈاکٹر اسرار احمد نے مرزا محمد حسین کو اپنے ہاں کھانے پر مدعو کیا۔ وہاں موجود کئی جید علمائے کرام، صاحبانِ فہم و فراست اور دانشوروں نے جناب مرزا محمد حسین سے

درخواست کی کہ چونکہ آپ ایک عرصہ قادیانیوں کے خاص حلقہ میں رہے ہیں، آپ کو وہاں وی آئی پی کی حیثیت حاصل تھی اور آپ نے قادیانیت کو بہت قریب سے دیکھا ہے، لہٰذا آپ ہمیں اس فتنہ کے متعلق کچھ بتائیں۔ مرزا محمد حسین پہلے تو کچھ ہچکچائے، پھر ٹال مٹول سے کام لینے کی کوشش کی۔ آخرکار حاضرین محفل کے پُرزور اصرار پر یوں گویا ہوئے کہ قادیانیت کے متعلق بات کرنے کا کوئی فائدہ نہیں۔ میں اپنے مشاہدات کی روشنی میں جو کچھ عرض کروں گا، آپ اس پر ہرگز یقین نہیں کریں گے۔

وہ بات کہہ دوں کہ پتھروں کے جگر کو بھی آب آب کر دے

حاضرین محفل نے حیرت واستعجاب سے پوچھا، مرزا صاحب! ہم آپ کے کہنے پر کیوں یقین نہ کریں گے۔ آپ تو گھر کے بھیدی ہیں، ویسے بھی...... ''قلندر ہرچہ گوید دیدہ گوید''...... مرزا محمد حسین کہنے لگے کہ باتیں ہی ایسی ہیں۔ میں اپنے میں اتنی سکت اور حوصلہ نہیں پا رہا کہ اپنے مشاہدے کو اظہار کی زبان دے سکوں۔ حاضرین کا تجسس مزید بڑھا اور انہوں نے پھر درخواست کی کہ کسی فتنے اور شر کے متعلق حقائق کو محض اس لیے چھپانا کہ وہ شرمناک یا خوفناک ہیں، یہ بھی کتمانِ حق کے زمرے میں آتا ہے۔ آپ ''گھر کے بھیدی'' کی حیثیت سے قادیان کی لنکا کے متعلق جو کچھ جانتے ہیں، اس کا بلاکم وکاست اظہار کر کے تاریخ کی امانت تاریخ کے سپرد کرنے کا فریضہ ادا کریں اور ہمیں اس ''سربستہ فتنہ'' کے خفی وجلی پہلوؤں سے ضرور آگاہ کریں۔ ماضی کی تلخ یادیں تازہ کرتے ہوئے مرزا محمد حسین کے چہرے پر عجیب گھبراہٹ اور اضطراب عیاں تھا۔ کہنے لگے کہ میں قادیانی خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود کی حماقت کی حد تک پوجا کرتا تھا۔ جب اس کی سیاہ کاریوں کا پردہ چاک ہوا تو میرے اوسان وحواس جواب دے گئے، اور مجھے داخلی سطح پر اتنا گہرا صدمہ پہنچا کہ آپ ملاحظہ فرما سکتے ہیں کہ اس صدمہ کی شدت سے ایک ہی رات میں میرے سر کے بال غائب ہو گئے، پھر یہ حالت جسم تک محدود نہ رہی بلکہ دل کے نشیمن سے طائرِ ایمان بھی پرواز کر گیا اور میں چند روز تک دہریت کے اژدہے کا لقمہ بن کر رہ گیا۔ اس ناگہانی انکشاف سے یہ سب کچھ ہونا بعید از قیاس نہ تھا۔ کہاں یہ کہ میں جہالت میں اس کو ''فضل عمر'' سمجھتا تھا اور کہاں یہ کہ اس کی سیاہ کاریوں کے بیان کے لیے اب موزوں الفاظ نہیں مل رہے۔ یہ ''برہنہ سیاہ کاریاں'' اور ''عریاں کالی کرتوتیں'' اس حد تک رونگٹے کھڑے کر دینے والی ہیں کہ شاید ہی کسی بڑے سے بڑے اہل زبان اور اہل قلم کو ان کے بیان کرنے کا یارا ہو۔ میرے لیے کیسے ممکن ہے کہ الفاظ میں ان معصیتوں کی تصویر کشی کر سکوں۔ اس کے بیان کے لیے تو بندے کے پاس منٹو کا قلم، جوش کی زبان، عصمت چغتائی کا مشاہدہ اور قرۃ العین حیدر کی جزئیات نگاری کی اہلیت کا ہونا اشد ضروری ہے، تب کہیں جا کر ان ''فواحشات'' کی ادنیٰ سی جھلک پیش کی جا سکتی ہے۔ یہ کہتے ہوئے مرزا محمد حسین بے اختیار رو پڑے اور کہنے لگے کہ میں پس پردہ کہانی پوری طرح سنا نہ سکوں گا کیونکہ جنسی سفاکی کے جو ہولناک مناظر میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھے ہیں، اگر ان کو بیان کروں تو وہ

ایک عجوبہ روزگار انداز میں سامنے آئیں اور اگر ان کے صحیح بیان پر اصرار کیا جائے تو زبان کے ساتھ ریزہ ریزہ ہو جائیں اور الفاظ و محاورات دم توڑ جائیں۔

کلیجہ تھام لو پہلے، سنو پھر داستاں میری

مرزا محمد حسین ہچکیوں اور سسکیوں میں کہنے لگے کہ وہ لرزہ خیز واقعہ جسے میں سنانا نہیں چاہتا تھا، وہ یہ ہے کہ میں نے بچشم خود بقید ہوش و حواس مرزا بشیر الدین محمود کو اپنی بیٹی ''امۃ الرشید'' کے ساتھ زنا کرتے دیکھا۔ بیچاری ابھی بلوغت کی عمر کو بھی نہیں پہنچی تھی۔ یہ بچی اپنے والد کی ہوسنا کی کا شکار ہو کر بے ہوش ہو گئی۔ بعد ازاں یہ دیکھ کر مجھ پر سکتہ طاری ہو گیا کہ بچی کے سرہنوں کے نیچے قرآن مجید رکھا ہوا تھا۔ (نعوذ باللہ، نعوذ باللہ) ایسے انسانیت سوز جنسی جرائم کے ارتکاب کے بعد قادیان کا راسپوٹین مرزا بشیر الدین محمود اپنی راسپوٹینی محفل میں بصد فخر و مباہات کہا کرتا تھا کہ ''آدم کی اولاد کی افزائش ہی اس طرح سے ہوئی ہے کہ کوئی مقدس سے مقدس رشتہ مجامعت میں حائل نہیں ہوسکتا۔'' ''حضرت مسیح موعود'' بھی یہی کام کرتے تھے۔''

جناب شفیق مرزا کہتے ہیں: ''کیف و نشاط کے ساتھ ساتھ ان جنسی تعلقات نے مرزا محمود کو جس ذہنی کرب و اذیت میں مبتلا کر دیا تھا، وہ بھی کچھ کم خوف ناک نہ تھا۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ امۃ الرشید اسے جس شہوانی طوفان سے آشنا کرتی تھی، اس کی تیز و تند لہروں میں باپ بیٹی کا مقدس رشتہ خس و خاشاک کی طرح بہہ جاتا تھا۔ باپ بیٹی کے درمیان جنسی تعلقات مرزا محمود کے لیے شہوانی جذبات کی تسکین کا ذریعہ تھے مگر میں اسے قدرت کا انتقام کہتا ہوں۔''

آخر میں مرزا خلیل احمد کا ذکر۔ جناب منیر الدین احمد اپنے مضمون ''ڈھلتے سائے'' میں مرزا خلیل احمد کے بارے میں اپنی یادداشتیں بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ہوسٹل میں قیام کے دنوں میں ہر رات کو عین دس بجے میری کھڑکی پر دستک ہوتی تھی اور میں کتابیں ٹھپ کر کے گیٹ کی طرف چل دیتا تھا، جہاں پر مرزا خلیل احمد میرے انتظار میں کھڑے ہوتے تھے۔ وہ مرزا بشیر الدین محمود احمد کے صاحبزادے اور حکیم مولوی نور الدین خلیفہ اوّل کے نواسے تھے۔ ان کا گھر ہوسٹل کے بالمقابل تھا اور وہ اپنے گھر کی کھڑکی میں سے میرے کمرے میں جھانک کر دیکھ سکتے تھے۔ انہیں پتہ تھا کہ میں سارا دن کتابوں میں غرق رہتا تھا۔ ان کا کہنا تھا کہ وہ مجھے ایک دو گھنٹوں کے لیے کتابوں کے چنگل سے نجات دلانے کے لیے آتے ہیں۔ مگر حقیقت اس سے تھوڑی مختلف تھی۔ میں جانتا تھا کہ راتوں کی مٹر گشت مرزا خلیل احمد کے لیے بہت اہمیت رکھتی تھی۔ وہ سارا دن اپنے گھر میں گھسے خدا جانے کیا کرتے رہتے تھے۔ میں نے انہیں کبھی دن کے وقت کہیں پر آتے جاتے ہوئے نہیں دیکھا تھا۔ مجھے یاد نہیں پڑتا کہ کبھی ان کو نماز کی ادائیگی کے لیے مسجد میں دیکھا ہو، جو اُن کے گھر کے پہلو میں واقع تھی۔ ان کے کمرے

کی کھڑکی کے پردے دن چڑھے تک بند رہتے تھے۔ مجھے پتہ تھا کہ وہ گیارہ بارہ بجے اٹھ کر ناشتہ کرتے تھے۔ ایک دوبار وہ دوپہر کے وقت سونے کے لباس میں ملبوس مجھ سے چائے کی پتی مانگنے کے لیے آئے تھے، جو اُن کے گھر میں ختم ہوگئی تھی اور نوکر بازار سے لانا بھول گیا تھا۔

ان کے اس طرح گھر میں بند ہو کر رہنے کے پیچھے یہ چیز پوشیدہ تھی کہ ان کی بیوی نے، جو ان کے چچا مرزا بشیر احمد کی بیٹی تھی، خلع لے لی تھی۔ وجہ اس کی یہ بیان کی جاتی تھی کہ ان کا رشتہ لاولد رہا تھا۔ ان کی بیوی ہر قیمت پر بچے جننا چاہتی تھی۔ اس کی دوسری شادی خاندان سے باہر ہوئی تھی اور وہ صاحب اولاد بنی تھی۔ اس چیز نے مرزا خلیل احمد کی خودداری پر ایسا گہرا زخم لگایا تھا کہ وہ اس کے بعد کسی راہب کی طرح گھر میں بند ہو کر رہ گئے تھے۔ صرف رات کے وقت باہر نکلتے تھے اور ربوہ کی سنسان گلیوں میں گھومتے پھرتے تھے۔ اس کہانی کا دوسرا پہلو یہ تھا کہ مرزا خلیل احمد کی بڑی بہن امۃ القیوم ان کی سابقہ بیوی کے بڑے بھائی مرزا ایم۔ ایم احمد (مرزا مظفر احمد) کے ساتھ بیاہی ہوئی تھی اور ان کا رشتہ بھی لاولد رہا تھا۔ ان کو بھی یقیناً اس بات کا رنج ہوگا، مگر ان کے بارے میں سننے میں نہ آیا کہ وہ اس وجہ سے ایک دوسرے سے جدا ہونے کی بابت سوچ رہے ہیں۔

عبدالمنان عمر، جن کو خلافت سے دور رکھنا مقصود تھا، وہ مرزا خلیل احمد کے، جو اس زمانے میں اپنی دوسری بہن امۃ الرشید زوجہ میاں عبدالرحیم احمد (وکیل التعلیم) کے ساتھ رہتے تھے، ماموں تھے۔ عبدالمنان عمر کی بہن امۃ الحیٔ کے ساتھ مرزا بشیر الدین محمود احمد نے خلیفہ بنتے ہی اس لیے شادی کی تھی کہ اس طرح ان کا خلافت پر دعویٰ مضبوط ہوتا تھا۔ وہ اگر ایک طرف مرزا غلام احمد قادیانی کے فرزند تھے، تو دوسری طرف نورالدین کے داماد بھی تھے۔

ہماری شبینہ سیر و سیاحت کا آخری اڈہ گول بازار کا ایک چائے خانہ تھا، جو ہمارے انتظار میں آدھی رات تک کھلا رہتا تھا۔ جب ہم چائے پی کر اٹھتے تھے، تو خواجہ عبداللہ دوکان بند کر دیتا تھا۔ مرزا خلیل احمد کے گھر کے آس پاس ہمیں اکثر پُراسرار افراد نظر آیا کرتے تھے، جن کو وہ نظارتِ امور عامہ کے ''لونڈے'' کا نام دیتے تھے۔

یہ لوگ ساری رات ان کے گھر پہ پہرہ دیتے تھے، کیونکہ ''قصر خلافت'' کو شبہ تھا کہ رات کے اندھیرے میں عبدالمنان عمر اپنے بھانجے اور اس کی بہن سے ملنے کے لیے آتے ہوں گے۔ عام طور سے مرزا خلیل احمد بہت محتاط تھے، مگر میرے سامنے کبھی کبھی وہ اپنے رنج و غصے کا اظہار کر دیا کرتے تھے۔ ہماری سیر کے راستے میں نواب محمد احمد (مرزا بشیر الدین محمود احمد کی بہن مبارکہ بیگم کا بیٹا) کا بنگلہ آتا تھا، جہاں پر ''خاندان نبوت'' کے لڑکے لڑکیاں مل کر موسیقی سنتے اور ڈانس کیا کرتے تھے۔ چونکہ اس زمانے میں یہ بنگلہ بیرونی چاردیواری کے بغیر تھا، اس لیے جو کوئی وہاں سے گزرتا تھا، وہ ان لوگوں کو رنگ رلیاں مناتے اور ہلڑ

بازی کرتے ہوئے دیکھ سکتا تھا۔

ان دنوں ربوہ میں ایک رپورٹ نے بہت ہلچل مچا رکھی تھی، جو کسی نے لندن کے سفر سے واپسی پر لکھی اور مرزا بشیر الدین محمود احمد کو بھیج دی تھی۔ اس میں بیان کیا گیا تھا کہ ان کا صاحبزادہ مرزا طاہر احمد، جو آگے چل کر خلیفۃ المسیح الرابع بنا، اور اس کا ساتھی میر محمود احمد مسجد فضل لندن کے فلیٹ میں راتوں کو پارٹیاں دیتے ہیں، جن میں موسیقی سنی جاتی ہے، شراب چلتی ہے اور لڑکے لڑکیاں مل کر فحش ڈانس کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں تفتیش کی خاطر ایک کمیشن بٹھایا گیا، جس نے تمام الزامات کو غلط قرار دیا اور دونوں صاحبزادگان کو بری کر دیا۔ میں نے مرزا خلیل احمد سے پوچھا کہ وہ اپنے والد ماجد کے ساتھ لندن جانے والے گروپ میں شامل تھے اور وہاں کے حالات سے خوب واقف ہیں۔ کیا وہ سمجھتے ہیں کہ یہ رپورٹ بالکل بے بنیاد ہے۔ اس پر انہوں نے جواب دیا: تم ہر روز میرے ساتھ نواب محمد احمد کے بنگلے میں منائی جانے والی رنگ رلیاں دیکھتے ہو، کیا تم تصور نہیں کر سکتے کہ طاری (مرزا طاہر احمد کا گھریلو نام) لندن میں عیش نہیں کرتا ہوگا۔ اس بات کی تصدیق چند برس ہوئے مرزا طاہر احمد نے خود کر دی۔ انہوں نے ایک مجلس میں، جو احمدیہ ٹیلی ویژن پر ساری دنیا میں دیکھی گئی، بیان کیا کہ جب وہ طالب علمی کے زمانے میں لندن میں مقیم تھے، تو اپنے انگریز دوستوں کے ساتھ پوری پوری رات جاری رہنے والی مجلسوں میں باتیں کیا کرتے تھے۔ جو کوئی یورپ کے حالات سے واقف ہے، اُس کو پتہ ہے کہ یہ رات بھر جاری رہنے والی مجلسیں شبینہ پارٹیاں ہوتی ہیں، جن میں موسیقی بجائی جاتی ہے، شراب پانی کی طرح بہتی ہے اور ڈانس ہوتا ہے۔ عام طور سے مشہور تھا کہ مرزا طاہر احمد اور میر محمود احمد لندن کے سکول آف اورینٹل اینڈ افریقن سٹڈی میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ مرزا خلیل احمد نے اس بارے میں مجھے اس وقت کہہ دیا تھا: یہ لوگ وہاں پر عیش کر رہے ہیں اور تم دیکھ لو گے کہ وہ بی اے کی ڈگری بھی لے کر نہیں آئیں گے۔ چنانچہ یہی ہوا۔ اوپر والی محفل میں مرزا طاہر احمد نے خود بیان فرمایا تھا کہ وہ درسی تعلیم سے زیادہ معاشرتی مطالعہ میں دلچسپی رکھتے تھے۔ اس لیے کلاسیں اٹنڈ نہیں کرتے تھے بلکہ یورپ کی سیر و سیاحت کو زیادہ اہم سمجھتے تھے۔''

جناب شفیق مرزا اپنی شہرۂ آفاق کتاب ''شہر سدوم'' میں لکھتے ہیں:

''مولانا محمد اسماعیل غزنوی حکیم نور الدین کے نواسے تھے اور مرزا محمود سے ان کی خاصی بے تکلفی تھی۔ انہوں نے متعدد افراد کو بتایا کہ ''مرزا محمود احمد ایک عورت کو شب باشی کا پانچ صد روپیہ ادا کرتا تھا۔'' مجھے علم ہوا تو میں نے کھوج لگانا شروع کیا اور بالآخر اسے ڈھونڈ نکالا اور پوچھا تم کیسے مرزا محمود سے پانچ سو روپیہ فی رات وصول کر لیتی ہو۔ اس عورت نے بے باکانہ جواب دیا:

''مولوی توں راتیں میرے نال سوں، تے صبح توں مینوں پنج سو روپیہ نہ دتا تے میں تینوں ہزار روپیہ دیواں گی۔''

مولوی صاحب یہ جواب سن کر حیران رہ گئے۔ ملک عزیز الرحمٰن صاحب کا کہنا ہے کہ یہ بیگم عثمانی تھیں۔

حکیم نورالدین کے بیٹے میاں عبدالحئی اور بیٹی امۃ الحئی کی پُراسرار موت کے بعد ان کے خاندان کو ذلیل وخوار کرنے کے جو طریقے اختیار کیے گئے، وہ کسی سے بھی پوشیدہ نہیں۔ حکیم نورالدین کے دوسرے بیٹے عبدالمنان سے مرزا محمود نے جو کچھ کیا، وہ کسی سے پوشیدہ نہ ہوگا۔ اسے منافق قرار دیا گیا۔ اس کا سوشل بائیکاٹ کروایا۔ ربوہ میں اس کا داخلہ ممنوع قرار پایا۔ اور اُسے اس جماعت تک سے نکال کر باہر پھینک دیا جس کی خاطر اس کے باپ نے ہزار ذلت و رسوائی مول لی تھی اور اس طرح نورالدین کی عبرت انگیز اور ذلت آمیز موت پر بھی اکتفا نہ کیا جبکہ اُس کی رسوائی میں اس کی موت کے بعد بھی اضافے کیے گئے اور اس کا نام ونشان تک مٹانے کی بھرپور کوششیں کیں جو اب تک جاری ہیں۔"

دوسری طرف مرزا محمود قادیانی کا کہنا ہے:

"میاں عبدالسلام، عبدالوہاب اور عبدالمنان قادیانی (پسران حکیم نورالدین) کی والدہ (بیگم حکیم نورالدین) نے اپنے خاندان کی ایک لڑکی فاخرہ نام کی پالی ہوئی تھی۔ ادھر حضرت نصرت جہاں (مرزا غلام احمد قادیانی کی بیوی) نے اپنے وطن سے دوری کی وجہ سے اپنی خالہ کے ایک بیٹے کبیر احمد کو تعلیم کے لیے قادیان بلایا ہوا تھا، جب حضرت خلیفہ اول مالیر کوٹلہ گئے تو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) نے فیصلہ کیا کہ اس بچے کو طب کی تعلیم دلوائی جائے اور اس کو بھی ان کے ساتھ ہی تعلیم کے سلسلہ میں مالیر کوٹلہ بھیج دیا گیا۔

کبیر احمد کا بیان ہے کہ حضرت خلیفہ اول کی دوسری بیوی نے اس سے وعدہ کیا تھا کہ وہ فاخرہ کا اس سے بیاہ کر دے گی۔ لیکن بعض ایسے حالات کی وجہ سے کبیر احمد نے جو ہمارے خالہ زاد ماموں تھے، زہر کھا کر خودکشی کر لی، اور سارے کوٹلہ اور دہلی میں یہ مشہور ہوگیا کہ اس خودکشی کی وجہ حضرت خلیفہ اول کی دوسری بیوی تھیں۔ چنانچہ آج تک بھی کچھ لوگ جو نواب لوہارو کے خاندان کے یا ہمارے ننھیال کے زندہ ہیں، یہی الزام لگاتے چلے آرہے ہیں کہ کبیر احمد کو اپنے خاندان کی بدنامی کے ڈر سے حضرت مولوی نورالدین قادیانی نے زہر دے کر مروا دیا تھا۔ (نظام آسمانی ص: 27.26)

ایک دفعہ مرزا محمود قادیانی نے حکیم نورالدین قادیانی کی بیوی سے کہا تھا:

"بڑی خوشی سے جایئے آپ کو یہ خیال ہوگا کہ شاید آپ (حکیم نورالدین قادیانی کی بیوی) کی وجہ سے مجھے خلافت ملی ہے، مجھے پرواہ نہیں، آپ چلے جایئے اور اپنی بھڑاس نکالئے، پھر جا کر آپ کو تھوڑے دنوں میں ہی پتہ لگ جائے گا کہ جو کچھ سلسلہ آپ کی مدد کر رہا ہے، وہ اس کا دسواں حصہ بھی مدد نہیں کریں گے۔"

مرزا محمود کا کہنا ہے:

''چنانچہ وہ پھر نہ گئیں، گو درمیان میں جماعت کی وفاداری کی وجہ سے ان کا یہ خیال دبتا رہا، مگر پھر بھی یہ چنگاری سلگتی رہی۔ چنانچہ 19-1918ء میں دار حضرت خلیفہ اول میں مجھے زہر دینے کا منصوبہ تیار کیا گیا۔ اس کے متعلق برکت علی قادیانی لائق لدھیانوی جو خود ان کے ہم وطن ہیں اور جن کے شاگرد اس وقت پاکستان میں بڑے بڑے عہدوں پر ہیں اور اب بھی مجھے خط لکھتے رہتے ہیں کہ ہمارے استاد بڑے نیک تھے، ان کا پتہ بتائیں، ان کی شہادت ہے کہ 1918ء میں:

''لاہور کے بعض معاندین نے حضرت اقدس (مرزا محمود قادیانی) کو زہر دینے کی سازش کی۔ اس طریق پر کہ اماں جی کے گھر میں حضور کی دعوت کی جائے اور دعوت کا اہتمام لاہوری معاندین کے ہاتھ میں ہو، مگر ایک بچے نے جو ان کی سرگوشیاں سن رہا تھا، ساری اسکیم فاش کر دی۔'' (نظام آسمانی ص:42)



# مرزا بشیر الدین محمود

ماں اور بہن کے مقدس رشتوں کی تمیز سے عاری قادیانی جماعت کا دوسرا خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود 12 جنوری 1889ء کو قادیان میں پیدا ہوا۔ وضع حمل کے وقت سب سے پہلے اس کے پیر باہر آئے، یہ گویا اس بات کا اعلان تھا کہ یہ ایک فتنہ پرور بچہ ہے۔ اس کا بچپن آوارگی، شرارتوں، ایذا رسانیوں اور بے لگام گھٹیا خواہشات کی تکمیل میں گزرا۔ وہ غلیل لے کر دوستوں کے ساتھ طوطوں کا شکار کرتا اور ان کا گوشت کھاتا۔ شیخ یعقوب علی عرفانی نے لکھا ہے کہ ایک دفعہ مرزا محمود طوطے اور چڑیاں پکڑ کر ان کے گلے مروڑ رہا تھا تو مرزا قادیانی نے دیکھ لیا اور کہا: جس میں رحم نہیں، اس میں ایمان نہیں۔ حالانکہ مرزا بشیر ایم اے کے مطابق مرزا قادیانی خود بڑی بے رحمی سے سرکنڈے کے ساتھ چڑیوں کے گلے کاٹتا (یعنی جس طرح سکھ مذہب کے لوگ جانوروں کا جھٹکا کرتے ہیں) اور پھر ان کا گوشت پکا کر بڑے شوق سے کھاتا۔ مرزا محمود رات دیر تک قادیان کے آوارہ لڑکوں کے ساتھ پھرتا رہتا اور گھر نہ آتا۔ قادیان کے گندے تالاب میں نہاتا اور برسات کے موسم میں راہ چلتے لوگوں پر پانی پھینکتا اور خوش ہوتا۔ کھیلوں میں اسے میر دڈبہ یا گلی ڈنڈا بے حد پسند تھا۔

مرزا محمود کا اپنا بیان ہے: ''ہماری تائی جو بعد میں آ کر احمدی بھی ہوگئیں، مجھے دیکھ کر کہا کرتی تھیں کہ ''جیہو جیہا کاں اوہو جیہی کوکو'' میں بوجہ اس کے کہ بچپن میں زیادہ علم نہیں ہوتا، اس پنجابی فقرہ کے معنی نہیں سمجھ سکتا تھا۔ چنانچہ ایک دفعہ میں نے اپنی والدہ سے اس کے متعلق پوچھا کہ اس کا کیا مطلب ہے تو انہوں نے فرمایا کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ جیسے کوا ہوتا ہے ویسے ہی اس کے بچے ہوتے ہیں۔ کوے سے مراد تمہارے ابا ہیں اور کوکو سے مراد تم ہو۔'' (روزنامہ الفضل 13 اپریل 1938ء ص 9)

مرزا محمود کا کہنا ہے:

''مجھے بچپن میں شوق تھا کہ تماشا گر جو ہتھکنڈے وغیرہ کرتے ہیں انہیں سیکھوں۔ ایک دفعہ ہمارے ایک احمدی دوست یہاں آئے اور انہوں نے بہت سے تماشے دکھائے۔ میں اس وقت چھوٹا بچہ تھا، حضرت مسیح موعود کے پیچھے پڑ گیا کہ آپ مجھے بھی سکھا دیں۔ آپ پہلے تو انکار کرتے رہے۔ مگر پھر میرے

اصرار پر آپ نے اس احمدی دوست کو رقعہ لکھا کہ اگر آپ کے اوقات میں حرج نہ ہو تو میرے بچے کو یہ کھیلیں سکھا دیں۔ انہوں نے مجھے کئی باتیں سکھا دیں۔ پھر حضرت خلیفۃ المسیح اول ایک دفعہ لاہور گئے تو میرے شوق کو دیکھ کر شعبدوں کی چار پانچ کتابیں میرے لیے لے آئے۔ اس طرح میں سینکڑوں شعبدے جانتا ہوں، مگر میں نے دیکھا ہے کہ جب کوئی شعبدہ دکھایا جائے تو بڑے بڑے سمجھدار آدمی پاگلوں کی طرح حیران ہو کر رہ جاتے ہیں، مگر بچے بات کی تہہ کو باآسانی پہنچ جاتے ہیں۔ ایک دفعہ میں نے گھر میں کوئی ایسا ہی شعبدہ دکھایا تو سب حیران ہو گئے مگر میرا چھوٹا بھتیجا جو ابھی آداب سے ناواقف تھا اور جو میرے پاس ہی بیٹھا تھا کہنے لگا: ''چچا ابا جان بھی دیکھو۔ میں جاندا ہاں تھاڈی چلاکیاں۔'' تو بعض دفعہ سادہ لوح بچ جاتا ہے مگر چالاک پھنس جاتا ہے۔ (ارشاد میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل قادیان نمبر 90 جلد 22 ص 7-8 مورخہ 27 جنوری 1935ء)

اصحاب احمد جلد چہارم ص 110 طبع اوّل کے مطابق مرزا محمود اکثر آنکھ بچا کر مرزا قادیانی کے کوٹ کی جیب میں ٹوٹے ہوئے گھڑے کی چپنیاں، دو ایک ٹھیکرے اور ٹوٹی ہوئی اینٹوں کے روڑے ڈال دیتا جس کا مرزا قادیانی کو پتہ نہ چلتا۔

مرزا بشیر احمد ایم اے کی ایک روایت کے مطابق:

''آپ کے ایک بچے نے آپ کی واسکٹ کی ایک جیب میں ایک بڑی اینٹ ڈال دی۔ آپ جب لیٹتے تو وہ اینٹ چبھتی۔ کئی دن ایسا ہی ہوتا رہا۔ ایک دن اپنے ایک خادم کو کہنے لگے کہ میری پسلی میں درد ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی چیز چبھتی ہے۔ وہ حیران ہوا اور آپ کے جسد مبارک پر ہاتھ پھیرنے لگا۔ اس کا ہاتھ اینٹ پر جا لگا۔ جھٹ جیب سے نکال لی۔ دیکھ کر مسکرائے اور فرمایا کہ چند روز ہوئے محمود نے میری جیب میں ڈالی تھی، اور کہا تھا کہ اسے نکالنا نہیں، میں اس سے کھیلوں گا۔''

(حضرت مسیح موعود کے مختصر حالات ملحقہ براہین احمدیہ طبع چہارم ص ق)

مرزا محمود اکثر ماچس لے کر بچوں کے ساتھ کھیلتا۔ ایک دفعہ اس نے مرزا قادیانی کے مسودوں کو آگ لگا دی۔ نصرت جہاں کی مداخلت پر مرزا قادیانی نے اسے معاف کر دیا۔

مرزا محمود اپنے بچپن کا ایک واقعہ اس طرح بیان کرتا ہے۔

''میری عمر جب 9 یا دس برس کی تھی میں اور ایک اور طالب علم ہمارے گھر میں کھیل رہے تھے وہیں ایک الماری میں ایک کتاب پڑی تھی جس پر نیلا جزدان تھا۔ وہ ہمارے دادا صاحب کے وقت کی تھی نئے نئے ہم پڑھنے لگے تھے اس کتاب کو جو کھولا تو اس میں لکھا تھا کہ اب جبرئیل نازل نہیں ہوتا۔ میں نے کہا یہ غلط ہے میرے ابا پر تو نازل ہوتا ہے مگر اس لڑکے نے کہا کہ جبرئیل نہیں آتا کیونکہ اس کتاب میں لکھا ہے۔ ہم میں بحث ہو گئی۔ آخر ہم دونوں حضرت صاحب کے پاس گئے اور دونوں نے اپنا اپنا بیان پیش کیا۔

آپ نے فرمایا کہ کتاب میں غلط لکھا ہے جبرائیل اب بھی آتا ہے۔''

(روزنامہ الفضل 10 اپریل 1922ء ص 6)

جب مرزا محمود کی عمر 12 سال تھی اور اسے اپنے اس مستقبل کی کوئی خبر نہ تھی جو اس کی زیرک اور خرانٹ ماں اس کے لیے محفوظ کرنے کی کوششیں کر رہی تھی۔ حکیم نورالدین کی موت (جس کا وہ اور اس کا خاندان شدت سے انتظار کر رہا تھا) کے بعد بے صبری، بے اطمینانی اور افتراق کی جو چنگاری پچھلے چھ سالوں یعنی (1908ء تا 1914ء) سے آہستہ آہستہ سلگ رہی تھی، بھڑک کر شعلہ بن گئی۔ میر ناصر نواب، میر اسحاق اور انصار اللہ کے گروپ نے طاقت، غنڈہ گردی کے مظاہرے کے بعد مرزا محمود کو قادیان میں بطور خلیفہ تخت نشین کرا دیا۔ ایسی بدنظمی کی مثال پہلے قادیانی تحریک کی تاریخ میں نہیں ملتی۔ وہ 25 سال کی عمر میں ایک سازش کے تحت قادیانیوں کا خلیفہ بنا۔ شروع شروع میں اس نے ذرا محتاط روش اختیار کی لیکن اس کے بعد جلد ہی اس نے ثابت کر دیا کہ وہ اپنے باپ اور ماں کا ''ہونہار فرزند'' ہے۔ اسے وہ تمام اوصاف اور خصائل ورثے میں ملے جو اخلاق باختہ نصرت جہاں بیگم کا سرمایہ افتخار تھے۔ وہ عیش و عشرت اور بے لگام نفسانی خواہشات کا غلام تھا۔ لجنہ کی خوبصورت اور نوجوان لڑکیاں ایک ایک کر کے اس عیاش و بدکار خلیفہ کی شیطانی ہوس کے گھاٹ اترتی رہیں۔ ان کے قریبی رشتہ دار یہ سب کچھ دیکھتے اور سنتے مگر وہ آنکھیں اور کان بند کر لیتے۔ شاید وہ اپنی عقیدت کے ہاتھوں مجبور تھے۔ دوسری طرف نصرت جہاں بیگم بھی سب کچھ جانتی تھی اور یہ بھی جانتی تھی کہ اگر میں وعظ و نصیحت پر اتری تو ممکن ہے وہ مجھے بھی طعنے دے اور سب کچھ سنا دے جواب تک پوشیدہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ روک ٹوک کے بجائے اس نے مرزا محمود کی مکمل حوصلہ افزائی کی اور خود بھی اس کی شیطانی سرگرمیوں کی بھرپور معاون اور شریک کار بن گئی۔

؎ رات کی بات الٰہی توبہ
آپ سنئے گا تو شرمائیے گا

معروف سکالر جناب بشیر احمد اپنی کتاب ''تحریک احمدیہ'' میں لکھتے ہیں:

''احمدیہ تحریک کی تاریخ کا یہ ایک سیاہ باب ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ مرزا محمود کے تنخواہ دار غنڈے ان تمام سچی اور باخبر آوازوں کو خاموش کرا دیتے تھے جنہوں نے ان کی نجی زندگی پر تنقید کرنے کی جرأت کی۔ پھر بھی ان کے کئی پیروکاروں نے ان پر زناکاری کے الزامات عائد کیے۔ شیخ عبدالرحمان مصری کو جو کہ ان کا اعلیٰ درجے کا مرید اور مدرسہ احمدیہ قادیان کا مہتمم تھا، کو حالات نے مجبور کر دیا کہ اس نے مرزا محمود کو تین خطوط لکھے کہ وہ اپنے کردار کی وضاحت کریں اور اپنے سابقہ کرتوتوں پر معافی مانگیں۔ وگرنہ مصری صاحب کے پاس کوئی چارہ کار نہ ہوگا کہ وہ احمدیہ جماعت کے قائم کردہ کمیشن کے سامنے سارا معاملہ تحقیقات کے لیے رکھیں مگر خلیفہ محمود احمد نے یہ تنبیہ نظر انداز کر دی اور اپنی غلط حرکتوں پر اڑے رہے۔ اس

کے علاوہ انہوں نے شیخ عبدالرحمان اوران کے چند دوستوں پر جو کہ ان کی اعانت کرتے تھے، مظالم کرنے شروع کر دیئے۔ حتیٰ کہ کچھ پر تو قاتلانہ حملے بھی کیے۔ مقاطعوں، حملوں، عورتوں کی بے حرمتی، گھروں کے جلانے کی ہولناک اور رونگٹے کھڑے کر دینے والی کہانیاں قادیانیت کو اس کے اصلی رنگ میں پیش کرتی ہیں۔

شیخ مصری کو قاتلانہ حملے کے خوف سے قادیان چھوڑنا پڑا۔ بعد میں انہوں نے قادیانی جماعت کو چھوڑنے اور خلیفہ محمود کے ساتھ کیے گئے عہد کو توڑنے کی وجوہات بیان کیں۔ 1937ء میں یہ بیان حلفی مصری صاحب نے ایک عدالت کے سامنے دیا تھا جو پنجاب کی عدالت عالیہ نے اپنے حکم میں درج کیا۔

''موجودہ خلیفہ (محمود احمد) سخت بدچلن ہے۔ یہ تقدس کے پردے میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے۔ اس کام کے لیے اس نے بعض مردوں اور بعض عورتوں کو بطور ایجنٹ رکھا ہوا ہے۔ ان کے ذریعہ سے یہ معصوم لڑکیوں اور لڑکوں کو قابو کرتا ہے۔ اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے جس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا ہے۔''

فخر الدین ملتانی جو کہ ایک معزز قادیانی کا بیٹا اور مرزا محمود کا انتہائی وفادار مرید تھا، اس نے ''تقدس مآب'' کے خلاف آواز بلند کی، جسے مرزا عزیز احمد قادیانی نے قتل کر دیا۔ مقدمہ اپیل میں عدالت عالیہ میں چلا گیا۔ قاتل کو تمام براہ راست اور بالواسطہ مدد مہیا کر دی گئی۔ ضلع گورداسپور کے ڈپٹی کمشنر نے مرزا محمود کو مولوی فرزند علی کے ذریعہ پیغام بھجوایا، جس میں نصیحت کی گئی تھی کہ قاتل کو اس قدر کھلے عام مدد مہیا نہ کی جائے، اس طرح سے وہ محمد علی نوشہروی (جو مباہلہ کے عبدالکریم کا دوست اور محمد حسین کا قاتل تھا) کی طرح ایک ہیرو شمار ہونے لگے گا اور دوسروں کو بھی شہہ ملے گی کہ وہ بھی ایسے جرائم کا ارتکاب کریں۔ مرزا محمود نے محتاط رویہ اپنالیا کیونکہ ہر کسی کو یقین تھا کہ یہ سازش انہوں نے تیار کی تھی۔ اپنی وفات سے قبل ملتانی نے ایک بیان دیا تھا کہ اس کی زندگی ختم کرنے کے مرزا محمود اور ولی اللہ شاہ ذمہ دار ہوں گے۔ قاتل عزیز احمد اور اس کے ساتھیوں کو بچانے کی خاطر اسے یہ ترغیب دی گئی کہ وہ یہ اقبال جرم کرلے کہ ملتانی کی اشتعال انگیز تحریروں اور بیانات کی وجہ سے اس اکیلے نے اسے قتل کیا ہے اور یہ اس کا ذاتی فعل تھا۔ اسے عدالت نے سزائے موت کی سزا سنائی۔ اس کی نماز جنازہ میں کثیر تعداد میں قادیانیوں نے شرکت کی۔ مرزا محمود کے بقول:

''اس قربانی کی رُوح کو جو اس نے کسی دنیاوی مقصد کی بجائے خدا کی رضا کے لیے دی تھی، گلہائے عقیدت نچھاور کرنے اور خراج تحسین پیش کرنے کے لیے لوگ آئے۔''

(تحریک احمدیہ از جناب بشیر احمد صاحب، ترجمہ جناب احمد علی ظفر صاحب)

اس کے علاوہ مرزا محمود نے محفوظ الحق علمی اور اس کے تمام ساتھیوں کو قادیان بدر کیا۔ مولانا عبدالکریم مباہلہ پر قاتلانہ حملہ اور اس کی بلڈنگ کو نذر آتش کروایا۔ حاجی محمد حسین، حکیم عبدالعزیز اور محمد امین

خائف پر بھی عرصہ حیات تنگ کر کے انہیں قادیان سے دھکے دے کر نکال دیا۔ آنجہانی مرزا قادیانی کے دیرینہ ساتھی مسٹر محمد علی لاہوری کی بیوی پر جاسوسی کا الزام لگایا۔ حکیم نورالدین کے بیٹے عبدالمنان عمر کی بیوی کو اسپرین کی جگہ چوہے مار گولیاں سپلائی کی گئیں۔ لاہوری جماعت کو ''دوزخ کی چلتی پھرتی آگ''، ''دنیا کی بدترین قوم'' اور ''سنڈاس میں پڑے ہوئے چھلکے'' کا خطاب دیا۔

جناب بشیر احمد صاحب اپنی شہرہ آفاق کتاب ''تحریک احمدیہ'' میں لکھتے ہیں:

''احمدیہ جماعت پر مرزا محمود کو پچاس سال تک مکمل کنٹرول حاصل رہا۔ وہ ایک مسلمہ سامراجی آلہ کار، یہودی چاکر اور تاج برطانیہ کے نہایت وفادار خادم تھے۔ تاہم انہوں نے احمدیوں کو ایک مضبوط جماعت کے طور پر منظم کیا اور غیر ملکی قوتوں کے ساتھ تعاون کی حکمت عملی کی وجہ سے انہوں نے دولت کے انبار حاصل کر لیے۔ انہوں نے اپنے کنبے کو پروان چڑھایا۔ زرعی جاگیریں حاصل کیں اور ان میں سرمایہ کاری کی۔ تجارتی اور صنعتی کمپنیوں کے وسیع پیمانے پر حصص خریدے۔ انہوں نے اپنے ذاتی کاروبار کو وسعت دی۔ ان کے ذاتی صنعتی یونٹوں احمدیہ سٹور، گلوب ٹریڈنگ کمپنی، گیٹ فیکٹری، سٹار ہوزری، دارالصنعت، ہمالیہ گلاس فیکٹری، ویدک یونانی دواخانہ، سندھ ویجی ٹیبل آئل اور الائیڈ کمپنی شامل ہیں۔ انہوں نے بے تحاشہ دولت اکٹھی کر لی۔ آپ نے برطانوی نوآبادیات میں قائم تبلیغی و جاسوسی جال کے ذریعے اپنے غیر ملکی آقاؤں کی ہر پکار پر لبیک کہا۔ وہ ایک اوسط درجے کے عیار سیاستدان، ایک بددیانت سودے باز اور اپنے وقتوں کے عظیم موقع پرست انسان تھے۔ وہ اپنے مخالفین کو دبانا اور اپنے خلاف اٹھنے والی ہر تحریک کو کچلنے کا فن بخوبی جانتے تھے۔ ہز ہائی نس مبینہ طور پر ''راسپوٹین'' تھے اور قادیان کے ''منیا محل'' کے ''پیا جان'' تھے۔

انہیں اپنی سادہ لوح جماعت پر اتنا اختیار حاصل تھا کہ ان کی تمام تر کوتاہیوں پر وہ بیک آواز الاپتے کہ ''خلیفہ معصوم عن الخطاء ہے۔'' وہ ایک خطاء سے مبراء اور خدا کے برگزیدہ خلیفہ سمجھے جاتے تھے۔ اسلام کے سیاسی ڈھانچے میں ناقابل مرمت دراڑ ڈالنے اور مرزا غلام احمد کی جھوٹی نبوت پر لوگوں کو پکا کرنے کا ''سہرا'' ان کے سر ہے۔

اجرائے ''نبوت'' اور دیگر احمدیہ عقائد کی تائید میں دلائل اخذ کرنے کی غرض سے بہت سے قادیانیوں نے بہائیت سے استفادہ کیا اور پھر اسے قبول کر لیا کیونکہ قادیان بہائی ماخذوں پر بہت زیادہ تکیہ کرتا تھا۔ مولوی عبداللہ وکیل، ماسٹر فقیر اللہ، محفوظ الحق علمی اور چند دیگر قادیانی بہائی مبلغ بن گئے۔ مرزا محمود نے ان کے اعتقادات اور قادیانیوں میں ان کے پرچار پر سخت تنقید کی۔

مرزا محمود گند آلود چالوں کے ماہر تھے۔ انہوں نے اسرائیل میں احمدیہ مشن کے قیام میں اپنی جماعت کا روشن تر مستقبل محسوس کر لیا۔ ان کا نصف صدی کا دور خلافت نوآبادیاتی آقاؤں اور ان کے

صیہونی شراکت کاروں کی خدمت کرتے گزرا۔ ان کی خواہش تھی کہ وہ برصغیر میں احمدیوں کا ایک مضبوط مرکز اور ایک احمدیہ ریاست قائم کر جائیں جن کے لیے انہوں نے عمر بھر برطانوی سامراجی مقاصد کی تکمیل کی جدوجہد کی۔ وہ ان کے نوآبادیاتی مفادات کے تحفظ کی خاطر بہت زیادہ جھکے۔ مگر اپنے مکروہ عزائم میں کامیاب نہ ہو سکے۔ ہندوستان اور دیگر مسلمان ممالک میں نوآبادیاتی نظام کے خلاف چلنے والی آزادی کی تحریکوں کے ساتھ انہیں کوئی حقیقی ہمدردی یا تعلق نہیں تھا۔ قادیانیوں نے اپنے آپ کو برطانیہ کے خادموں اور چاپلوسوں کا ایک ایسا جتھہ ثابت کیا جو سامراجی بالادستی کے لیے کام کر رہا تھا۔ جب کبھی ہندوستان میں کوئی سیاسی بحران نمودار ہوا یا انگریز کے خلاف تحریک ابھری، قادیانیوں نے انگریز کی مدح وستائش میں وسیع پیمانے پر خوشامدانہ لٹریچر کی بھرمار کر دی۔ غیر ملکی راج کے جواز اور قیام میں دلائل کے انبار لگا دیئے۔ ہر نئے وائسرائے ہند اور پنجاب کے نئے گورنر کو خطبہ استقبالیہ دینے اور اپنے سیاسی نظریات اور برطانوی راج کے لیے اپنی انتہائی ہمدردی کے اظہار میں وہ ہمیشہ پیش پیش رہے۔ اکثر مواقع پر سامراج کے نفسِ ناطقہ سرظفر اللہ نے نئے آقاؤں کی مدح وتوصیف میں قادیانی وفد کی قیادت کی۔

1914ء میں قادیان میں مسند اقتدار سنبھالنے سے قبل مرزا محمود نے 1913ء میں سانحہ کانپور کی احتجاجی تحریک کی مخالفت کی۔ پہلی جنگ عظیم (18-1914ء) کے دوران انہوں نے انگریزوں کی طرف ہر قسم کا دست تعاون دراز کیا۔ 1920ء کی دہائی میں اٹھنے والی آزادی کی تمام قومی تحاریک کو انہوں نے اور ان کی جماعت نے سبوتاژ کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔ خصوصاً سول نافرمانی کی تحاریک میں انہوں نے کمال سرگرمی دکھائی۔

1934ء میں احرار نے اس خیال کو غلط ثابت کرنے کی غرض سے کہ قادیانی ناقابل تسخیر ہیں، ان کے قلعے قادیان پر دلیرانہ حملہ کیا۔ چاہ کن را چاہ درپیش کے مصداق قادیانی اپنے دام میں خود الجھ گئے کیونکہ پنجاب کے مسلمانوں کے ولولہ انگیز جذبات نے ان کے دلوں میں احرار کی انتہائی شدید ہر دلعزیزی پیدا کر دی تھیں۔ اپنے الو کو سیدھا کرنے کے لیے انہوں نے کشمیر کی سیاست میں ٹانگ اڑائی۔ دراصل وہ ریاست کے اندر ایک مضبوط احمدی مشن قائم کرنے کے خواہاں تھے۔ اس سلسلے میں وہ چند کشمیریوں کو مرتد بنانے میں کامیاب بھی ہوئے لیکن احراریوں نے ان کے تمام منصوبوں پر پانی پھیر دیا۔ 1930ء کی دہائی کے ابتدائی سالوں میں شدید مخالفت کا سامنا نہ کر سکنے پر انہوں نے 1937ء کے انتخابات میں چالاکی سے اپنا رخ کانگریس کی طرف موڑ لیا۔ 1937ء میں جب کانگریس نے چند صوبوں میں وزارتیں قائم کر لیں تو قادیانیوں نے کانگریس کی تعریف اور مسلم لیگ پر کیچڑ اچھالنا شروع کر دیا۔ قادیانی پریس نے مسلم لیگ پر مکروہ حملے کیے اور اس کی دیانت پر انگلیاں اٹھائیں۔ انہوں نے پنجاب کے یونینسٹوں سے ساز باز کر کے لیگ اور اس کی قیادت کے خلاف کام کیا۔ جب پاکستان مسلمانوں کی آرزوؤں کا مرکز بن گیا اس وقت

مرزا محمود نے مطالبہ پاکستان کی مخالفت کی کیونکہ ایک مسلم ریاست کا قیام ان کے لیے سم قاتل کی حیثیت رکھتا تھا۔ وہ متحدہ یا اکھنڈ ہندوستان کے زبردست پرچارک تھے اور ہمیشہ رہے۔ قیام پاکستان کے بعد وہ مقدر آزمانے کے لیے ایک نیا بہروپ دھار کر قادیان سے لاہور بھاگ آئے۔ انہوں نے نوزائیدہ مسلم ریاست پاکستان کے خلاف سازشیں کیں اور ملکی استحکام کو داؤ پر لگا کر قادیان واپس لینے کی سازشیں کیں۔ ان کی پاپائیت کا نصف صدی کا دور متواتر باہمی افتراق اور ان کے اور ان کے اہل خانہ کے خلاف کشمکش کا دور رہا۔ مسند اقتدار سنبھالنے کے بعد (1914ء میں) ان کی سب سے بڑی کامیابی خواجہ کمال الدین پارٹی کو قادیان سے نکال کر اپنے باپ کی گدی پر قبضہ کرنا تھا۔ قادیان میں نہایت بااثر احمدیوں مثلاً محمد علی، ڈاکٹر بشارت احمد، مرزا یعقوب بیگ وغیرہ کو آزادانہ انداز میں چاروں شانے چت کر دیا گیا۔ انہوں نے آخر کار لاہور میں پناہ لی اور اپنی جماعتی سرگرمیوں کو جاری رکھنے کے لیے علیحدہ انجمن بنالی۔ مرزا محمود نے لاہوری جماعت کے خطرے کا سامنا کیا اور ان کے منصوبوں کا توڑ پیش کیا۔ انہوں نے اپنی چھوٹی سی قادیانی ریاست کو درپیش تمام خطرات کا مقابلہ کیا۔ 1920ء کی دہائی کے آخری سالوں میں انہیں مستریوں کے خطرے کا سامنا کرنا پڑا، جنہوں نے ان پر طرح طرح کے الزامات لگائے۔ اپنے گماشتوں کی مدد سے انہوں نے بڑی کامیابی سے ان کی مباہلہ مہم کا سامنا کیا۔ 1937ء میں ملتانی اور مصری کی زبردست تحریک اور آخر میں حقیقت پسند پارٹی کے برانگیختہ حملوں نے اگرچہ ان کی رسوائی میں بہت اضافہ کیا لیکن انہوں نے ان کے آگے ہتھیار نہ ڈالے۔ جماعت کی اکثریت ان کے ساتھ رہی۔ مرزا محمود نے اپنی جماعت کو متحد رکھنے کے لیے مکمل طور پر طاقت کا استعمال کیا۔ وہ اپنے خلاف معمولی سے معمولی تنقید بھی برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ کوئی بھی ان سے اختلاف صرف اپنی جماعت اور قادیان سے اخراج کی قیمت پر ہی کر سکتا تھا۔ مخالفین سے نمٹنے کے لیے ان کا اندرونی جاسوسی نظام بڑا منظم تھا۔ ان کے متبعین کا اعتماد بحال کرنے میں بھی یہ نظام بڑا فعال کردار ادا کرتا تھا۔ انہوں نے قادیانی مناظرہ بازوں کی ایک خصوصی کھیپ تیار کی جو علماء کو مناظروں کے لیے للکارتے اور احمدی عقائد کی سچائی کو ثابت کرنے کے لیے انہیں بے سود مذہبی مباحثوں میں الجھائے رکھتے۔ انہوں نے برطانوی حکمت عملی "لڑاؤ اور حکومت کرو" کو مزید پروان چڑھایا اور قادیانیوں کو یہ باور کرانے میں ایڑی چوٹی کا زور لگا دیا کہ خلافت کے نام پر قائم یہ نظام احمدیہ جماعت کی ترقی اور فروغ کے لیے ضروری تھا۔ ہر سرگرم قادیانی مرزا محمود کا سوراجا گر کرنے میں اپنا حقیر حصہ ڈالتا۔ اندرونی بحرانوں کے دور میں انہوں نے مرزا محمود کے ہیولے کو سنوارنے کے لیے مرزا قادیانی کی پیش گوئیوں اور اوٹ پٹانگ الہامات کی بڑی دھوم دھام سے اشاعت کی۔ ان کے گماشتے مثلاً اللہ دتہ جالندھری، جلال دین شمس، حافظ روشن علی، قاضی محمد نذیر، غلام رسول راجیکی، فن مناظرہ بازی کے ماہر تھے جبکہ ان کے کردار کے دیگر اوصاف میں خلافت کا پروپیگنڈا، چاپلوسی، خوشامد شامل تھے۔ اگرچہ مرزا محمود

کے حواریوں نے انہیں پسر موعود یا مصلح موعود ثابت کرنے کے لیے شروع ہی سے زور لگایا جس کا تذکرہ مرزا غلام احمد قادیانی نے سبز اشتہار میں کر دیا تھا پھر بھی انہوں نے اپنی مبینہ وحی کا سہارا لے کر اس منصب کو اختیار کیا۔ یعنی جماعت کا سربراہ بننے کے بعد ان کو تیس سال (1944ء تک) انتظار کرنا پڑا۔ اس دعوے کے بعد ان کی تصویر کشی احمدیت کے ناخدا کے طور پر پیش کی گئی۔ اپنے متبعین کے اذہان میں انہوں نے انتہائی غلامانہ ذہنیت بھر دی۔ 1954ء میں جب منیر کمیٹی کے سامنے انہوں نے اصل عقائد کے برعکس انتہائی بد دیانتی کا مظاہرہ کرتے ہوئے نرم تر موقف اپنایا اور عدالت کو دھوکہ دینے کے لیے لاہوری جماعت کے موقف سے ملتا جلتا موقف اختیار کیا تو ان کی اس منافقت پر بہت ہی کم لوگوں نے آواز اٹھائی۔

یقیناً کچھ ایسے احمدی بھی تھے جو ان کے سیاست میں ملوث ہونے کو اچھا نہیں سمجھتے تھے اور ذاتی مقاصد کے لیے حصول زر کے مشکوک ذرائع کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے مگر ان میں اتنی ہمت نہ تھی کہ ان کے خلاف بغاوت کے لیے اٹھ کھڑے ہوں۔ ان کے ذاتی مفادات، معاشی فوائد اور خاندانی و سماجی روابط انہیں ''معصوم عن الخطاء مصلح موعود'' کے خلاف ایک لفظ بھی بولنے سے روک دیتے تھے۔

مرزا قادیانی نے اپنے خاندان کی پرتعیش زندگی کی خاطر اپنی جھوٹی نبوت کی بنیاد پر اپنی سلطنت قائم کی، جس کا سب سے زیادہ فائدہ مرزا محمود نے اٹھایا۔ وہ تعدد ازدواج کے پُرجوش قائل تھے۔ انہوں نے تمام عمر چار بیویاں رکھیں۔ اپنے نصف صدی کے آمرانہ دور کے اختتام پر انہوں نے کئی ایسے معتقدین چھوڑے جو ان کی اندھی محبت میں ان کی مدح کے گیت الاپتے رہے۔''

جناب مرزا محمد حسین اپنی کتاب ''فتنہ انکار ختم نبوت'' میں مرزا محمود کے بارے میں لکھتے ہیں:

''مرزا محمود ایسا بے لگام اور گستہ مہار تھا کہ ایک دفعہ خطبۂ جمعہ میں یہ کہا کہ حضرت رسول کریم ﷺ سے بڑا نبی آ سکتا ہے۔ اس کو زمیندار اخبار نے ہوا دی اور ہندوستان کے سارے اسلامی اخبارات اور رسائل اس پر لعن طعن کی بارش کرنے لگے۔ اور قادیانی جماعت میں بھی اس ملک گیر اشتعال سے خوف پیدا ہوا تو پھر ڈھیلے منہ سے کہہ دیا کہ میرا مطلب یہ تھا کہ خدا تعالیٰ قادر مطلق ہے، وہ ایسا کر سکتا ہے، لیکن وہ کرے گا نہیں۔ منیر ٹریبونل میں بھی پہلی پیشی پر جب اس پر سوال ہوا کہ کیا وہ حضرت رسول کریم ﷺ کو معصوم عن الخطاء تسلیم کرتا ہے تو اس نے مبہم سا جواب دیا۔ لیکن آتشیں احتجاج سے خوف زدہ ہو کر دوسرے دن بیان کی نفی کر دی۔ اس نے انکارِ ختم نبوت کا فتنہ کھڑا کر کے قادیانی جماعت کے ذہن کو مفلوج کر کے بڑی شدادی کا کاروبار چلایا۔ بفرض محال یہ دل سے اپنے باپ کے ''دعاوی'' کا قائل ہوتا تو اس کے پاس رہتے ہوئے اخلاق سوزی کا ڈرامہ نہ رچاتا۔ ہم دیکھتے ہیں کہ دنیا میں کسی پولیس افسر کے پڑوس میں رہ کر آدمی محتاط رہتا ہے۔ چونکہ دل ہی دل میں باپ کے الہاموں کو ابہام ہی سمجھتا تھا، اس لیے بڑی سے بڑی بے باکی اور ناپاکی سے نہیں چوکتا تھا۔ مبینہ طور پر اپنی نجی مجلسوں میں تو صریح الحاد کی باتوں سے لذت یاب

ہوتا تھا، کیونکہ اس کو جماعت کی طرف سے اعتراض کا خوف نہ تھا۔ اس نے جماعت کے لوگوں کو بے خبر رکھا اور جو باخبر تھے اوران کو بے بس کر دیا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ ''کنچنی کے ناچ کو فن قرار دیتے ہوئے کہتا تھا کہ علم کی خاطر کوئی چیز بُری نہیں۔'' (الفضل 3 دسمبر 1955ء)

یہی بات اس نے حکیم نورالدین کی طرف منسوب کر کے کہی کہ انہوں نے بھی کنچنی کے ناچ کو ایک طرح کا علم قرار دیا اور دیکھنے کی ترغیب دی۔ (الفضل 3 دسمبر 1955ء)

معصیت کے ارتکاب سے چند لمحوں کی نشاط تو ہوتی ہے، اس کے محو ہو جانے کے بعد سوزِ غم دل و دماغ پر محیط ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ایسے اشخاص (Schizophrenia) شقاوت ذہنی کے مریض ہوتے ہیں۔ افشائے راز کے سارے جھروکے اور دریچے بند کرنے کی پیہم سعی میں ایک اور ذہنی عارضے کے شکار ہو جاتے ہیں وہ ہے (Paranoia) (خبط فضیلت) وہ زندگی کے سنگین حقائق اور ان کے عواقب سے خیالی طور پر بچنے کے لیے (Grandiose Delusion) جلالِ اوہام، کے مریض ہو جاتے ہیں۔ انہی ذہنی عوارض سے ان کے اندر (Sadism) (ایذا رسانی کی لذت) کا مادہ پیدا ہو جاتا ہے جس کے طفیل وہ اپنے حلقہ بگوشوں کو لذتِ ایذا طلبی (Masochism) کا عادی بنا دیتے ہیں۔ یہی وہ ساری کیفیات تھیں جو مرزا محمود کے وجود میں پیدا ہوئیں۔ انہی کے نتیجہ میں جماعت جمود و خمود میں مبتلا ہو کر ایک متحرک لاش ہو کر رہ گئی اور نادانوں نے اس کو تنظیم کا نام دیا۔ حالانکہ یہ انسانیت کی تجہیز و تکفین تھی۔

میکیاولی نے آمر (وہ آمر کو Prince کہتا ہے) کے متعلق لکھا کہ اس کو اپنے تحفظ کے لیے لومڑی اور شیر کے خواص پیدا کرنے چاہئیں۔ شیر پھندوں سے محفوظ نہیں ہو سکتا اور لومڑی اپنے آپ کو بھیڑیوں سے محفوظ نہیں رکھ سکتی۔ اس لیے آمر کو یہ خواص اس طرح پیدا کرنے چاہئیں کہ وہ محسوس ہوں۔ یعنی جب پھندے کا خوف نہ ہو تو شیر بنا رہے جب پھندا نظر آئے تو لومڑی کی مکاری کو شیوہ بنا لے۔

یہی حال مرزا محمود کا تھا۔ جب بے خوفی کی لہر آتی تو روحانی طور پر افضل اکابر کی تحقیر کرتا جب احتجاج کا پھندا یا قانون کا دام ہمرنگ زمیں اس کو نظر آ جاتی تو گناہ گار بن جاتا۔

مؤلف الفاظ کے محراب میں لب کشائی کی پورے یقین سے جرأت کر رہا ہے۔ چالیس سال کے دوران خوف زدگی اور حزن و ملال کی فضا میں تنہا تنہا جو ارمان دل میں مچل رہے تھے وہ اکثر محفل احباب میں لب شناس ہوئے۔ مگر زبانِ خامہ پر سہارا لینے کا یارانہ ہوا۔ سینے کے داغ نوکِ قلم پر رقص کرنے لگے۔ اس لیے کہ احباب کرام کا مسلسل تقاضا تھا کہ عصمت کے قتل عام کے ہوشربا مناظر زینت قرطاس بنیں تاکہ کسی کے لیے عبرت کا سامان ہو اور کسی کو ہوش کے ناخن لینے کی ترغیب ہو اور جس کے دل میں اسلام بس رہا ہو اس کو علم ہو کہ ختم نبوت کے انکار سے کس طرح حیا اور شرم سلب ہو جاتی ہے۔

حلفاً مؤلف کو کامل اطمینان ہے کہ وہ گناہوں کے خارزار کے مزاج کا رازدار ہے اور

ہوسنا کیوں کے سبک شگوفوں کا محرم ہے۔ اس لیے مؤلف عرض پرداز ہے:

مجھے قسم ہے قلم کی عظمت کی، حرف و معنی کی معرفت کی، کتابِ حکمت ربانی کے گنجہائے گرانمایہ کی کہ مندرجہ ذیل حکایاتِ خوں چکاں مصدقہ معلومات کے برگ و بار ہیں۔ خدا علیم وخبیر ہے، وہ جانتا ہے کہ مؤلف اس کے لکھنے میں حق بجانب ہے کہ منکرین ختم نبوت کی پہلی بستی میں جواب بھارت میں ویرانہ آباد نما ہے جنسی معصیت کو وہ فروغ نصیب ہوا کہ پاکدامنی کا لفظ شرمندۂ معنی ہو کر رہ گیا۔ علم الحیات کے ایک جید عالم نے ایک بات خوب کہی کہ مچھلی کی جسمی ساخت کو انسانی معاشرہ سے ایک خاص مشابہت ہے۔ مچھلی کے سر میں پہلے تعفن پڑتا ہے، اس کے بعد یہ تعفن اس کے سارے جسم میں پھیل جاتا ہے اور سڑانڈ پھیل کر اس کے جسم کو کھا جاتی ہے۔ یہی حال انسانی معاشرہ کا ہے۔ اس میں اخلاقی عفونت اوپر کے طبقے سے شروع ہوتی ہے اور پھر سارے معاشرے کو اپنی لپیٹ میں لے لیتی ہے۔ یہی حال منکرین ختم نبوت کے مریض معاشرہ کا ہوا۔ جب ایک پچیس سالہ پیرزادہ جو معروف تعلیم سے ''عاری'' تھا، گونا گوں حیلوں اور وسیلوں سے ''مسند ارشاد'' پر قابض ہو گیا۔ وہ اپنے باپ کی زندگی میں ہی جنسی معصیت کے جرم میں ماخوذ ہوا تھا اور پھر ماں کے توسط سے بچ نکلا تھا۔ اس کو مقتدرِ اعلیٰ بن کر کھل کھیلنے کا خوب موقع ملا۔ اس نے اپنے اردگرد خانہ ساز ''الہامات'' اور خوابوں کی فصیلیں کھڑی کر لیں تاکہ احتساب کو راہ نہ مل سکے۔ اس نے اپنے کردار سے جنسی مزاج کو ایسا فروغ دیا کہ اس کا پیدا کردہ سارا معاشرہ ملجب دوزخ بن کر رہ گیا۔ اس کا مزاجی مسلک اس کے مریدوں کی نظروں میں ایک ''شاخ نور'' کے طور پر ابھرا۔ اس کو ظلمتوں نے سینچا اور اس پر شراروں کے پھول آئے اور نیک و بد کی تمیز یکسر مٹ گئی۔

مؤلف جب بھی مولانا مہر مرحوم و مغفور سے منکرین کے اس سربراہ کے متعلق بات کرتا تو مولانا مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ یہ شخص ایک چیستان ہے۔ یہ دنیائے اسلام کو کافر قرار دیتا ہے۔ اپنے ''الہاموں'' کی دھڑا دھڑ اشاعت کرتا ہے۔ لیکن یہ میکیاولیانہ سیاست کا ایسا رسیا ہے کہ گھنٹوں اس سے گفتگو سے معلوم نہیں ہوتا کہ اس کو مذہب یا اخلاق سے دور کا بھی کوئی لگاؤ ہے اور سب سے عجیب بات یہ ہے کہ اس کو ماننے والے ایسے عقل باختہ اور ادنیٰ ہوش سے عاری ہیں کہ وہ عملاً اس کو اولیاء اور انبیاء سے افضل درجہ دیتے ہیں۔ اور یہ شخص اپنے خطبوں میں اپنے مضحکہ خیز ''الہاموں'' اور ''خوابوں'' کے انبار لگا دیتا ہے تاکہ جو موت سامعین کے عقول و قلوب پر وارد ہو چکی ہے وہ قائم رہے۔

مولانا موصوف سے مؤلف کا ایک ہی جواب ہوا کرتا تھا کہ وہ ایسا مادر پدر آزاد دہریہ ہے کہ اس کے رستے میں کوئی روک نہیں۔ نہ وہ محرم و غیر محرم میں کوئی امتیاز کرتا ہے نہ اس کو اپنی جماعت کی طرف سے کوئی خدشہ ہے کیونکہ اس نے اپنے مریدوں کو بھی اسی بے حیائی کے عارضے میں مبتلا کر دیا ہے۔ دہریہ بھی کسی نہ کسی حد تک رک جاتا ہے۔ لیکن جب عصیاں کاری اوڑھنا بچھونا بن جائے تو پھر یہی کچھ ہوگا، جو

یہ شخص شب و روز کرتا ہے۔ اس کی سیاست کاری بھی ایک سنڈاس خانہ ہے۔ یہ سارا وبال حضرت رسول کریم ﷺ کے مرتبہ عالی سے انکار سے نازل ہوا۔ اس فتنہ عظیم سے بے اعتنائی کی سزا ساری قوم پا رہی ہے۔ کیونکہ جو جماعت یا گروہ ختم نبوت کا قائل نہیں وہ کلمہ طیبہ کا بھی قائل نہیں ہوتا۔

چونکہ یہ سودیشی خلیفہ شروع سے ہی حضرت رسول کریم ﷺ کی عظیم رفعت کا منکر تھا، اس لیے وہ عنفوانِ شباب میں جنسی دھاندلیوں میں مبتلا رہا۔ اس پر اس کے باپ نے ایک کمیشن بٹھایا۔ اس کے ارکان چار تھے۔ مولوی نورالدین، خواجہ کمال الدین، مولوی محمد علی اور مولوی شیر علی۔ ان اشخاص کے سامنے اس مجرم کی والدہ نے اپنا دامن پھیلا کر منت سماجت کی اور ارکان سے کہا کہ اگر اس کے معصیت کار بیٹے پر گرفت ہوئی تو اس کا باپ اس کو نکال باہر کرے گا۔ ان لوگوں نے اپنی فقہ کے پردے میں اس مجرم کو بری کر دیا یعنی یہ فیصلہ کیا کہ چونکہ چار گواہ عینی نہیں ہیں اس لیے یہ مستوجب سزا نہیں ٹھہرتا گویا زنا کاری چار گواہوں کے نہ پیش ہونے سے زنا نہیں رہتا۔ اللہ تعالیٰ نے ان ہی لوگوں کو اسی مجرم سے سزا دلوائی۔ ان میں سے دو کو 1914ء میں اس کے خلیفہ بننے پر قادیان سے رخصت ہونا پڑا۔ ایک یعنی مولوی محمد علی کے مکان پر پہلے پتھراؤ ہوا۔ یہ بات مؤلف کو ربوائی جماعت کے مفسر قرآن نے بتائی تھی، کیونکہ اس وقت وہ نویں جماعت کا مشہور قابل متعلم تھا۔ اس نے پتھراؤ کا معاملہ سنا اور مولوی محمد علی کی مظلومیت کا حال اس کی زبانی سنا۔ پتھراؤ کے دوسرے دن وہ (مولوی محمد علی) قادیان سے بھاگ نکلا۔ خواجہ کمال الدین ولایت میں تھا، وہ وہیں سے الگ ہوگیا۔ اور قادیان بھی شاید نہ آسکا۔ مولوی نورالدین کے بیٹوں کو ''خلیفہ'' نے 1954ء میں ربوہ سے رسوا کر کے نکال دیا۔ یہی حشر مولوی شیر علی کے پس ماندگان کا ہوا۔ اللہ تعالیٰ نے ناپاک حرکت سے اغماض کرنے کی جلدی یا بدیر سزا نازل فرما دی۔

اس مثیل راسپوٹین کو سربراہ اوّل نے داماد بنا کر اس کے فروغ کے راستے کشادہ اور ہموار کر دیئے۔ ضمناً عرض کر دینا بے جا نہ ہوگا کہ راسپوٹین روسی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں **(Women Chaser)** عورتوں کے پیچھے بھاگنے والا۔ یہ ایک روسی پادری کا نام بن کر رہ گیا تھا حالانکہ اس کا نام مانک گریگوری **(Monk gregory)** تھا۔ چونکہ اس نے زارِ روس کی بیوی کا مرشد بن کر زنا کاری کا بازار گرم کر دیا تھا تو وہ راسپوٹین مشہور ہوگیا لیکن وہ محرم اور نامحرم کی تمیز سے عاری نہ تھا۔ لیکن اس راسپوٹین نے تمام ریکارڈ مات کر دیئے۔

انگریزی کا ایک مشہور مقولہ ہے کہ **Fierce Light Beats on the Throne** یعنی تخت پر سورج کی روشنی شدت سے پڑتی ہے۔ اس کا مفہوم یہ ہے کہ کوئی آدمی سربراہ بن کر اپنے اعمال اور افعال کو پردے میں رکھنے پر قادر نہیں ہوسکتا۔ اس پر چار دیواروں سے پھلانگ کر سورج کی روشنی میں آجاتے ہیں اور بے خبر عوام بھی باخبر ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ یہی حال اس راسپوٹین کا ہوا۔ اندر ہی اندر چہ

ے گویّاں تو ابتداء سے ہی چل پڑی تھیں۔ اس کی بہیمانہ جولانیوں کے صید زبوں ہی ایک وقت باہر آ گئے۔ وہ تھے قادیان کے لوگ جو ''مستری'' کہلاتے تھے۔ ان کا باپ مستری فضل کریم اور اس کا بڑا بیٹا مولوی عبدالکریم تھا۔ اس کے چھوٹے بھائی اور بہن خلیفہ کی بزم کے رکن رکین تھے۔ جب ان دونوں کو ایک بہانے کسی رات ''دوچار'' کرا دیا تو وہ صبر نہ کر سکے اور انہوں نے اپنے باپ اور بھائی کو سارا ماجرا سنا دیا۔ ان لوگوں نے بھرپور حملہ کیا۔ اور ایک ہفتہ وار پرچہ ''مباہلہ'' کے ذریعے درونِ خانہ کی غلاظتوں کو طشت از بام کرتے رہے حتیٰ کہ ان کے مکانات جلا دیئے گئے۔ بڑے بڑے مقدمے چلے لیکن برطانوی قانون ایک مکڑی کا جالا تھا جس میں مکھی تو پھنس کے رہ جاتی تھی لیکن زنبور بچ کر نکل جاتا تھا۔ یہی حال قادیان میں ہوا۔

مستریوں کی یورش کا مقابلہ ''خلیفہ'' کے مقرب خاص شیخ عبدالرحمٰن مصری نے کیا۔ تحریری حملوں کا جواب تحریراً دیا۔ اور اپنی طرف سے بھی وہ نبرد آزما ہوا، جس سے اس کو اور زیادہ قرب حاصل ہوا۔ وہ مکافاتِ عمل کے قانون سے بے خبر ہو کر گنہگار کے لیے چومکھی لڑتا رہا۔ اس کو علم نہ ہوا کہ اس کے قرب نے اس کے گنہگار مرشد کے لیے اس کے گھر میں راہ کھول دی ہے اور اس نے نقب لگانی شروع کر دی ہے۔ لڑکی کا راز تو کچھ پوشیدہ سا رہا لیکن مصری کے بیٹے کے ذریعے سارا معاملہ آناً فاناً مصری پر آشکار ہو گیا۔ اس نے بیٹے کو سرکش پایا۔ اس کی عادات میں مجرمانہ حرکات کی علامات ظاہر ہونے لگیں۔ مصری نے اس کی تفتیش شروع کر دی، اور کپورتھلہ میں جا کر بیٹے کو کالج کے ہوسٹل میں جا گھیرا۔ بیٹے نے گھبرا کر ساری تحریرات باپ کو دے دیں۔ یہ سارا واقعہ مصری کے بیٹے حافظ بشیر احمد نے مؤلف کو لاہوری جماعت کی مسجد کے ایک حجرے میں بیٹھ کر سنایا تھا۔'' (فتنہ انکار ختم نبوت از مرزا محمد حسین)

قادیانی جماعت میں مرزا بشیر الدین محمود کی حیثیت ایک جنسی دیوکی ہے۔ پیدائش کے وقت اگر بچے اپنے ساتھ کچھ لے کر پیدا ہوتے ہیں تو مرزا محمود بلاشبہ جنسی بھوک لے کر پیدا ہوا تھا۔ جنس کی دنیا میں اس کی شہرت ''راسپوٹین'' سے کم نہیں۔ مرزا محمود نے تقریباً 52 سال قادیانیوں پر حکومت کی لیکن یہ پورا دور وحشت، سفاکی، حرام کاری، لذت پرستی، اخلاق باختگی کے باعث انتہائی سیاہ اور شرمناک قرار دیا جا سکتا ہے۔ اس نے اخلاقی اقدار کو منوں مٹی تلے دفن کر دیا تھا۔ اس کی جنسی زندگی کی تفصیلات اتنی شرمناک ہیں کہ خدا کی پناہ! اندھی طاقت، بے پایاں اختیارات اور جنسی لذتوں کا شائق۔ اس کی مجرمانہ سرگرمیوں پر شیطان بھی آبدیدہ ہو گیا ہوگا۔

بچپن ہی سے قادیان کے ہر فرد کی زبان پر اس کی گمراہی اور شہوانی بھوک کی داستانیں تھیں۔ حکیم نورالدین سمیت کئی دوسرے سرکردہ قادیانی مرزا محمود کی اخلاقی کمزوریوں سے بخوبی واقف تھے۔ طالب علمی کے زمانہ میں، اس نے اپنے باپ کے مخلص ساتھی ظہور الدین اکمل کی بیٹی (جو شوخی و شرارت

خلاف زبردست محاذ قائم کر چکا ہے۔ مخالف گروپ یہ کہتا ہے کہ اسلامی تبلیغ کے مقدس نام پر ذاتی سامان کی خریداری اور عیش وعشرت کی خاطر سفر کو مقدس عنوان دے کر پروپیگنڈہ کرنا اسلام سے مذاق ہے اور پاکستانی عوام کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے مترادف ہے جن کے خون پسینہ کی کمائی زرمبادلہ کی صورت میں اس طرح چند عیش پرست مذہبی شاہ خرچوں کے حوالے کر دی جائے۔ فرینکفرٹ مغربی جرمنی میں خلیفہ ربوہ کی تبلیغ اسلام کا جو حال میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ ''قیاس کن زگلستان من بہار مرا'' کے مصداق یورپ کے سارے دورے کا آپ اسی سے اندازہ کر لیں۔ خاندان خلافت کی عورتوں اور مردوں نے جس طرح یہاں بے دریغ شاپنگ کی ہے، اگر اس کا پتہ پاکستان کے مختلف اور سادہ لوح قادیانیوں کو چل جائے تو اس خلافت سے توبہ ہی کر لیں۔'' (ہفت روزہ لولاک 22 دسمبر 1967ء)

دوران تعلیم بیرون ممالک شبانہ کلبوں کی رنگین زندگی اور کثرت شراب نوشی نے مرزا ناصر کا جسم مضمحل کر دیا تھا۔ وہ بنیادی طور پر حسن کا پرستار تھا۔ ہر وقت خوبصورت لڑکیوں کے جھرمٹ میں رہنا اس کا مشغلہ تھا۔ وہ اکثر اپنی نجی محافل میں کہتا کہ ''جب تازہ دودھ دستیاب ہے تو بھینس پالنے کی کیا ضرورت ہے۔'' اپنے باپ کی طرح خوبصورت لڑکی اس کی کمزوری تھی۔ کسی مہ جبیں کو دیکھتے ہی اسے حاصل کر لینے کی دھن اس کے دماغ میں سما جاتی، اور جب تک وہ حاصل نہ کر لیتا، اسے چین نہ آتا۔ لجنہ کی ہر خوبصورت لڑکی آفت جان اور دعوت صد گناہ ہوتی ہے۔ خلیفہ بننے کے بعد مرزا ناصر مذہب کے نام پر اپنے روایتی طریقے سے انہیں اپنے جال میں پھانستا اور پھر اپنی خبیث ذہانت کے بل بوتے پر انہیں شکار کرتا۔ ان لڑکیوں کا نوع بہ نوع حسن ایسی سمندری چٹان کی طرح ہوتا جن سے مرزا ناصر کی ''پاکبازی'' کا جہاز ہر روز ٹکرا کر پاش پاش ہوتا۔ ان میں سے کئی ایک لڑکیوں نے اپنے حسن کی قیمت بھی وصول کی اور وہ آج کل اپنے پورے خاندان کے ساتھ یورپ میں مقیم ہیں اور ''سلسلہ احمدیہ'' کی خدمت بجالا رہی ہیں۔ ایسی ہی ''خوش نصیبوں'' میں امۃ الحفیظ جمن سابق صدر لجنہ ہالینڈ، نویدہ بشریٰ، نصیرہ نزہت، امۃ الحفیظ سلام صدر لجنہ یوکے، عطیہ عیسیٰ جان سابق صدر لجنہ کینیڈا، قانتہ مبشر سابق صدر لجنہ ناروے، سسٹر مریم سابق صدر لجنہ ڈنمارک عالیہ رشید شکاگو امریکہ، ثمیرا شاہد جرمنی اور نصرت بیگم سپین خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

مرزا ناصر کی پہلی بیوی منصورہ بیگم ایک عرصہ سے گردوں کی تکلیف میں مبتلا تھی۔ 23 نومبر 1981ء کو اس پر درد گردہ کا شدید حملہ ہوا۔ جس کے بعد گردہ کی تکلیف اور انفیکشن بڑھتی چلی گئی۔ ربوہ کے علاوہ لاہور، کراچی اور راولپنڈی کے ڈاکٹروں نے بھی آ کر دیکھا اور ہر ممکن طبی امداد بہم پہنچائی۔ ڈاکٹروں کا کہنا تھا کہ منصورہ بیگم کے گردے فیل ہو چکے ہیں۔ اگر آپ اس کی زندگی چاہتے ہیں تو فوری طور پر اسے لندن لے جائیں۔ مرزا ناصر کا دل منصورہ بیگم سے بھر چکا تھا، بے تحاشا وسائل اور دولت ہونے کے باوجود مرزا ناصر بیرون ملک علاج کے لیے نہ مانے، اس طرح منصورہ بیگم سسک سسک کر 3 اور 4 دسمبر کی درمیانی

رات کو جہنم واصل ہوئی۔منصورہ کی موت سے تین ماہ بعد مرزا ناصر نے انتہائی خوبصورت دوشیزہ طاہرہ سے شادی رچالی۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ مرزا ناصر کی دوسری شادی کے سلسلہ میں ہم بعض خاص باتوں کا ذکر بھی کرتے چلیں۔

تعلیم الاسلام کالج میں فزکس کے معروف قادیانی پروفیسر ڈاکٹر نصیر احمد کی ایک چھوٹی بہن ڈاکٹر طاہرہ، لجنہ اماء اللہ (قادیانی عورتوں کی تنظیم) کی اہم عہدیدار تھی۔ پروفیسر صاحب اس کی شادی کے لیے کوشاں تھے۔ڈاکٹر طاہرہ اپنے حسن و جمال کے حوالہ سے قادیانی حلقہ میں بے حد معروف تھی۔

علامہ سلطان اپنی تصنیف ''قادیانیوں کی عریاں تصویریں'' میں لکھتے ہیں ''یہ دوشیزہ اپنے قاتلانہ نخروں کے ساتھ جماعت احمدیہ کے دوسرے خلیفہ مرزا ناصر احمد کے بڑے صاحبزادے مرزا لقمان (جو قادیانی جماعت کے چوتھے سربراہ مرزا طاہر احمد کا داماد ہے) کو کئی بار ''درشن'' دے چکی تھی۔اس کی چشم نیم باز اور شوخ قہقہے اس کھلنڈرے نوجوان کے کلیجہ پر چھری چلا جاتے۔''

اِک تیر میرے سینے پہ مارا کہ ہائے ہائے

مرزا لقمان اور ڈاکٹر طاہرہ کا عشق پروان چڑھتا رہا۔آخر مرزا لقمان نے اپنی والدہ سے اپنے دل کی بات کہہ دی اور ڈاکٹر طاہرہ سے دوسری شادی کرنے کی اجازت چاہی۔ ماں نے اجازت دے دی لیکن اس بات کی بھنک مرزا طاہر احمد کے کانوں میں پڑی تو اس نے مرزا ناصر احمد سے بات کی اور کہا کہ اگر اس کی بیٹی کے مقابلہ میں کوئی دوسری سوکن لائی گئی تو وہ اس سلسلہ میں سخت قدم اٹھائیں گے۔مرزا ناصر احمد نے جماعت احمدیہ میں انتشار روکنے کی خاطر مرزا لقمان کو دوسری شادی کرنے سے سختی سے منع کر دیا۔

ادھر نیرنگی دوراں دیکھئے کہ ڈاکٹر طاہرہ کے سلسلہ میں جو رشتے آئے،ان کے ناموں کی لسٹ بنا کر انہوں نے اپنے پیر و مرشد مرزا ناصر احمد کے پاس دعا کے لیے بھیجی کہ اس کے لیے وہ مناسب نام اس لسٹ میں سے بتا دیں۔کسی شرم، ندامت یا پشیمانی کا اظہار کئے بغیر مرزا ناصر نے لسٹ میں درج شدہ سارے نام کاٹ کر اوپر اپنا نام لکھ دیا اور لسٹ پروفیسر صاحب کو واپس کر دی۔ طاہرہ سے شادی کے لیے خلیفہ کا یہ پیغام بالکل خلاف توقع اور عجیب تھا۔مگر خلیفہ نے سب کی مخالفت کو نظر انداز کرتے ہوئے بیوی کی اہمیت پر خطبے دینے شروع کر دیئے کہ ''میں نے استخارہ کر کے معلوم کیا ہے کہ یہ رشتہ ہمارے لیے انتہائی بابرکت اور سلسلہ احمدیہ کی ترقی کا باعث ہوگا۔'' اور مجھے رویاء میں دکھایا گیا ہے کہ ''تمہاری شادی ایک ڈاکٹر سے ہوگی۔'' نیز چند کاسہ لیس قسم کے مشہور قادیانی بزرگ استخارہ کرنے بیٹھ گئے۔ان بزرگوں میں مولوی عبدالمالک، صوفی غلام محمد اور دوست محمد شاہد پیش پیش تھے اور قادیانی اخبار ''الفضل'' میں ان کی

طرف سے بیانات آنے لگ گئے کہ استخارہ میں اس کے رشتہ کے بارہ میں بشارت ہوئی ہے کہ بہت پائیدار، خوشگوار اور طرفین کے لیے باعث برکت اور خوشگوار ازدواجی زندگی دونوں کو ہوگی اور طرفین کے لیے باعث راحت ہوگی۔ ان بزرگوں اور سب چمچوں، لوٹوں کی مبارک سلامت کے شور میں ''بڈھا گھوڑا لال لگام'' کے مصداق 11 اپریل 1982ء کو یہ شادی ہوگئی۔ اس پر جماعت احمدیہ کے مخالف لاہوری گروپ نے طنزاً یہ کہنا شروع کر دیا کہ ''پچ بیٹے نے تیار کروائی تھی لیکن بیٹنگ باپ نے شروع کر دی۔''

دوسری شادی کے وقت مرزا ناصر کی جوانی کا دریا اتر چکا تھا اور اب وہ بڑھاپے کی دلدل میں دھنس چکا تھا۔ شادی سے پہلے 1978ء میں وہ دانتوں کی شدید تکلیف اور ڈینچر لگوانے کی وجہ سے شدید علیل ہوگیا تھا۔ بعد ازاں وہ ایک عرصہ سینٹ الزبتھ ہسپتال لندن میں زیر علاج رہا۔ ایک میڈیکل رپورٹ کے مطابق اس کے خون میں 10 قسم کی مختلف نشہ آور اشیاء شامل تھیں۔ وہ شراب کا اس قدر استعمال کرتا کہ اسے شراب کی چلتی پھرتی دوکان کہا جاتا۔ اس کے علاوہ وہ شوگر کا مریض ہونے کے ساتھ ساتھ سانس کی تکلیف میں بھی مبتلا تھا۔

اس حالت میں اس نے ڈاکٹر طاہرہ سے دوسری شادی کی۔ طاہرہ نے اسے ایسا تگنی کا ناچ نچایا کہ وہ اپنی زندگی کی سابقہ تمام جنسی ''فتوحات'' بھول گیا۔ مرزا ناصر اس کے ہاتھوں کھلونا بنا ہوا تھا۔ 23 مئی 1982ء کو وہ دونوں ہنی مون منانے اسلام آباد چلے گئے۔ اسی رات دونوں نے ہلکا سا کھانا کھایا۔ کھانے کے بعد دونوں شب خوابی کے کمرے میں چلے گئے۔ کمرہ پورے ''لوازمات'' کے ساتھ سجا ہوا تھا۔ تمام تر کوششوں کے باوجود 72 سالہ بوڑھا مرزا ناصر کی ٹھنڈی رفاقت ڈاکٹر طاہرہ کی رگوں میں بہنے والے جنسی ہوس کے آتشی لاوے کو سرد نہ کر سکی۔ حسین وجمیل شعلہ مجسم ڈاکٹر طاہرہ کا ایک ہی اصرار تھا کہ وہ اس کی جنسی آگ کو بیک وقت بھڑکائے بھی اور بجھائے بھی۔ ''شب زفاف'' سے لے کر 5 جون 1982ء تک مرزا ناصر ہزار کوششوں کے باوجود طاہرہ کی خواہش کے مطابق مباشرت نہ کر سکا۔ شرم وحیا سے عاری ڈاکٹر طاہرہ نے بغیر کسی جھجک اور ڈر کے مرزا ناصر سے برملا کہہ دیا کہ اگر آپ میں مردانہ طاقت نہیں تھی تو میرے ساتھ شادی کیوں کی؟ اس سے تو کہیں بہتر تھا کہ میں آپ کی بہو رہتی۔ مرزا ناصر یہ سن کر شرم کے مارے پانی پانی ہوگیا اور ''مرتا کیا نہ کرتا'' کے مصداق فوری طور پر مولوی اسماعیل منیر کی معرفت ربوہ کے مشہور دواخانہ نظام جان سے مردانہ طاقت کی خاص دوا اکسیر اعظم منگوائی اور مشہور ہے کہ اس میں سنکھیا اور افیون شامل ہوتی ہے۔ اس دوا کے استعمال سے مرزا ناصر میں عارضی طور پر جنسی طاقت عود کر آئی۔ اس کے بعد جو کچھ ہوا، وہ ایک عجیب وغریب داستاں ہے۔ دوا کے زیر اثر مرزا ناصر کے جنسی جذبات میں ایک آگ سی لگ گئی۔ اُسے یوں محسوس ہونے لگا جیسے اس کی رگ رگ میں بجلیاں بھر گئی ہیں۔ آنکھوں سے شعلے نکلنے لگے اور اس عالم میں جب مرزا ناصر نے سرخ رنگ کے شب خوابی کے ریشمی لباس میں ملبوس نیم

عریاں ڈاکٹر طاہرہ کو دیکھا تو اس کے اندر جذبات کا لاوا کچھ اور تیزی سے بھڑک اٹھا اور اس کے بعد طاہرہ اس کی مضبوط باہوں کی گرفت میں تھی۔ یہ صورتحال مرزا ناصر اور ڈاکٹر طاہرہ دونوں کے لیے حد درجہ تحیر خیز اور غیر متوقع تھی۔ ڈاکٹر طاہرہ کچھ قدرے مطمئن ہوئی اور اسی رات وہ حاملہ ہوگئی۔ لیکن سنکھیا کا اپنا ایک اثر ہوتا ہے۔ اگلے روز اس دوا کی زیادہ مقدار کھانے سے مرزا ناصر کی حالت خراب ہونے لگی۔ اسے شدید کمزوری محسوس ہوئی اور ساتھ ہی پسینہ سے بدن تر ہوگیا۔ اس کے فوراً بعد ڈاکٹری معائنہ کے نتیجہ میں معلوم ہوا کہ خلاف عادت، خون کا دباؤ بڑھا ہوا ہے۔ خون میں شکر کی مقدار کم از کم ضرورت سے بھی زیادہ گر گئی۔ اس کے بعد اچانک دل کی رفتار بہت بڑھ گئی اور ساتھ ہی سانس کی تکلیف شروع ہوگئی۔ یکم جون کو ماہرین امراض قلب نے اس کا طبی معائنہ کیا۔ ان کی رائے میں صورتحال تسلی بخش نہ پائی گئی۔ دل اور سانس کی تکلیف بدستور رہی۔ 3 جون کو انگلستان کے سینٹ تھامس ہسپتال لندن کے مشہور ہارٹ سپیشلسٹ ڈاکٹر سٹیون جیکنز (Steven Jankins) کو اسلام آباد پاکستان بلوایا گیا۔ اس نے اپنی رپورٹ میں بتایا کہ مردانہ کمزوری دور کرنے کی مقوی ومحرک دوا کھانے سے خون کا دباؤ دل پر بڑھ گیا ہے جس سے دل کا شدید دورہ پڑا۔ اس کے نتیجہ میں دل کی کارکردگی کمزور پڑ گئی ہے اور سانس کی تکلیف ہوگئی ہے۔ چونکہ مرزا ناصر کو پہلے ہی ذیابیطس کی بھی تکلیف تھی، اس لیے یہ بیماری انتہائی تشویشناک صورت اختیار کر گئی۔ چنانچہ ڈاکٹر سٹیون جینکنز کے مشورہ کے مطابق علاج جاری رہا۔ فضل عمر ہسپتال ربوہ کے ڈاکٹر زلطیف احمد قریشی، ڈاکٹر مرزا مبشر احمد، راولپنڈی کے جنرل محمود الحسن، میجر مسعود الحسن نوری، ڈاکٹر شاہد احمد اور دیگر کئی ڈاکٹروں کی رائے تھی کہ مرزا ناصر نے جو ممسک ادویہ استعمال کی ہیں، اس کی وجہ سے حالت خراب ہوئی ہے۔ ٹھیک ایک دن بعد مرزا ناصر احمد پر دل کا شدید حملہ ہوا۔ 8 اور 9 جون 1982ء منگل بدھ کی درمیانی شب پونے ایک بجے قادیانی عبادت گاہ اسلام آباد میں نہایت عبرتناک موت مرا۔ چونکہ اس کے جسم میں سنکھیا کا اثر پورے طور پر موجود تھا، اس لیے اس کے زہریلے اثر سے اس کی لاش گلنا سڑنا شروع ہوگئی۔ لہٰذا فوری طور پر ایلومینیم کے تابوت میں اس کی لاش بند کر کے ربوہ بھجوا دی گئی۔

مرزا ناصر کی نئی بیوی حمل سے تھی۔ خطرہ تھا کہ کہیں وراثت کے چکر میں طاہرہ کو ختم ہی نہ کروا دیا جائے۔ اس خدشہ کی طرف عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے رہنما مکرم مولانا اللہ وسایا صاحب نے ربوہ کی مسجد میں لاؤڈ سپیکر پر خطبہ جمعہ میں اظہار فرمایا اور پھر وہی ہوا، جس کا خدشہ تھا۔ مرزا طاہر احمد نے ایک سازش کے تحت ڈاکٹر طاہرہ کو ادویات کھلا کر اس کا حمل ضائع کروا دیا، جس پر طاہرہ کو خطرناک حالت کے پیش نظر 25 جون 1982ء کو اسلام آباد کے ہسپتال میں داخل کروایا گیا، جہاں طاہرہ کے جسم سے خون کے لوتھڑے خارج ہوتے رہے۔ یہ سب کچھ مرزا طاہر نے اس لیے کیا کہ پیدا ہونے والا بچہ ''رائل قادیانی فیملی'' کا ممبر کہلوائے گا اور جماعت احمدیہ کی اربوں روپے کی اندرونی اور بیرونِ ممالک جائیداد

میں سے وراثت کا حق دار ہوگا۔ طاہرہ اس صدمہ سے کئی ماہ نڈھال رہی۔ ارباب نبوت کے شہزادوں نے حمل تو ضائع کروادیا مگر اس طرح مستقبل میں ایک متوقع وارث سے محفوظ ہو گئے۔ گو طاہرہ کی زندگی بچ گئی مگر ان اندوہناک واقعات کے نتیجہ میں پروفیسر نصیر احمد پر دل کا شدید دورہ پڑا اور وہ جان سے گئے۔ اب میڈم طاہرہ اسلام آباد کے ایک پوش ایریا میں میں ایک گیسٹ ہاؤس چلا رہی ہے۔ سچ ہے: ہر چیز اپنی اصل کی طرف لوٹتی ہے۔



# مرزا طاہر احمد

قادیانی جماعت کا چوتھا خلیفہ مرزا طاہر 18 دسمبر 1928ء کو مرزا محمود کے ہاں قادیان میں پیدا ہوا۔ 1944ء میں تعلیم الاسلام ہائی سکول قادیان سے میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ پھر گورنمنٹ کالج لاہور سے تھرڈ ڈویژن میں ایف ایس سی اور بعد ازاں پرائیویٹ طور پر بی اے کیا۔ 1955ء میں سیر و سیاحت کے لیے لندن گیا تو وہاں کی رنگینیوں میں اس قدر کھو گیا کہ وہیں کا ہو کر رہ گیا۔

معروف صحافی و کالم نگار جناب تنویر قیصر شاہد اپنے ایک مضمون ''برطانیہ میں مرزا طاہر احمد کا نیا اسلام آباد'' میں انکشاف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ایشیا ویک جون 1990ء کے مطابق مرزا طاہر احمد جس نے 61 برس قبل مشرقی پنجاب کے ایک متوسط زمیندار گھرانے میں جنم لیا تھا، آج قادیانیوں ہی میں نہیں، دنیا کے اُن اکتالیس امراء میں شمار ہوتا ہے جن کی دولت کا اندازہ نہیں لگایا جاسکتا۔ مرزا طاہر احمد نے جس گھر میں آنکھ کھولی، وہاں اس کے علاوہ اس کے 25 بہن بھائی بھی اس قلیل روٹی کو کھانے والے تھے جو سب کا پیٹ بھرنے سے قاصر تھی۔ اس کے باپ کی 7 عدد بیویاں تھیں، جنہوں نے اپنے شوہر کو 15 بیٹے اور 10 بیٹیاں دیں۔ مرزا طاہر احمد جو تعلیمی میدان میں درمیانے درجے کا طالب علم تھا، نے پنجاب یونیورسٹی سے گریجویشن کرنے کے بعد لندن کے اورینٹل سکولز اینڈ افریقن سٹڈیز میں داخلہ لیا جہاں وہ کئی برس زیر تعلیم رہا لیکن مسلسل ناکام ہوتا رہا۔ بالآخر تنگ آ کر انتظامیہ نے اسے اپنے ادارے سے نکال دیا۔ اس کے ہم جماعتوں کا کہنا ہے کہ اس کی تعلیم پر کم اور عورت اور شراب پر زیادہ توجہ رہتی تھی۔ لندن میں سوہو کا علاقہ جہاں شراب اور عصمت فروش عورتوں کی بھرمار ہے، مرزا طاہر کا پسندیدہ مرکز تھا۔ کئی برس بعد اس کے ایک کلاس فیلو جو آج کل ''وال سٹریٹ'' اخبار سے وابستہ ہے، نے اس سے انٹرویو کے دوران جب یہ پوچھا کہ تم زمانہ طالب علمی میں اتنی کثرت سے شراب کا استعمال کیوں کرتے تھے تو مرزا طاہر احمد نے ہلکا سا قہقہہ لگاتے ہوئے کہا کہ اس لیے کہ یہ ہمارے جد اعلیٰ (مرزا غلام احمد قادیانی) کی سنت ہے اور میں اس سنت سے انحراف کیسے کرسکتا تھا! اکسٹھ سالہ مرزا طاہر احمد جس کی داڑھی اور سر کے بال سیاہ خضاب کے استعمال سے جامنی رنگ کے ہو رہے

ہیں، دنیا کی ہر نعمت اس کے قدموں میں سجدہ ریز ہے، سوائے دین حنیف پر ایمان لانے کے، کسی زمانے میں وہ سکوائش کا اچھا کھلاڑی تھا اور پولو وہ پرنس آف ایڈنبرا کے ساتھ کھیلا کرتا تھا۔ ان دنوں اس کی صحت قابل رشک تھی مگر عورت اور شراب کی کثرت نے اس کا چہرہ ہی نہیں، جسم بھی بگاڑ کر رکھ دیا۔ مرزا طاہر احمد جس کا کہنا ہے کہ مجھے نماز کے مقابلے میں باورچی خانے میں بیوی کے لیے کھانا پکانے میں زیادہ سرور ملتا ہے، آج کل راتوں کو لندن کے مضافات ویمبلڈن کے ایک پرشکوہ محل میں ٹہلتا نظر آتا ہے۔ اس نے کئی شادیاں کر رکھی ہیں جن کی اولادوں کی اولادیں بھی جوان ہو چکی ہیں لیکن ویمبلڈن کے محل میں رہائش پذیر آصفہ اس کی محبوب اہلیہ ہے۔ جس کی تین بیٹیاں ہیں جن کی عمریں بارہ، اٹھارہ اور ستائیس سال کے درمیان ہیں، اس کی پوری زندگی کا سرمایہ ہیں۔"

(ہفت روزہ زندگی لاہور جلد 11، شمارہ 11)

معروف صحافی، دانشور اور مصنف محترم جی آر اعوان اپنی شہرۂ آفاق کتاب "احمقوں کی جنت" میں لکھتے ہیں:

"مرزا طاہر کو جب میں نے دیکھا وہ ایک مکمل "پلے بوائے" تھے۔ منہ میں پان، جیب میں کیپشان ڈالے سرخ رنگ کی لیڈیز سائیکل پر پھرنے والا یہ شخص شہر بھر کی خواتین کے دل کی دھڑکن تھا۔ عمر کی قید سے قطع نظر ہر خاتون ان سے تعلق و واسطہ پر فخر کیا کرتی تھی۔ نوجوان خواتین تو بڑے ناز سے انہیں "میاں تاری" کہا کرتی تھیں۔

مرزا طاہر بھی اپنے بڑے بھائی مرزا ناصر کی طرح ہومیو پیتھک ڈاکٹر تھے۔ ان کا کلینک صبح اور شام کھلا کرتا جہاں ماہ رخان شہر کی بھیڑ لگی رہتی تھی۔ کسی خاتون کو کوئی مرض ہو یا نہ ہو، وہاں جا کر دل پشوری کرلیا کرتی تھی۔ کسی نوجوان لڑکی کے پیٹ میں ہلکا سا درد بھی اٹھتا، والدین اسے تریاق لینے میاں تاری کے پاس بھیج دیا کرتے۔

مرزا طاہر کے کلینک پر مرد و زن دونوں ہوا کرتے تھے۔ لیکن صنف نازک کی تعداد زیادہ ہوتی۔ خواتین کہتی تھیں "میاں تاری تو باتوں سے مرض دور کر دیتے ہیں۔" ایک بار موصوف نے ایک خاتون نور احمد عابد کی بیوی رشیدہ بیگم کو کہہ دیا "آپ کی جوانی تو برسوں قائم رہنے والی ہے" جس پر موصوفہ کی خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہ رہا۔ وہ کئی دنوں تک مرزا طاہر کے تاثرات اپنی سہیلیوں کو بتاتی پھری۔ مزے کی بات یہ تھی کہ وہ جب یہ بات کسی کو بتاتی تو ساتھ ہی شرم سے گلنار ہو جاتی تھی۔ مرزا طاہر کی نیلی شیشیوں میں سفید دانے دار گولیوں میں کوئی شفا تھی یا نہیں تھی، مگر اس کی "زبان اور ہاتھ" خواتین کے لیے بڑے شافی تھے۔

مرزا محمود کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ تخریب کارانہ ذہن کے مالک تھے۔ جماعت میں

سے کہیں سے کوئی تنقید یا فتنہ سر اٹھاتا تو وہ بڑی چابکدستی کے ساتھ اسے دبا دیا کرتے تھے۔ اس کے لیے اعلیٰ درجے کے مخبر رکھے جاتے جو اوّل تو فتنہ اٹھنے ہی نہ دیتے اور کہیں کوئی ''ابنارمیلٹی'' نظر آتی، ان کے کارندے وہاں پہنچتے اور صورتِ حال پر قابو پالیا کرتے تھے۔ مرزا محمود احمد کے انتقال کے بعد یہ ذمہ داری بھی مرزا طاہر نے اپنے سر لے لی۔ آل نبوت کے کالے کرتوتوں پر اگر کسی شخص نے انگشت نمائی کرنے کی کوشش کی تو مرزا طاہر نے اس کی گردن وہیں مار دی۔ ربوہ میں ''گردن مارنا اور جان مار دینا'' کے الفاظ محاورہ کے طور پر استعمال ہوتے تھے اور یہ جملے خاندانِ نبوت کے سپوت زیادہ تر استعمال کرتے تھے۔ مرزا طاہر کو دہشت گردی اور تخریب کاری کی علامت اور روحِ رواں سمجھا جاتا تھا۔ اپنی انہی خوبیوں اور سازشوں کی بنا پر انہیں ''مسند خلافت'' حاصل ہوئی۔''

8 جون 1982ء کو اسلام آباد میں قادیانی جماعت کے تیسرے خلیفہ مرزا ناصر کی عبرتناک اور حسرتناک موت کے بعد مرزا طاہر قبضہ گروپ کے سرغنہ کی حیثیت سے قادیانی جماعت کا چوتھا خلیفہ بنا۔ 10 جون 1982ء کو صبح 9 بجے کے قریب نئے قادیانی خلیفہ کے انتخاب کے موقع پر قادیانی مرکزی عبادت گاہ چناب نگر (ربوہ) کے باہر زبردست ہنگامہ آرائی ہوئی۔ خلافت کا دوسرا امیدوار مرزا رفیع (مرزا طاہر کا سوتیلا بھائی) جب مجلس مشاورت کے اجلاس سے واک آؤٹ کرتا باہر آیا تو مرزا طاہر کے غنڈوں نے اپنی ایک کار AJK 300 میں ڈال کر اسے زبردستی اغواء کرنے کی کوشش کی مگر مرزا رفیع کے حامیوں نے یہ کوشش ناکام بنادی۔ پھر مرزا رفیع اپنے حامیوں کو لے کر اقصیٰ چوک میں آ گیا اور وہاں پر تقریر کرتے ہوئے کہا کہ مرزا طاہر اور اس کے حامیوں نے خلافت کے اصولوں کی دھجیاں بکھیر دی ہیں اور مجھے انتخاب خلافت سے خارج کر دیا ہے جو سراسر ناانصافی ہے۔ مرزا رفیع کی اس تقریر پر پھر ہنگامہ ہو گیا اور اسے زبردستی اس کے گھر پر نظر بند کر دیا گیا۔ بعدازاں اسے کسی نامعلوم جگہ پر منتقل کر دیا گیا۔ اس کے بعد 3 بجے کے قریب طاقت اور دھونس کے بل بوتے پر مرزا طاہر کی نام نہاد خلافت کا اعلان کر دیا گیا۔ مرزا طاہر چونکہ سیاسی ذہن رکھتا تھا، اس لیے اس نے قادیانی جماعت کو پاکستان کی سیاست میں براہ راست ملوث کیا تاکہ کلیدی عہدوں پر قبضہ کیا جائے۔ پھر دنیا نے دیکھا کہ قادیانی جماعت نے جس سیاسی جماعت کی دامے، درمے، قدمے، سخنے مدد اور حمایت کی، اسی جماعت نے پارلیمنٹ کے متفقہ فیصلہ کی رو سے 7 ستمبر 1974ء کو قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ حالیہ برسوں میں قادیانی جماعت نے جنرل پرویز مشرف کے صدارتی ریفرنڈم میں بھرپور حصہ لینے کا فیصلہ کیا۔ قادیانیوں نے اس ریفرنڈم میں کروڑوں روپے خرچ کیے۔ ہر قادیانی اپنے خلیفہ کی ہدایت پر اس صدارتی ریفرنڈم کو جماعتی مشن سمجھ کر اس کی کامیابی کے لیے سرگرم کارکن کی حیثیت سے کام کرنے لگا۔ اس کا فائدہ کیا ہوا؟ صرف اتنا کہ ووٹر لسٹ میں سے ختم نبوت کے اقرار کا حلف نامہ نکال دیا گیا۔ لیکن اسے صرف ایک ماہ کی عارضی زندگی ملی۔ 29 مئی 2002ء کو تمام

مکاتب فکر کے علماء کرام نے لاہور میں ایک ہنگامی اور اہم اجلاس منعقد کیا جس میں متفقہ طور پر حکومت کو 6 جون 2002ء تک کی مہلت دی کہ ووٹر فارم میں ختم نبوت کے اقرار کا حلف نامہ شامل کیا جائے ورنہ 1953ء جیسی تحفظ ختم نبوت تحریک چلائی جائے گی۔ اس الٹی میٹم سے حکومتی ایوانوں میں زلزلہ آ گیا۔ حکومتی مشینری فوراً حرکت میں آئی اور اس سے اگلے دن 30 مئی 2002ء کو ملک کے تمام اخبارات میں یہ خبر آ گئی کہ حکومت پاکستان نے فوری طور پر الیکشن کمیشن کو یہ حکم جاری کر دیا ہے کہ مذکورہ حلف نامہ کو پھر سے ووٹر لسٹ میں شامل کرلیا جائے۔ اسی طرح سیرت کانفرنس کے موقع پر صدر پرویز مشرف نے دوٹوک اعلان کیا کہ ''منکرین ختم نبوت (قادیانی) دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔'' ان حکومتی اقدامات سے قادیانیوں کی تمام امیدوں پر پانی پھر گیا اور وہ ایک بار پھر ذلت کی گہرائی میں منہ کے بل جاگرے۔ مرزا طاہر کی احمقانہ سیاست گری اور بچگانہ فیصلوں کے نتیجہ میں قادیانیوں کو شرمندگی اور رسوائی کے علاوہ کچھ نہ ملا۔ 26 اپریل 1984ء کو ایک صدارتی آرڈیننس کے ذریعے قادیانیوں کو شعائر اسلامی کے استعمال سے روک دیا گیا تھا۔ اس پر مرزا طاہر نے پوری قادیانی جماعت کو حکم دیا کہ وہ اسلامی شعائر کا بھرپور استعمال کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کریں۔ اس پر مرزا طاہر کے خلاف آئین وقانون کی خلاف ورزی پر مقدمہ درج کرلیا گیا۔ 28 اپریل 1984ء کو مرزا طاہر گرفتاری کے ڈر سے رات کے اندھیرے میں برقع پہن کر سڑک کے راستے ربوہ سے کراچی اور وہاں سے KLM ایئر لائن کے ذریعے بیرون ملک فرار ہوگیا اور وہاں بیٹھ کر اسلام اور پاکستان کے خلاف سازشیں کرنے لگا۔ مرزا طاہر اپنے خطبات میں قادیانیوں کو فاتحانہ انداز میں جلد پاکستان آنے کی جھوٹی تسلیاں دینے لگا۔ انہی دنوں اس نے اپنی شاعری میں پاکستان واپسی کے بارے میں کہا تھا کہ۔

ہم آن ملیں گے متوالو، بس دیر ہے کل یا پرسوں کی
تم دیکھو گے تو آنکھیں ٹھنڈی ہوں گی، دید کے ترسوں کی
یہ بات نہیں وعدوں کے لیے لیکھوں کی، تم دیکھو گے
ہم آئیں گے، جھوٹی نکلے گی، لاف خدا ناترسوں کی

مرزا طاہر کی بے وزن شاعری یہ بات سچ ثابت کر گئی کہ خدا ناترسوں کی لاف گزاف واقعی جھوٹ نکلی۔ مرزا طاہر اپنی پاکستان واپسی کے ارمان دل میں لیے جہنم واصل ہوگیا۔ حالانکہ قادیانی جماعت کا عقیدہ ہے کہ خلیفہ خود خدا بناتا ہے اور اس کی زبان میں خدا بولتا ہے۔

کہتے ہیں اللہ تعالیٰ جب کسی گستاخ کو سزا دیتے ہیں تو سب سے پہلے اس کی عقل سلب کر لیتے ہیں (یعنی اس کی مت ماری جاتی ہے) قادیانی جماعت کے چوتھے خلیفہ، مرزا طاہر کے ساتھ بھی یہی کچھ ہوا۔ مرزا طاہر کی موت کے آخری چار سال نہایت عبرتناک

گرفت میں آچکا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر، ذیابیطس، شدید کھانسی، سانس کی تکلیف، معدہ کی تکلیف، طبیعت میں بے چینی، پیٹ کی بیماری، اعصابی کمزوری، خون میں شوگر، کولیسٹرول کی زیادتی اور ہارٹ اٹیک جیسے مرض بری طرح اسے چمٹے ہوئے تھے۔ اس کے ساتھ ساتھ وہ ایک آوارہ مزاج اور جنسی مریض بھی تھا۔ یہ مرض اسے اپنے والد سے وراثتاً بلکہ نسلاً منتقل ہوا تھا۔ عورتوں اور بچوں کے ساتھ اس کی جنسی عیاشیوں کے قصے، جب وہ ''میاں تاری'' کے نام سے مشہور تھا، ربوہ میں اب بھی زبان زد عام ہیں۔ وہ شراب و کباب کا رسیا تھا۔ لجنہ سے تعلق رکھنے والی شاید ہی کوئی ایسی لڑکی ہو، جس نے مرزا طاہر سے سلسلہ عالیہ کا ''جنسی فیض'' حاصل نہ کیا ہو۔ جماعت کے عہدیدار اور مربی بیرون ممالک بالخصوص یورپ میں اپنی تعیناتی کے لیے ہمیشہ بے چین رہتے ہیں۔ اس سلسلہ میں کسی بارسوخ شخص کی سفارش کا ہونا بے حد ضروری ہے۔ وہ لوگ اپنی حسین و جمیل بیویوں اور لڑکیوں کو مرزا طاہر کے پاس اس سفارش کے لیے استعمال کرتے، حالانکہ انہیں یہ حقیقت اچھی طرح معلوم ہوتی کہ اس کے بدلے میں وہ کیا قیمت ادا کر رہے ہیں؟ اس سلسلہ میں قانتہ شاہدہ راشد، امتہ الحفیظ سلام صدر لجنہ یو کے، امینہ کاہلوں، امتہ الحی فائزہ، ودود چیمہ، غزالہ ملک، شاہدہ حمید، امتہ الحی قمر، ممتاز اشرف، سارہ رحمٰن، نیرہ داؤد، ناصرہ ندیم، منصورہ اعجاز اور خدیجہ نذیر کی مثالیں دی جا سکتی ہیں اور اس کے برعکس قدرت کا انجام دیکھیے کہ مرزا طاہر کی بیوی آصفہ بیگم (آپی) کے شاہ تاج شوگر مل کے جنرل مینیجر چوہدری انور کاہلوں سے ناجائز تعلقات تھے۔ غالب امکان ہے کہ مرزا طاہر کو اس کا علم تھا مگر وہ چونکہ خود عیاش تھا اور آصفہ کو اس کی کرتوتوں کا بخوبی علم تھا، اس لیے وہ زبان نہ کھول سکا۔

مرزا طاہر کے مجیدہ شاہ نواز سے بھی ''گہرے'' تعلقات تھے۔ یہ خاتون نہایت خوبصورت اور جاذب نظر تھی۔ وہ ایک عرصہ تک آزاد خیال اور آوارہ مزاج خواتین کی تنظیم اپوا (Apwa) کی مرکزی عہدیدار رہی۔ مرزا طاہر آخری عمر تک اس کی زلفوں کا اسیر رہا۔ 1984ء میں جب مرزا طاہر پاکستان سے بھاگ کر لندن چلا گیا تو اس نے مجیدہ شاہ نواز کو لجنہ کا صدر بنوایا تاکہ جماعتی کاموں کے بہانے ''ملاقاتوں'' کا سلسلہ جاری رہے۔ روزنامہ الفضل 15 دسمبر 2004ء کے مطابق ''حضرت مرزا طاہر صاحب مصروف ترین دنوں میں بھی وقت نکال کر مجیدہ شاہ نواز کے گھر تشریف لاتے اور اپنے قیمتی تحفوں سے نوازتے۔ ایک مرتبہ آپ ہسپتال داخل ہوئیں تو حضرت صاحب آپ کو پھولوں کا تحفہ بھیجتے رہے۔ ایک دوست بیان کرتے ہیں کہ جب آپ لندن لجنہ کی صدارت سے فارغ ہوئیں اور کراچی آنے لگیں تو حضرت صاحب نے ایک الوداعی دعوت کا انتظام فرمایا جس میں نظم ''یہ روز کر مبارک سبحان من یرانی'' کے الفاظ تھے۔ حضرت صاحب نے مسکرا کر اس نظم کو رکوا دیا اور فرمایا کہ یہ خوشی کے موقع کی نظم ہے، آج تو غمی کا دن ہے۔ چوہدری شاہ نواز صاحب کی وفات کے بعد آپ زیادہ وقت کراچی یا لاہور میں گزارتیں۔ جہاں حضرت صاحب آپ کو محبت بھرے خطوط لکھتے رہے۔''

بیرون ممالک جہاں مرزا محمود نے مشن ہاؤسز قائم کیے وہاں پر مبلغوں کے ساتھ یہ غیر انسانی، غیر اخلاقی اور غیر معاشرتی سلوک لازم روا رکھا تھا کہ وہ دوران تبلیغ اپنی بیوی سے جسمانی رابطہ نہ رکھ سکتے تھے، یعنی ان کو اپنی بیوی ساتھ رکھنے کی اجازت نہ تھی۔ اور اس کا نتیجہ کیا ہوتا؟ اس کی مثال اس سے بہتر اور کیا ہوگی! ہالینڈ کے سابق مبلغ حافظ قدرت اللہ جب وقف سے فارغ ہوئے اور اپنی بیوی سے سالوں بعد ملے تو انہیں تعارف کی ضرورت محسوس ہوئی! بقول شخصے قدرت اللہ نے جسمانی فاصلہ مرتے دم تک قائم رکھا کہ کہیں وقف نہ ٹوٹ جائے۔ آج قادیانیت جس مقام پر ہے اس کا سہرا مرزا محمود کے سر پر ہے۔ مرزا محمود صرف ذہین و فطین ہی نہ تھا بلکہ Evil Genius بھی تھا، کیونکہ ابھی تک اس کا کوئی ثانی پیدا نہیں ہوسکا گو مرزا لقمان پوری کوشش کر رہا ہے! بہر حال یہ ایک الگ موضوع ہے، اس پر مستند شواہد پر مبنی مضمون پھر کبھی سہی (ان شاء اللہ)۔ ذکر ہو رہا تھا مرزا طاہر کی بیماریوں کا۔ مرزا طاہر اپنے مرنے کے ایک سال پیشتر بے شمار بیماریوں کے سبب مخبوط الحواس ہوگیا تھا۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ وہ ہر جمعہ اپنے خطبہ میں کوئی نہ کوئی بونگی ضرور مارتا اور ایسی مضحکہ خیز حرکت کرتا جسے دنیا بھر کے قادیانی ایم ٹی اے پر دیکھتے اور پھر منہ چھپاتے پھرتے۔

5 جولائی 2002ء کو قادیانی عبادت گاہ فضل لندن میں مرزا طاہر خطبہ دیتے ہوئے، اپنے خدائی گرفت میں آنے کا نظارہ ایم ٹی اے کے ذریعے پوری دنیا کو دکھا گیا۔ خطبہ جمعہ معمول سے دس منٹ سے زیادہ تاخیر سے شروع ہوا۔ مرزا طاہر احمد کی حالت تشہد پڑھنے سے ہی ظاہر ہو رہی تھی۔ قرأت کے ساتھ تشہد پڑھنے کی قوت سلب کرلی گئی تو مرزا طاہر نے سورۃ فاتحہ بھی خطبہ کی ریڈنگ کی طرح پڑھنا شروع کر دی۔ ایسا اس کے خطبوں میں پہلی بار ہوا۔ پھر خطبے کی حالت خاصی خراب تھی۔ مرزا طاہر کی آواز سے کاغذ پلٹنے کی آواز زیادہ صاف تھی۔ لگ بھگ 25 منٹ کے خطبہ کے دوران مرزا طاہر کی حالت زار قابل رحم تھی۔ برطانوی ٹائم کے مطابق ایک بج کر تینتالیس منٹ پر اس وقت یہ حالت اپنی انتہا کو پہنچ گئی جب وہ ڈائس کو تھامنے کے لائق بھی نہ رہا۔ اسے گرتے ہوئے صاف دیکھا گیا۔ جماعت کے دو افراد نے فوراً لپک کر اسے سنبھالنے کی کوشش کی۔ اسی دوران ایم ٹی اے والوں نے اس عبرتناک نظارہ سے کیمرہ ہٹالیا اور ایم ٹی اے کے چینل پر مکمل خاموشی طاری ہوگئی۔ لگ بھگ چار منٹ کی خاموشی کے بعد کیمرہ عبادت گاہ سے منسلکہ بیت الخلاء تک لایا گیا اور مرزا طاہر سے خطبہ ثانی سنوانے کی کوشش کی گئی لیکن پھر فوراً ہی آواز بند کر دی گئی اور ایم ٹی اے پر پھر مکمل خاموشی چھا گئی۔ کافی وقفہ کے بعد عطاء المجیب راشد امام مسجد فضل لندن نے اعلان کیا کہ حضرت صاحب کو دوران خطبہ ضعف ہوگیا تھا، اب وہ بہتر ہیں۔ احباب دعا کریں۔ برطانوی وقت کے مطابق چار بج کر پانچ منٹ پر اس خطبہ کو دوبارہ دیا جانا تھا۔ چار بجے اناؤنسر نے اس خطبہ کو دکھانے کا اعلان کیا مگر اس کے ساتھ ہی پھر ایم ٹی اے پر جیسے اس اعلان کو ادھورا چھوڑ دیا گیا۔ لمبی خاموشی کے بعد

مولوی عطاء المجیب راشد کے اعلان کی ریکارڈنگ دوبارہ سنائی گئی اور پھر مرزا طاہر احمد کا 7 جون 2002ء کا خطبہ دوبارہ لگایا گیا جبکہ اصولاً 5 جولائی کا خطبہ لگانا چاہیے تھا۔ 5 جولائی کا خطبہ روک کر دراصل لندن کے قادیانی مالشیوں نے مرزا طاہر احمد کی عبرتناک حالت کا خود بھی اعتراف کیا۔

5 جولائی کے خطبہ جمعہ میں خدائی مار کے بعد مرزا طاہر کو جب تھوڑا سا ہوش آیا تو اس نے خود نماز پڑھانے کی ضد کی۔ عطاء المجیب راشد جو نماز پڑھانے کے لیے آگے آ چکا تھا، اسے واپس بھیجا گیا۔ مرزا طاہر نے نماز شروع کی اور ایک رکعت پڑھا کر سلام پھیر دیا۔ جمعہ نماز بھی خراب کی۔ اس سلسلے میں اندر کی مزید خبر یہ ہے کہ مرزا طاہر احمد کو ان کے ''مالشیے'' ایک عرصہ سے کہہ رہے تھے کہ آپ خطبہ نہ دیں لیکن وہ ضد کر کے خود خطبہ دیتا تھا۔ شاید خدا نے اس کا عبرتناک انجام ایم ٹی اے کے ذریعے پوری دنیا کو دکھانا تھا۔ یہ مرزا طاہر کی ضد سے زیادہ خدائی تقدیر تھی جس نے اسے اس طرح عبرت کا نشان بنایا تھا۔ نماز جمعہ مرزا طاہر نے پڑھائی تو ایک رکعت کے بعد سلام پھیر دیا اور پھر عطاء المجیب راشد نے باقی نماز پڑھانی شروع کی تو مرزا طاہر نے اپنی مخبوط الحواسی میں اسے ڈانٹ دیا کہ جب میں نے نماز کا سلام پھیر دیا ہے تو نماز مکمل ہو گئی ہے۔ یہاں یہ وضاحت بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگی کہ مرزا طاہر پہلی رکعت پڑھا کر کھڑا ہوا اور پھر کھڑے کھڑے ہی سلام پھیر دیا۔ شائد کوئی جنازہ پڑھا دیا ہو۔ جن لوگوں نے ایم ٹی اے پر یہ دلچسپ مزاحیہ پروگرام دیکھا ہو، وہ مدتوں اسے بھول نہ پائیں گے۔

مرزا طاہر کی عذاب ناک علالت اور 5 جولائی کو ایم ٹی اے پر سرِ عام اس کے گرنے کا منظر دیکھ کر پوری جماعت میں چہ میگوئیاں شروع ہو گئی تھیں۔ اس کے نتیجہ میں فوری طور پر ربوہ میں سختی سے حکم دے دیا گیا ہے کہ مرزا طاہر کی بیماری اور ٹی وی پر گرتے ہوئے دیکھے جانے کے موضوع پر کوئی کسی سے کسی قسم کی بات نہ کرے۔ یہ پابندی اس حد تک عائد کی گئی کہ ربوہ کے کسی ریستوران یا چائے خانہ میں اگر اس موضوع پر کوئی بات کی جاتی تو ویٹر فوری طور پر کہتا: جی یہاں اس موضوع پر کوئی بات نہ کرے۔

12 جولائی 2002ء کو جب مرزا طاہر نے خطبہ جمعہ دیا تو اس کی حالت دیدنی تھی۔ پھولے ہوئے سانس کے ساتھ خطبہ کی ریڈنگ، ہر وقت تنی رہنے والی گردن مجرموں کی طرح جھکی ہوئی، فرعون کی طرح تنی ہوئی آنکھیں جواب ایک لمحہ کے لیے بھی نہ اٹھ سکیں۔ 75 فیصد خطبہ کے الفاظ سمجھ ہی نہیں آتے تھے کہ مرزا طاہر کیا کہہ رہا ہے۔ بس منمناہٹ کا احساس ہوتا تھا۔ اس مرتبہ مرزا طاہر نے بمشکل 15 منٹ خطبہ دے کر کام نمٹا دیا۔ جب بھی مرزا طاہر کی حالت دیدنی ہوتی، کیمرہ مین فوری طور پر اس سے کیمرہ ہٹا کر عبادت گاہ کے گنبد یا نئے بیت الخلاء کی طرف کر دیتا۔ مرزا طاہر بعض اوقات دواؤں کی ڈبل خوراک کے نتیجہ میں وقفے وقفے کے لیے اپنے حواس میں آ جاتا۔ اور بعض اوقات نماز پڑھاتا۔ لیکن ہر نماز میں بھول جاتا۔ اس کی ایک نماز بھی قرأت یا رکعت کی خرابی کے بغیر مکمل نہ ہوتی۔ دوائی کا اثر زائل ہوتے ہی

مرزا طاہر پھر اپنی اصل حالت میں آجاتا اور مخبوط الحواسیوں میں مبتلا ہو جاتا۔

19 جولائی 2002ء کو مرزا طاہر نے بیت الذکر فضل لندن میں جمعہ کا خطبہ دیا۔ بکری کی ممناہٹ کی طرح اس کی آواز سنائی دیتی تھی۔ پورے چہرہ پر سوجن کے اثرات تھے جس سے گمان کیا جاتا تھا کہ ان کی بیماریوں کی دوا کی خوراک ڈبل سے بھی زیادہ کر دی گئی ہے۔ ٹی وی کیمرہ والوں نے نہ تو مرزا طاہر کو عبادت گاہ میں داخل ہوتے دکھایا نہ اٹھتے یا بیٹھتے دکھایا۔ جب ایسی نوبت آتی تو کیمرہ مسجد کے باہر چلا جاتا۔ اس بار تو احتیاط کا یہ عالم رہا کہ مرزا طاہر جب پانی پینے لگتا تو تب بھی کیمرہ اس کے چہرے سے ہٹا کر نئے تعمیر کردہ بیت الخلاء دکھانے شروع کر دیئے جاتے۔

26 جولائی 2002ء کو جلسہ سالانہ کا افتتاح مرزا طاہر کے خطبہ جمعہ سے ہو گیا تھا۔ اس کے بعد برطانوی ٹائم کے مطابق پونے چار بجے جلسہ شروع ہوا۔ جلسہ کی ابتدا ''درثمین'' (مرزا قادیانی کی شاعری کا مجموعہ) کی ایک نظم کے ایک حصہ سے کیا گیا۔ نظم کا ایک مصرع بہت حسب حال تھا:

ستم اب مائل ملک عدم ہے

بے شک قادیانی جماعت کے اندر جو ستم کی سب سے بڑی علامت شخصیت تھی، وہ اب مائل ملک عدم ہو رہی تھی۔ جس نے بھی نظم کا یہ اقتباس منتخب کیا، ذہانت کا ثبوت دیا۔ دوران تقریب وزیر اعظم برطانیہ ٹونی بلیئر کا پیغام پڑھ کر سنایا گیا۔ اس سے تھوڑا سا افسوس ہوا، کیونکہ اسی لندن میں سکھوں کی اسی انداز کی تقریبات ہوتی ہیں تو ٹونی بلیئر خود ان میں شرکت کر کے تقریر کرتے ہیں جبکہ قادیانی جماعت کے سالانہ جلسہ کے لیے انہوں نے صرف لکھا ہوا پیغام بھیجا۔ امید ہے اگلے جلسہ پر انہیں لانے کے لیے کوشش کی جاسکے گی۔ اسی جلسہ میں ایک برطانوی ممبر پارلیمنٹ نے بتایا کہ میں نے پاکستان میں جا کر توہین رسالت کے قانون کو ختم کرنے پر زور دیا تھا۔ ایک انگریز اگر قادیانی جماعت کے پلیٹ فارم سے توہین رسالتؐ کے قانون کے خاتمے کی باتیں سناتا ہے تو اسلامی دنیا کو اس کا مطلب کیا لینا چاہیے؟

یہاں جماعت کے تاریخی ریکارڈ سے اتنی بات بتا دینا ضروری ہے کہ جب انگریزی دور میں ہندوستان میں حضور نبی کریم ﷺ کی توہین کا کاروبار بہت چل نکلا تھا تب اہل اسلام نے انگریزی حکومت سے مطالبہ کیا تھا کہ توہین رسالت کا قانون بنایا جائے۔ ایسا قانون بننے جا رہا تھا۔ تب قادیانی جماعت ان دنوں میں مرزا محمود پر زنا کاری کے الزامات کا سامنا کرنے سے بھاگ رہی تھی۔ چنانچہ مرزا محمود نے اس قانون کے بننے میں یہ رکاوٹ ڈال دی کہ صرف توہین رسالت کا نہیں بلکہ تمام مذہبی پیشواؤں (جس میں مرزا قادیانی بھی شامل ہو) کی توہین کا بل بنایا جائے۔ یوں اس وقت میں ایسا قانون بنتے بنتے رہ گیا تھا۔ جنہیں اس حقیقت کے ماننے میں شبہ ہو، وہ اپنے مورخ دوست محمد شاہد سے رجوع کر کے دیکھ لیں۔

سالانہ جلسہ شروع ہوا تو مرزا طاہر کو ''لوائے احمدیت'' لہرانے کے لیے بڑے حفاظتی اور احتیاطی

دائرے میں لایا گیا۔ آنے اور جانے کا منظر چند قدم کی حد تک دکھایا گیا اور اس میں بھی چاروں طرف سے انہے اس حد تک گھیر رکھا تھا کہ وہ دکھائی ہی نہیں دے رہا تھا۔ پردہ تان کر اس کی چال کو بھی مخفی رکھا گیا۔ اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ مرزا طاہر کی دونوں آنکھوں کے زاویے الگ الگ ہو گئے تھے، دراصل جب کسی انسان کی دونوں آنکھیں کسی چیز کو دیکھنے کے لیے ایک زاویے پر آتی ہیں تو تب اس چیز کو ٹھیک سے دیکھ پاتا ہے۔ مرزا طاہر کے ساتھ المیہ یہ ہوا کہ اس کی دونوں آنکھوں کے زاویوں کا ربط ٹوٹ گیا تھا۔ وہ دیکھتا کسی اور طرف اور چیز کسی اور طرف ہوتی۔ وہ دیکھ کہیں اور طرف ہوتا، اس کے قدم کہیں اور پڑ رہے ہوتے۔ اسی لیے اسے چلتا ہوا بھی نہیں دکھایا گیا۔ کاغذ پر لکھا ہوا جو وہ پڑھتا، اس میں لکھی ہوئی دو تین لائنیں بھی گڈمڈ کر دیتا۔ وجہ یہی ہے کہ اس کی آنکھیں ایک زاویے پر نہیں ٹھہرتی تھیں۔ اس کی یہ بیماری مزید بڑھی۔ وہ تلاوت کے لائق بھی نہ رہا۔ اسی لیے جلسہ کی اپنی چھ سات منٹ کی آخری تقریر کی ریڈنگ کے آغاز ہی میں اسے تشہد تعوذ والا صفحہ لکھا ہوا ہونے کے باوجود دکھائی نہیں دیا۔ ان کی عبرتناک بیماریوں میں یہ ایک اور عبرتناک اضافہ تھا۔ معمولی سا اختلاف رائے رکھنے والوں کو ٹیڑھی آنکھ سے دیکھنے والے مرزا طاہر کی آنکھیں خدا نے ہمیشہ کے لیے ٹیڑھی کر دی تھیں۔ اس کے فوراً بعد خطبہ جمعہ دیا گیا۔ مرزا طاہر احمد نے خطبہ بیٹھ کر دیا۔ یہ ان کی حالت میں عذاب کا ایک اور قدم تھا۔ خطبہ میں ان کی حالت اتنی پتلی تھی کہ جلد ہی کیمرے کو اس سے خاصا دور کر لیا گیا۔ ادھر جلسہ میں شریک قادیانی اچھے خاصے پریشان تھے۔ اس لیے ان کے پریشان چہرے دکھانے سے بھی گریز کیا جا رہا تھا۔ خطبہ جمعہ کو جلسہ کی افتتاحی تقریر شمار کیا جانا چاہیے۔ مرزا طاہر کی آواز کی منمناہٹ پہلے سے زیادہ بڑھ گئی تھی۔ اور خطبہ کا دورانیہ مزید گھٹ گیا تھا۔ یہ افتتاحی خطبہ پندرہ منٹ تک رہا۔ اس میں بمشکل پانچ منٹ کے دورانیہ کے الفاظ سمجھ میں آئے، باقی خطبہ مرزا قادیانی کی بعض وحیوں کی طرح ناقابل فہم تھا۔ اپنے بیٹھ کر خطبہ دینے کی افسوسناک حالت کا مرزا طاہر کو خود بھی اندازہ تھا۔ چنانچہ اس نے خطبہ میں کہا کہ آنحضرت ﷺ کی وفات پر حضرت عمرؓ نے بیٹھ کر خطبہ دیا تھا۔ آج میں حضرت عمرؓ کی پیروی کرتے ہوئے بیٹھ کر خطبہ دے رہا ہوں۔ اس پر قادیانیوں نے باآواز بلند سبحان اللہ کہا۔ حالانکہ سب جانتے ہیں کہ حضرت عمرؓ وفات رسولؐ کے صدمہ سے نڈھال تھے، جبکہ مرزا طاہر خدا کی طرف سے ملنے والی سزا کے نتیجہ میں اس حالت کو پہنچا۔ اگر کسی نے بیٹھ کر خطبہ دیا بھی ہو تو ان کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ آنحضرت ﷺ کی وفات کے صدمہ سے نڈھال تھے، جبکہ مرزا طاہر احمد تو خدائی گرفت میں آیا ہوا تھا۔ پھر یہ بات بھی قابل غور ہے کہ آنحضرت ﷺ کی وفات پر حضرت عمرؓ نے کوئی خطبہ دیا ہی نہیں۔ تب صرف حضرت ابوبکر صدیقؓ نے خطبہ دیا تھا۔ لہٰذا مرزا طاہر کی عبرتناک حالت پر پردہ ڈالنے کے لیے ناجائز طور پر حضرت عمرؓ کی ایک سنت گھڑی گئی اور پھر اس کی پیروی کا ڈرامہ کیا گیا۔

ایم ٹی اے نے جلسہ سالانہ کے پروگرام Live دکھانے کا اعلان کیا تھا۔ لیکن خصوصی نشریات

میں افتتاحی جلسہ سے پہلے زیادہ تر پرانی ریکارڈنگز دکھائی گئیں۔کبھی کینیڈا اور کبھی انڈونیشیا کی تقریبات سے دل بہلائے جاتے رہے۔ایک بار عطاء الجیب راشد سے بات کرائی گئی۔اس میں انہوں نے بتایا کہ اس بار جماعت نے بارہ زبانوں میں فی البدیہہ تراجم کا انتظام کیا ہے اور ساتھ یہ بتایا کہ اقوام متحدہ میں صرف چھ زبانوں کے تراجم ہوتے ہیں۔اس کے مقابلہ میں قادیانی جماعت بارہ زبانوں میں ترجمہ کرا رہی ہے۔ ترجمہ کی سرعت کے بارے میں اس نے بتایا کہ کبھی حضور کوئی لطیفہ سناتے ہیں تو 8 سیکنڈ میں اس کا ترجمہ ہو جاتا ہے اور ان زبانوں کے جاننے والے لوگوں کے چہروں پر بھی اسی وقت مسکراہٹ پھیل جاتی ہے۔اس پر ایک واقعہ یاد آ گیا...... برصغیر پر اپنی حکومت کے دوران ایک انگریز بہادر کسی گاؤں گئے۔وہاں ایک نوجوان ان کی تقریر کا ترجمہ کرتا رہا۔دوران گفتگو انگریز بہادر نے ایک طویل لطیفہ سنایا تو نوجوان نے اس کے ترجمہ کے طور پر ایک جملہ بولا اور سارے حاضرین ہنسنے لگ گئے۔انگریز بہادر نے ترجمہ نگار سے پوچھا کہ لطیفہ طویل تھا تم نے اتنا مختصر ترجمہ کیسے کر دیا کہ بات ان کو سمجھ آ گئی اور وہ اس پر ہنسنے لگ گئے۔ترجمہ نگار نے دست بستہ عرض کیا حضور میں نے تو صرف اتنا ہی عرض کیا تھا کہ حضور بہادر نے ایک لطیفہ سنایا ہے آپ اس پر ہنسئے۔

جلسہ کے دوسرے دن مرزا طاہر نے خواتین سے خطاب کیا۔مقررہ وقت سے 25 منٹ تاخیر سے جلسہ گاہ پہنچا۔اس خطاب کے لیے نہ آتے ہوئے دکھایا گیا نہ جاتے ہوئے دکھایا گیا۔جب فٹ کر کے بٹھا دیا گیا تب کیمرے نے ایک آدھ جھلک دکھائی۔یہ خطاب دعا سمیت بمشکل 9 منٹ رہا۔لکھی ہوئی باتیں بھی سمجھ میں نہیں آ رہی تھیں۔اس دوران حالت یہ تھی کہ کیمرہ زیادہ تر مردانہ مارکی کی طرف رکھا گیا اور مرزا طاہر کی صرف آواز سنائی دیتی رہی۔ایک دو بار کیمرہ مرزا طاہر کی طرف گیا لیکن جلد ہی وہاں سے ہٹا لیا گیا۔اس سے پہلے کے کسی جلسہ سالانہ، کسی مجلس عرفان یا کسی پروگرام کے خطبہ کی کیسٹ دیکھ لیں۔ ہر فلم میں کیمرہ مرزا طاہر کے چہرے پر مرکوز ہے۔جلسہ سالانہ کی سابقہ تقریبات میں تو مرزا طاہر کی تقریر کے دوران حاضرین کی ہلکی سی جھلک قسمت سے دکھائی جاتی تھی۔اب ایسا سماں ہے کہ حاضرین کو دکھایا جا رہا ہے اور مرزا طاہر کے چہرے کو چھپایا جا رہا ہے۔مرزا طاہر احمد کی عبرتناک اور عذاب ناک حالت دیکھ کر ڈوئی کی وہ تصویر یاد آتی ہے جو "حقیقۃ الوحی" میں شامل ہے۔

جماعت کے جلسہ کا آخری آئیٹم مرزا طاہر کی تقریر تھی۔یہ تقریر سات آٹھ منٹ تک رہی اور مرزا طاہر نے اتنا معمولی وقت بھی بیٹھ کر اپنا مخصوص منمناتا ہوا خطاب کیا۔مرزا طاہر احمد کی عبرتناک حالت دیکھنے کے بعد دور دراز سے آئے ہوئے برصغیر سے تعلق رکھنے والے قادیانیوں میں خوف اور مایوسی کی لہر پھیل گئی۔اس منمناتی ہوئی تقریر میں مرزا طاہر نے جماعت کی تعداد میں دو کروڑ سے زائد اضافہ کا اعلان کیا لیکن اس اعلان پر حاضرین نے کسی معمولی سی گرمجوشی کا اظہار بھی نہیں کیا، جیسے بزبان خاموشی کہہ رہے ہوں

کہ اتنا عبرتناک حال ہو جانے کے باوجود جھوٹ بولنے سے باز نہیں آ رہے۔ مرزا طاہر نے تعداد میں ڈبل اضافہ کا ڈرامہ ترک کر دیا تھا۔ اس کے باوجود اس پر خدائی گرفت شدید تر ہوتی دکھائی دے رہی تھی۔ مرزا طاہر نے ڈبل اضافہ کا اعلان نہ کر پانے کی وجہ گزشتہ سال کے بین الاقوامی حالات سے جوڑ دی۔ اس پر ایک واقعہ یاد آ گیا۔ ایک شخص نے ایک بنک میں منافع سکیم کی تھوڑی سی انویسٹمینٹ کی تھی۔ ورلڈ ٹریڈ سنٹر کی دونوں عمارتوں کے حادثہ کے بعد سے انہیں ہر چھ ماہ بعد ایک لیٹر آ جاتا ہے کہ ورلڈ ٹریڈ سنٹر کے حادثہ کے گہرے اثرات کے باعث اس بار زیادہ منافع نہیں ہو سکا۔ کچھ ایسا ہی مرزا طاہر احمد کی وضاحت تھی کہ ورلڈ ٹریڈ سنٹر کے حادثہ کے بعد سے جو حالات ہیں، ان کی وجہ سے جماعت کی تعداد میں ڈبل منافع نہیں ہو سکا۔

28 جولائی 2002ء کو قادیانی سالانہ جلسہ اختتام پذیر ہو گیا۔ آخری سیشن سے پہلے عالمی بیعت کا ڈرامہ کیا گیا۔ لیکن اس بار عالمی بیعت کا ڈرامہ انتہائی بے جان رہا۔ مرزا طاہر کو جس طرح لایا گیا، اس سے اردن کے شاہ حسین کا وہ منظر یاد آ گیا جب اس کی کلینیکل موت جاری کر دی گئی تھی لیکن اسے مصنوعی طور پر زندہ رکھ کر امریکہ سے اس کے وطن لے جایا گیا تھا۔ مرزا طاہر کی زندہ درگور حالت اسی منظر کی یاد دلاتی رہی۔ عالمی بیعت کے ڈرامے میں پہلے جس طرح جوش و خروش دکھایا جاتا تھا یوں کہہ لیں کہ جذباتی ایکٹنگ کی جاتی تھی، وہ اس بار بالکل مفقود تھی۔ جلسہ کے آخری سیشن میں مرزا طاہر نے خطاب کیا۔ یہ خطاب بمشکل سات منٹ جاری رہ سکا۔ اس بار بھی خطاب بیٹھ کر دیا گیا۔ مزید ستم یہ ہوا کہ تقریر کے آغاز میں تشہد، تعوذ پڑھنے کے بجائے مرزا طاہر احمد نے براہ راست تقریر شروع کر دی۔ ابھی انہوں نے ''گزشتہ چند سالوں سے'' ہی کہا تھا کہ ان کو سنبھالنے کی ڈیوٹی پر مامور ایک صاحب نے فوراً ان کی طرف جھک کر انہیں یاد دلایا کہ تشہد، تعوذ پڑھ لیں۔ چنانچہ مرزا طاہر نے تقریر روک کر اپنی غلطی کی درستی کی۔ کیمرہ حسب معمول ان سے خاصا دور رکھا گیا۔

عالمی بیعت کے ڈرامہ کے اختتام پر مرزا طاہر ایک سجدہ کرایا کرتا تھا۔ اس سجدہ کے بعد مرزا طاہر نے اللہ اکبر کہہ کر سر اٹھا لیا لیکن اس کی آواز اتنی نحیف و نزار تھی کہ شرکائے سجدہ میں سے کسی نے بھی نہیں سنی۔ صرف ایم ٹی اے کے ہائی سپیکرز نے اسے نشر کیا اور پھر یہ تماشہ ایم ٹی اے پر ہی دیکھا گیا کہ مرزا طاہر نے اللہ اکبر کہہ کر سجدہ ختم کر دیا۔ اس کے باوجود ساری جماعت سجدہ میں پڑی ہوئی تھی۔ خاصے وقفہ کے بعد اس دوران ڈیوٹی پر موجود کسی فرد نے کسی ذمہ دار کو توجہ دلائی تو کسی نے تکبیر کہہ کر اس بے امام سجدہ سے سب کو نجات دلائی۔ یہ سب قدرت کی طرف سے نشان ہیں۔ اس بار بعض مقررین کی تقاریر کے بعد باقاعدہ جلسہ گاہ سے تالیاں بجائی گئیں، جبکہ پہلے اس طرح تالیاں بجانے سے سختی سے روکا جاتا تھا۔ مرزا مظفر احمد (ایم ایم احمد) نہ صرف مرزا طاہر احمد کا سگا چچا زاد بھائی بلکہ جماعتی لحاظ سے بھی بے حد اہمیت کا

حائل تھا۔ جلسہ سے پہلے اس کی وفات ہوگئی تھی، اور جلسہ کے پہلے دن امریکہ میں اس کی نماز جنازہ پڑھائی گئی۔ لیکن مرزا طاہر نے اپنی کسی تقریر میں اس کی وفات کا کوئی ذکر نہ کیا۔ اس سے مرزا طاہر احمد کی عبرتناک حالت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ علاوہ ازیں اس بار مرزا طاہر احمد کی حالتِ زار کی وجہ سے عالمی مجلس شوریٰ کا پروگرام منسوخ کر دیا گیا۔ اس سلسلے میں جو وجہ بہانہ کے طور پر بیان کی گئی، اس سے خود جماعت مذاق کا نشانہ بنتی ہے۔ دراصل یہ مجلس مرزا طاہر احمد کی عبرتناک حالت کے باعث منسوخ کی گئی۔

6 ستمبر 2002ء کو مرزا طاہر نے حسب معمول عبادت گاہ فضل لندن میں جمعہ کا خطبہ دیا۔ مخبوط الحواسی کی کیفیت معمول کے مطابق رہی۔ آتے ہی مرزا طاہر نے خطبہ کے لیے اذان کا کہنے کے بجائے نماز کے لیے تکبیر کا حکم دے دیا۔ اس مدہوشی پر اس کے دو باڈی گارڈز نے آگے بڑھ کر اس کو پکڑ کر باقاعدہ "اباؤٹ ٹرن" کیا۔ اس کے بعد اذان کرائی گئی اور پھر خطبہ ہوا۔ اور اس کا دورانیہ دس منٹ کے اندر ہی رہا۔ یوں ایک اور خطبہ اس کے **Friday the 10th** کا عبرتناک نشان بن گیا۔ 13 ستمبر کا خطبہ بھی مرزا طاہر کی دلچسپ اور عبرتناک مخبوط الحواسیوں پر مشتمل تھا۔ 20 ستمبر کا خطبہ سابقہ خطبوں سے زیادہ عبرتناک رہا۔ خطبہ بمشکل 7 منٹ کا رہا۔ آواز بکری کی منمناہٹ جیسی تھی۔ اس بار سورۃ فاتحہ ایک بار پڑھ کر پھر دوبارہ پڑھ دی۔ اس سے مرزا طاہر احمد کی غیر حاضر دماغی اور پاگل پن کی عمومی حالت کا اندازہ کیا جاسکتا تھا۔ خطبہ ثانیہ ہر بار بھول جانا اب تو مرزا طاہر کا معمول بن گیا تھا۔ 27 ستمبر کا خطبہ بھی حسب سابق رہا۔ قابل ذکر بات اتنی ہے کہ **Friday the 10th** والی تفسیر کے مطابق دس منٹ کے اندر اندر ہونے والے خطبہ کا دورانیہ سات منٹ سے گھٹ کر چھ منٹ ہوگیا۔ مرزا طاہر کا مسلسل کم ہوتا ہوا خطبہ کا دورانیہ اس قرآنی فرمان کے مطابق تھا کہ "ہم ان کو ان کے کناروں سے کم کرتے چلے آرہے ہیں۔"

14 اکتوبر 2002ء کو جب مرزا طاہر کی انجیو پلاسٹی ہوئی تو لندن کے مشہور کارڈیالوجسٹ ڈاکٹر سٹیفن جینکنز **(Dr. Stephen Jenkins)** نے مرزا طاہر سے برملا اپنی رائے کا اظہار کیا کہ شراب نوشی اور زیادتی جماع کی وجہ سے آپ کے جسم کے پٹھے بے حد کمزور ہو چکے ہیں جس کی وجہ سے آپ کا دل بھی روز بروز کمزور ہو رہا ہے۔ میں نے اس طرح کی خطرناک رپورٹس پہلے کبھی کسی مریض کی نہیں دیکھیں۔ لہٰذا اگر آپ زندگی چاہتے ہیں تو آپ کو اس فعل قبیح سے مکمل اجتناب کرنا ہوگا۔ مرزا طاہر نے ڈاکٹروں کے بورڈ جن میں لندن کے ڈاکٹر سٹیفن جنکنز (کارڈیالوجسٹ)، ڈاکٹر نکو سیف (نیورو سرجن)، لیڈی ڈاکٹر وڈ، ڈاکٹر مسٹر پیٹر ٹیلر (ویسکولر سرجن) ڈاکٹر بشیر الدین خلیل (نیورو فزیشن)، ڈاکٹر نسیم رحمت اللہ، ڈاکٹر عبدالسلام (ماہر امراض سینہ) ڈاکٹر شاہد، ڈاکٹر نعیم احمد (فزیشن)، ڈاکٹر مرزا مبشر احمد، ڈاکٹر مسعود الحسن نوری، ڈاکٹر شکیل احمد اور ڈاکٹر مجیب الحق شامل تھے اور اپنے اہل خانہ کے سامنے کھسیانے ہو کر وعدہ کیا کہ وہ اس مشورہ پر عمل کرے گا۔ لیکن سیانے کہتے ہیں کہ چور چوری سے جائے، ہیرا پھیری سے نہیں جاتا۔

اور رسی جل جاتی ہے لیکن بل نہیں جاتا۔ دو ہفتے بعد جب مرزا طاہر کے دل کی تکلیف مزید بڑھی تو ڈاکٹروں نے انجوگرافی پر زور دیا جس پر 29 اکتوبر کو مرزا طاہر کو سینٹ تھامس ہسپتال (St.Thomas's Hospital) میں داخل کروا دیا گیا۔ یہ لندن کا سب سے بہترین ہسپتال ہے اور سنٹرل لندن میں واقع ہے۔ وہاں مرزا طاہر کے علاج کا فیصلہ ہوا۔ اس ہسپتال کی بارہویں منزل ویسٹ منسٹر سوئٹ Suite کہلاتی ہے۔ یہ Suite صرف برطانوی رائل فیملی یا امراء کے لیے مختص ہے۔ مگر قادیانیت کی برطانوی حکومت کے لیے "اسلام دشمن خدمات" کے پیش نظر اس Suite کا کمرہ نمبر 8 مرزا طاہر کے لیے حکومت کی خصوصی اجازت کے تحت بک ہوا۔ اس کمرے سے باہر کا منظر بہت خوبصورت ہے۔ نیچے ٹیمز دریا بہتا ہے۔ سامنے ہاؤسز آف پارلیمنٹ نظر آتا ہے اور BigBen کی گھنٹی ہر پندرہ منٹ کے بعد بجتی ہوئی سنائی دیتی ہے۔ یہ ایک ایسا رومانٹک ماحول ہے جو ایک دل پھینک اور خوف خدا سے عاری مریض کو دعوت گناہ دیتا ہے۔ مرزا طاہر کے ساتھ بھی یہی کچھ ہوا۔ مرزا طاہر کی بیماری کے دوران جو لوگ اس کی دیکھ بھال کر رہے تھے، ان میں خاص طور پر ڈاکٹر مسعود الحسن نوری، مرزا مبشر احمد، ڈاکٹر سلیم احمد اور ڈاکٹر شکیل احمد شامل تھے۔ مرزا لقمان ہسپتال میں تیمارداری کے بہانے (دراصل خلافت حاصل کرنے کے چکر میں جبکہ وہ اس میں بری طرح ناکام رہا) ہمہ وقت ساتھ تھا۔ مرزا طاہر کو پیشاب وغیرہ کروانے، کپڑے بدلوانے اور مساج وغیرہ کے لیے ڈاکٹر ریحانہ بٹ (جس کی جنسی خیرات کے قصے فضل عمر ہسپتال ربوہ کی لیٹرینوں میں آج بھی لکھے ہوئے ہیں) کو مرزا طاہر کی ذاتی خواہش پر ہسپتال بلوایا گیا۔ جبکہ اینستھیزیا کی ڈاکٹر مس وڈ جو اپنے حسن و جمال اور دلربا اداؤں کے لیے مشہور ہے، بھی مرزا طاہر کی خدمت پر مامور تھی۔ مرزا طاہر کی چھوٹی بیٹی فائزہ لقمان کو یہ منظر شائد ساری زندگی نہ بھول پائے گا جب وہ ایک دن غیر متوقع طور پر اچانک اپنے والد کے کمرہ میں داخل ہوئی تو مرزا طاہر کو ڈاکٹر ریحانہ بٹ کے ساتھ نہایت قابل اعتراض حالت میں دیکھا اور پھر بغیر کچھ کہے صدمے کی حالت میں واپس گھر آ گئی۔ مرزا طاہر کا پرائیویٹ سیکرٹری منیر احمد جاوید اس واقعہ کا عینی شاہد ہے۔ اگر اس کا ضمیر زندہ اور موت یاد ہے تو وہ اس واقعہ سے بھی انکار نہ کر سکے گا۔ مرزا طاہر کا اپنا ایک عشقیہ شعر ہے جس سے اس کے ناپاک ارادوں کو بخوبی سمجھا جا سکتا ہے۔ ممکن ہے اس موقع پر اس نے اپنا یہ شعر پڑھا ہو۔

ہو کسی کے تم سراپا مگر آہ کیا کروں میں
میری روح بھی تمہاری، میرا جسم بھی تمہارا

(کلام طاہر)

اس واقعہ کے تین دن بعد مرزا طاہر کا ایک اور آپریشن ہوا۔ دراصل انجو پلاسٹی کے نتیجے میں مرزا طاہر حالت بہتر ہونے کے بجائے مزید بگڑ گئی۔ ہائی بلڈ پریشر اور شوگر کی وجہ سے خون کی ایک بڑی نالی

جو دماغ کی طرف جاتی ہے، اس میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ اس کی وجہ سے مرزا طاہر کی ٹانگیں سکڑ رہی تھیں۔ ڈاکٹروں کی رائے میں اس کی سرجری ضروری تھی۔ چنانچہ ایک اور آپریشن کا فیصلہ کیا گیا۔ یہ آپریشن London Bridge Hospital میں کیا گیا۔ اس ہسپتال کا کمرہ نمبر 203 مرزا طاہر کے لیے ریزرو کیا گیا۔ 29 اکتوبر 2002ء کو مرزا طاہر کو ICU میں لایا گیا اور پھر 30 اکتوبر 2002ء کو لندن وقت کے شام چھ بجے آپریشن ہوا۔ آپریشن کے دوران مرزا طاہر کو قے آئی جو سانس کی نالی کے راستے پھیپھڑوں میں چلی گئی جس سے سانس لینے میں نہایت دقت اور Aspiration نمونیہ کی کیفیت پیدا ہوگئی۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ پھیپھڑوں نے کچھ حد تک کام کرنا چھوڑ دیا۔ اس وجہ سے مرزا طاہر کو 3 دن تک Artificial Resperator استعمال کروایا گیا۔ آپریشن کے نتیجہ میں پیدا ہونے والی یہ کیفیت Adult (ARDS) Resperatory Distress Syndome کہلاتی ہے جو عموماً جان لیوا ہوتی ہے خصوصاً جبکہ مریض شوگر اور بلڈ پریشر کے عوارض سے بھی دوچار ہو۔ چنانچہ مرزا طاہر کا ایک اور آپریشن ہوا۔ ڈاکٹر پیٹر ٹیلر جو لندن کے معروف ویسکولر سرجن ہیں، نے مرزا طاہر کا Carotid Endarterectomy کا آپریشن کیا۔ اس آپریشن میں خون کی نالی میں جو Blood Cloting ہو جاتی تھی، اس کو کھولا گیا۔ اس کے بعد کئی دن مرزا طاہر کو مصنوعی سانس کی مشین پر رکھا گیا۔ اس دوران ڈاکٹروں نے تفصیلی معائنہ کیا اور اس نتیجہ پر پہنچے کہ خون کی نالی کو کھولنے کے لیے آپریشن ضروری ہے۔ چنانچہ 30 اکتوبر 2003ء کو لندن کے وقت کے مطابق شام چھ بجے مرزا طاہر کے پیٹ کا آپریشن ہوا۔ بعدازاں مختلف ٹیسٹوں سے پتہ چلا کہ فالج کے معمولی حملے سے مرزا طاہر کے دماغ پر اثر ہو رہا ہے۔ لہٰذا فوری طور پر لندن بلکہ دنیا کے سب سے بڑے نیوروسرجن ڈاکٹر نکلیو سیف سے وقت لیا گیا جس نے مرزا طاہر کے دماغ کا آپریشن کیا۔ یہ آپریشن کامیاب نہ ہو سکا اور مرزا طاہر کی دماغی حالت پہلے سے زیادہ غیر ہوگئی۔ اس کے بعد مرزا طاہر کوئی خطبہ دینے کے لائق نہ رہا۔ اس کے جملہ عوارض کی یلغار نے اسے کیمرے سے دور کر دیا۔ اس دوران جہاں دنیا بھر میں جماعت کو دعاؤں اور صدقوں پر لگا دیا گیا، وہیں معروف فلمی گیتوں کی دھنوں میں ایم ٹی اے سے دعائیہ نظموں کو نشر کیا جاتا رہا۔ ان گیتوں میں سے بعض فلمی مجروں کی دھنیں بھی تھیں۔ شاید جماعت اس طرح تبلیغی مجروں کا کوئی سلسلہ متعارف کرانا چاہتی تھی۔

6 اور 7 نومبر 2002ء کی درمیانی رات کو مرزا طاہر کے پیٹ کا ایکسرے اور ٹیسٹ لیے گئے جس سے معلوم ہوا کہ شوگر کی وجہ سے بڑی آنت کا عمل صحیح کام نہیں کر رہا جس کی وجہ سے بار بار پیٹ کی تکلیف بڑھ رہی ہے۔ کمزوری اور نقاہت عروج پر تھی۔ نومبر کا پورا مہینہ مرزا طاہر ایم ٹی اے کی سکرین پر درشن دینے نہیں آ سکا۔ اس دوران جماعت کو جھوٹی سچی تسلیاں دینے کے لیے اعلان کیے جاتے رہے کہ آج ''حضور'' نے اپنے دفتر میں تشریف لاکر ڈاک ملاحظہ کی، آج چیدہ چیدہ احباب سے ملاقاتیں کیں۔ بہتر

ہوتا کہ پانچ منٹ کی ریکارڈنگ کر کے ایم ٹی اے کے ناظرین کو بھی کرسی پر بیٹھے ہوئے ''حضور'' کا درشن کرا دیا جاتا اور اس کی آواز سنا دی جاتی، تا کہ آنکھوں دیکھی، کانوں سنی سے بہتر ہوتی۔ پھر 4 دسمبر 2002ء کو مرزا طاہر کو ایم ٹی اے پر درشن دینے کے لیے لایا گیا۔ یہ اس کا اپنے دفتر میں کام کرنے کا منظر تھا۔ بغور دیکھنے والوں نے دیکھا کہ دو تین بار ''حضرت صاحب'' نے کاغذات میں سے بعض کاغذ دیکھ کر ایسے پھینکے جیسے کوئی شرارتی یا بدتمیز بچہ کاغذ پھینکتا ہے یا جیسے کوئی نیم مخبوط الحواس شخص کرتا ہو۔

6 دسمبر 2002ء کو مرزا طاہر عید کی نماز پڑھانے آیا۔ اس موقع پر اس کی بہت ساری مخبوط الحواسیوں کے ساتھ اس کا یہ فرمان بھی سننے میں آیا کہ (نعوذ باللہ) آنحضرتؐ جمعہ اور عید ایک ساتھ آنے پر عید کی نماز اور جمعہ (ظہر) کی نماز جمع فرمالیا کرتے تھے۔ اس کے ایک دست راست نے صورتحال کو سنبھالنے کے لیے کہا کہ جی ہاں ظہر اور عصر جمع کر لیا کرتے تھے۔ مگر مرزا طاہر اڑ گیا کہ نہیں عید کی نماز اور ظہر کی نماز جمع ہوتی تھی۔ اس سے مرزا طاہر کی ذہنی حالت کا اندازہ لگایا جاسکتا تھا۔ 8 دسمبر کو مرزا طاہر کو لجنہ کے پروگرام ملاقات میں دکھایا گیا۔ دو گھنٹے کی ریکارڈنگ کر کے اس میں سے ساری احتیاطی کانٹ چھانٹ کر کے 20 منٹ کی ریکارڈنگ دکھائی گئی۔ اس میں بھی ذہنی حالت کا یہ عالم تھا کہ ایک خاتون سے کہنے لگے تم ہالینڈ سے کب آئی ہو؟ اس نے بتایا کہ حضور میں تو یہیں کی ہوں۔ پھر ایک خاتون سے کہنے لگے کہ تم کینیڈا سے واپس آ گئی؟ اس غریب نے بتایا کہ نہیں جی ابھی میں نے کینیڈا جانا ہے۔ 9 دسمبر کو فرانسیسی دوستوں سے ملاقات کے پروگرام کی ریکارڈنگ پیش کی گئی۔ اس پروگرام کی ایک خصوصیت تو یہ تھی کہ بیشتر قادیانی پاکستانی تھے مگر فرانسیسی میں بات کر رہے تھے، پھر اس کا اردو ترجمہ کیا جاتا۔ جواب ملتا، جواب کا پھر اردو ترجمہ کیا جاتا۔ ایک سوال ہوا کہ کیا مغربی پریس جو مسلمانوں کے خلاف جھوٹا پروپیگنڈہ کرتا رہتا ہے کیا ان کو خدا کی طرف سے سزا ملے گی؟ جواب ملا کوئی سزا نہیں ملے گی۔ اس سے ایک یہ ثابت ہوا کہ جزا، سزا کا اختیار مرزا طاہر کے پاس ہے اور دوسرا یہ کہ ''حضور'' بڑی حد تک مخبوط الحواس ہو چکے تھے۔ اسی مجلس کے دوران ''حضرت صاحب'' فرمانے لگے کہ یہاں بہت گرمی ہے۔ کیا باہر بھی گرمی ہے؟ اس پر اسے بتایا گیا کہ باہر بہت سردی ہے۔ ایک بار پھر اس نے کہا کہ مجھے بہت گرمی لگ رہی ہے۔ اس قسم کی کلاسوں میں مرزا طاہر کو پیش کیا جا رہا تھا لیکن کلاسوں میں ہونے والی ان کی بہت ساری مخبوط الحواسیوں کو حذف کر دیا جاتا۔ اس کے باوجود کئی نمونے سکرین پر آ ہی جاتے۔ مثلاً 14 دسمبر کو بنگالی ملاقات پروگرام میں ایک بچے نے پوچھا کہ کیا انڈے کا کھانے کا ذکر کسی حدیث یا آیت میں ملتا ہے۔ جواب ملا کہ قرآن میں بیض مکنون کا ذکر آیا ہے۔ جب تک اُس کے جواب کا ترجمہ سنایا جاتا رہا، اسی دوران آف دی سکرین رکھ کر مرزا طاہر کو بتایا گیا کہ یہ تو حوروں کے بارے میں آیات ہیں۔

بیماری کے دوران ایک خطبہ میں قادیانیوں کے خطوط کے جواب میں کہا کہ ''وہ میری بیماری کے

بارے میں پریشان نہ ہوں۔ مجھے کسی مشورہ کی ضرورت نہیں۔ بہتر یہی ہے کہ آپ مشورے نہ دیا کریں۔"
پھر اگلے خطبہ میں کہا: "میں بار بار جماعت کو سمجھاتا ہوں مگر بعض لوگ تو اس طرح گہری اترنے والی نگاہوں سے دیکھ رہے ہوتے ہیں کہ ان نگاہوں سے بھی گھبراہٹ ہوتی ہے۔ وہ چاہتے ہیں کوئی علامت مل جائے جس پہ وہ اپنی ہمدردی کا اظہار کرسکیں اور اگر وہ علامت نہ ملے تو پھر صحت کے متعلق لازماً ذکر شروع کر دیتے ہیں۔ بھئی اپنی ملاقات کرو۔ اپنے کام سے کام رکھو۔ اپنی صحت کے متعلق دعا مانگنے کی درخواست بے شک کرو مگر میرے معاملے میں مہربانی فرما کر دخل نہ دیا کرو کیونکہ اس سے مجھے الجھن پیدا ہوتی ہے۔ میری بیماری کو مجھ پر اور میرے خدا پر چھوڑ دیں لیکن میں آپ کو یقین دلا رہا ہوں کہ مجھے کوئی بیماری نہیں ہے، میں بالکل ٹھیک ہوں۔"

"ڈاکٹر تو ڈاکٹر، اب عطائی ڈاکٹر جن کو انگریزی میں Quack کہا جاتا ہے وہ بھی مشورے بہت دینے لگ گئے ہیں اور جن میں عورتوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ ہر عورت ایک نیا نسخہ بھیج رہی ہے، یعنی جو عورتیں بھی بھیجتی ہیں اور نئی بیماری تجویز کرتی ہیں ان کو دور بیٹھے نہ میرا حال پتہ، نہ ان سے بات کی۔ ان کو نئی نئی بیماری سمجھ آتی ہے۔ وہ کہتی ہیں آپ کو اصل بیماری یہ ہے، اس کا اصل علاج یہ ہونا چاہیے جو آپ کے ڈاکٹر صاحب کو سمجھ نہیں آئی۔ دلی میں کوئی مشہور شخص فوت ہوا تو اخبار نویسوں کا جمگھٹ لگ گیا کہ ہمیں بتایا جائے کہ کس بیماری سے فوت ہوا ہے۔ اہل خانہ نے یہ بیان دیا کہ یہی تو مشکل ہے کہ آخری وقت تک بیماری کا پتہ ہی نہیں چلا۔ جو بھی عیادت کے لیے جاتا تھا وہ نئی بیماری تشخیص کرتا تھا اور خواہ مرد ہو، خواہ عورت ہر ایک کو ڈاکٹری علم تھا اور وہ ثابت کرتے تھے کہ علاج غلط ہو رہا ہے، اصل بیماری اور ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ یہی حال میری بیماری کا ہے۔"

مرزا طاہر کی عبرتناک حالت کے بارے میں مرزا قادیانی کے چند الہامات کا تذکرہ ضروری ہے۔ ان الہامات کے بارے میں حیران کن بات یہ ہے کہ یہ سب انہیں برسوں سے تعلق رکھتے ہیں جن برسوں میں مرزا طاہر شدید خدائی گرفت میں آیا تھا۔ یعنی 1901ء اور 1902ء میں یہ الہامات ہوئے اور پورے ایک سو سال کے بعد "پوری جلالی شان کے ساتھ" 2001ء اور 2002ء میں مرزا طاہر پر پورے ہوئے۔ مرزا طاہر کی چار ذلت آمیز شکستوں کو ذہن میں رکھیں۔

1- کراچی کے جناب الیاس ستار سے مباہلہ میں شکست کے بعد اس موضوع پر مرزا طاہر کی طرف سے مکمل خاموشی اور خود منہ مانگی موت میں گرفتار ہونا۔

اس کی تفصیل یہ ہے کہ مرزا طاہر نے جولائی کی آخری تاریخوں میں لندن کے جلسہ سالانہ کے موقع پر علی الاعلان جناب الیاس ستار کے ساتھ مباہلہ قبول کیا تھا۔ اس مباہلہ میں بہت واضح طور پر لکھا گیا تھا کہ جھوٹے کو خدا ایک سال کے اندر سزا دے۔ چنانچہ مرزا طاہر اسی سال دو مہینوں کے اندر ہی شدید

ہوگی لیکن اسے معلوم کیا جاسکتا ہے کہ واپسی کی تاریخ پر ربوہ سے کوئی شخص بھی نوٹ جمع کرانے نہیں آیا۔ کیونکہ انہیں ایم ایم احمد کے ذریعے تین دن پہلے ہی یہ معلوم ہوگیا تھا کہ نوٹ واپس ہورہے ہیں۔ چنانچہ کوئی بھی قادیانی خسارے میں نہیں رہا۔ اب وہ حکومت کے بڑے بڑے عہدوں پر رہ کر بڑے عظیم اقتصادی اور سیاسی فوائد حاصل کررہے ہیں۔ اور پوزیشن یہ ہے کہ وہ اقلیت میں ہیں۔ اور اپنی وہی پوزیشن بنانا چاہتے ہیں جو امریکہ میں یہودیوں نے بنالی ہے۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ اگر یہ فتنہ اسی طرح پروان چڑھتا رہا تو آئندہ چل کر یہی ہوگا کہ اس ملک پر مکمل طور پر ان کا قبضہ ہوگا۔ اور ان کی مرضی کے غیر کوئی حکومت نہیں کرسکے گا۔

سابق صدر یحییٰ سے فروری 1971ء میں میری ملاقات ہوئی تھی کراچی کے ایوانِ صدر میں عبدالمصطفیٰ ازہری اور جمعیت علماء پاکستان کے دیگر راہنما موجود تھے۔ میں نے اس مسئلہ پر تفصیل سے یحییٰ خان کو ناپاک عزائم سے مطلع کیا مثلاً یہ کہ میں نے کہا قادیانی اسرائیل کے ایجنٹ ہیں۔ اس وقت صدر یحییٰ نے کہا ثبوت کے طور پر کوئی بات کہیں۔ تو میں نے کہا کہ حکومت پاکستان کسی بھی پاکستانی مسلمان کو پاکستانی پاسپورٹ پر اسرائیل جانے کی اجازت دی ہی نہیں جاتی اور پاسپورٹ پر لکھ دیا جاتا ہے کہ اسرائیل کے علاوہ تمام دنیا کے لیے کارآمد ہے۔ ایک تو اسرائیل سے پاکستان نے کبھی کوئی تعلق قائم نہیں کیا اور نہ ہی انشاء اللہ آئندہ کبھی ہوگا لیکن وہاں قادیانیوں اور مرزائیوں کا باقاعدہ مشن کھلا ہوا ہے۔ ربوہ سے ہر سال دوسرے سال مشنریز جاتے رہتے ہیں اور وہاں بیٹھے رہتے ہیں۔ اور یہ بات حیرتناک ضرور ہے کہ پاکستانی پاسپورٹ پر اسرائیل چلے جاتے ہیں وہاں بیٹھ کر کام کرتے ہیں۔ ان کا خرچ وہاں کیسے چلتا ہے اور وہ وہاں کیا کررہے ہیں۔ اور وہ کس مقصد کے لیے وہاں جاتے ہیں۔ وہ اسرائیلی جو اسلام کا نام پسند نہیں کرتے، مرزائیوں کو کیسے پروان چڑھنے دیتے ہیں۔ یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ مرزائیت یہودیت کی گود میں پروان چڑھ رہی ہے اور پاکستان میں تل ابیب کا ایجنٹ ربوہ ہے۔ اس کی معرفت جو چاہتے ہیں کرواتے ہیں۔

یحییٰ خان سے اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی کہا کہ ان کے ناپاک عزائم اس حد تک ہیں کہ آپ پورے پاکستان کے صدر ہیں اور پورے ملک پر آپ کی حکومت ہے لیکن ربوہ پر نہیں۔ یہ پاکستان کے اندر ایک علیحدہ سٹیٹ ہے۔ انہوں نے کہا ''وہ کیسے'' میں نے جواب دیا کہ ربوہ علیحدہ مرزائیوں کا مرکز ہے۔ مرزا ناصرالدین کی وہاں حکومت ہے۔ ان کی اپنی پولیس ہے جس کا نام الفرقان فورس ہے۔ ان کا اپنا نظام ہے، ہر قسم کی وزارتیں قائم ہیں اور ان کی حکومت چل رہی ہے۔ پاکستان کے ہر شہری کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ کسی بھی جگہ پاکستان میں جائداد خرید لیں لیکن حیرتناک بات یہ ہے کہ کوئی پاکستانی ربوہ میں جائداد خریدنے کا حق نہیں رکھتا۔ صرف قادیانی ہی وہاں کی جائداد خرید سکتے ہیں۔ مرزا ناصرالدین اور مرزا بشیرالدین وغیرہ اس جائداد کو فروخت کرتے ہیں۔ یہ اس بات کا سب سے بڑا ثبوت ہے کہ وہ پاکستان کے

باہر ہے اور ایک علیحدہ سٹیٹ ہے۔ مارچ میں مرزائیت کے خطرناک عزائم سے باخبر ہو کر میں نے اللہ تعالیٰ کی مدد اور حمایت سے یہ خیال کیا کہ اس سازش سے پوری قوم کو باخبر کیا جائے۔ چنانچہ 20 مارچ 1971ء کے جلسہ عام میں میں نے اعلان کیا کہ اس ملک کو ٹکڑے کرنے کی سازش ہو چکی ہے۔ مشرقی پاکستان کو علیحدہ کرنے کی تیاریاں ہو رہی ہیں اور ایم ایم احمد باقاعدہ یہ اعلان کرتے ہیں کہ مشرقی پاکستان ہمارے لیے بوجھ ہے۔ اس کا علیحدہ ہونا ہمارے لیے ترقی کا ذریعہ ہوگا۔ ورنہ ہم اسی طرح تباہ ہوتے رہیں گے۔ اس قسم کے پروپیگنڈے ہو رہے تھے اور مرزائی یہ چاہتے تھے کہ 7 کروڑ مسلمانوں کی وہ سرزمین جہاں مرزائیت کا کوئی وجود نہیں ہے وہ اس ملک سے علیحدہ ہو جائے تاکہ مرزائی آسانی سے یہاں اپنے آپ کو پروان چڑھا سکیں۔ اسرائیل اور واشنگٹن میں جس طرح یہودی مل کر سازشیں بروئے کار لا رہے ہیں۔ اس سے میں نے پوری قوم کو آگاہ کیا لیکن افسوس کہ ذمہ دار افراد نے اس پر توجہ نہ دی۔ صدر صاحب نے بھی اس کا کوئی خیال نہیں کیا اور ملک کو ٹکڑے ہونا تھا ہو گیا۔

قیام پاکستان سے لے کر 1972ء کے مالی سال تک بیرونی ممالک کے تبلیغی اداروں پر حکومت تبلیغی مقاصد کے لیے جو بھی رقم خرچ کرتی رہی ہے، وہ اس سلسلے میں بڑی فراخدلی سے زرمبادلہ مرزا ایم ایم احمد کی معرفت تقسیم کراتی تھی۔ ہر مرزائی مبلغ براہِ راست ایم ایم احمد کی اجازت سے سٹیٹ بنک پہنچتا تھا اور بڑی آسانی سے غیر ملکی زرمبادلہ حاصل کر لیتا تھا اور اس کے اعداد و شمار سٹیٹ بنک سے حاصل کیے جا سکتے ہیں۔ اور اس کے ساتھ 1954ء سے لے کر 1968ء تک میں نے تبلیغی دورے کیے۔ ایک ایک سال باہر رہا لیکن جب بھی سٹیٹ بنک سے غیر ملکی زرمبادلہ کا مطالبہ کیا تو مجھے انکار کر دیا گیا۔ اور کوئی زرمبادلہ نہیں دیا گیا۔ میرا پاسپورٹ اس چیز کی وضاحت کرتا ہے۔"

(ارشادات نورانی" مرتبہ ضیاء المصطفیٰ قصوری)

ملک کے نامور اہل قلم، نڈر صحافی، معروف سکالر و دانشور جناب شفیق مرزا اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں:

"قادیانی ایک متمول اقلیت اور اپنی مخصوص تربیت کی بناء پر ایسی ایسی دھاندلیاں کر جاتے ہیں کہ پوری قوم معاشی و سیاسی سطح پر مضطرب ہو جاتی ہے، لیکن کسی کو کانوں کان خبر نہیں ہوتی کہ اس کی تاریں کس وکٹ کن سے مل رہی ہیں اور یہی وہ حرکتیں ہیں، جن سے آگاہ ہونے کے بعد شیخ مجیب الرحمٰن نے کہا تھا کہ "میں ایم ایم احمد سمیت پانچ آدمیوں کو پلٹن کے میدان میں پھانسی دوں گا کہ انہوں نے مشرقی پاکستان (بنگلہ دیش) کی معیشت ایک سازش کے تحت تلپٹ کر کے رکھ دی ہے۔" جی، ڈبلیو چوہدری نے اپنی کتاب "متحدہ پاکستان کے آخری دن" میں بالتفصیل اس امر کا تذکرہ کیا ہے کہ چوہدری ظفر اللہ خاں نے پاکستانی کابینہ کی منظوری کے بغیر کسی طرح، معاہدہ سیٹو پر دستخط کر کے، رشوت میں انٹرنیشنل کورٹ آف

جنسں میں عہدہ پایا۔ ''بحران سے بحران تک'' میں بعض ایسے معاملات میں ایم ایم احمد قادیانی کے ملوث ہونے کا ذکر ہے، جو خاصے سنگین ہیں۔'' (روزنامہ جنگ لاہور 30 اپریل 1984ء)

قادیانیوں کو ان کے کفریہ عقائد کی بناء پر غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے مطالبہ پر مبنی تحریک ختم نبوت 1974ء کے دوران ایم ایم احمد امریکہ میں رہائش پذیر تھا۔ اس تحریک کے دوران اس نے اقوام متحدہ کے سیکرٹری جنرل سمیت، امریکی کانگریس کے ممبران اور عالمی ذرائع ابلاغ کے نمائندوں کے نام حکومت پاکستان کے خلاف بے شمار احتجاجی خطوط اور میمورنڈم بھجوائے جس سے پاکستان کے وقار، سلامتی اور ساکھ کو بے حد نقصان پہنچا۔ یو این او میں انڈیا کے نمائندے ڈاکٹر برکات احمد کے ذریعے ایک ایسی قرارداد پیش کروائی جس سے قادیانیوں کی اسلام اور پاکستان کے بارے میں خباثت پوری طرح منظر عام پر آ گئی۔ اس طرح جب فروری 1976ء میں وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو امریکہ گئے اور واشنگٹن میں انہوں نے امریکن کانگریس کے ممبران سے خطاب کرنا تھا تو اس نے ایک خط تیار کیا جو کانگریس کے ممبران میں تقسیم کیا گیا۔ اس خط میں اس نے من گھڑت، جھوٹ اور فرضی واقعات کے ذریعے ممبران کو گمراہ کر کے پاکستان کے خلاف جی بھر کر زہر اگلا۔ وہ ایک عرصہ تک پاکستان میں ''اسرائیل تسلیم کرو'' مہم کا انچارج رہا۔ اس بات میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں کہ قادیانی جماعت، اسرائیل سے محبت کرنے والی جماعت ہے جس سے ان کے بڑے مفادات وابستہ ہیں۔ قادیانی جماعت اسرائیل کی حمایت کی یہ وجہ بیان کرتی ہے کہ قادیانیت کا جھنڈا دنیا کے ہر ملک میں لہراتا ہے۔ 1996ء میں قادیانی جماعت نے اسلام آباد کی دیواروں پر نہایت شر انگیز نعرہ ''ہم اسرائیل سے محبت کرتے ہیں'' لکھے تھے جس سے پورے ملک میں لاء اینڈ آرڈر کی صورتحال پیدا ہونے کا خدشہ ظاہر ہونے لگا تھا۔ جنوری 1997ء میں ایم ایم احمد کی کوششوں اور وزارت خارجہ میں بیٹھے ہوئے قادیانیوں کے تعاون سے یہ تحریک چلائی گئی کہ آئندہ سے قادیانیوں کو ''احمدی مسلمان'' لکھا جائے۔ بعد ازاں مسلمانوں کے شدید احتجاج پر حکومت نے یہ فیصلہ واپس لے لیا۔

ایم ایم احمد کی شادی 26 دسمبر 1938ء کو قادیان میں امۃ القیوم سے ہوئی۔ وہ اپنی بعض ناپسندیدہ حرکات واطوار کی بناء پر اپنی بیوی کے لیے عذاب تھا۔ دونوں میاں بیوی کے درمیان ایک عرصہ تک ناچاقی رہی۔ اس کی بنیادی وجہ ایم ایم احمد کی لواطت کی عادت تھی۔ آوارہ سے آوارہ عورت بھی اور کسی غرض سے نہ سہی تو محض کبھی کبھار منہ کا مزا بدل لینے کے لیے ہی شوہر کی طرف رجوع کر لیتی ہے لیکن امۃ القیوم کی بہت بڑی بدقسمتی تھی کہ اس کا شوہر اس کے لیے برف کی سِل سے مختلف نہ تھا۔ اس کا اپنا جسم غیر فطری تسکین کے لیے غیر فطری کوششوں کا عادی ہو گیا تھا۔ وہ امۃ القیوم کی تسکین کا سامان کہاں سے لاتا۔ چند ماہ بعد امۃ القیوم فطرت کے تقاضے سے بچے کی تمنا کرنے لگی۔ یہ وہ تمنا ہے جس کی تکمیل کے بغیر عورت کے وجود کی تکمیل نہیں ہوتی۔ لیکن ایم ایم احمد اپنی بیوی کی پیاس بجھانے پر ہی قادر نہ تھا تو اس کی فطری

خواہش کی تکمیل کیسے کرتا؟

امتہ القیوم اپنے شوہر کی طرف سے مستقل طور پر مایوس ہو چکی تھی، پھر بھی اسے شوہر کو خوبصورت لڑکوں اور دیدہ زیب نوجوانوں میں گھرے دیکھ کر سخت وحشت ہوتی۔ آہستہ آہستہ اس حلقے میں لڑکوں کا وجود کم ہوتا گیا اور خوبرو تنومند نوجوان اُن کی جگہ لیتے گئے۔ ایک عورت کی بالخصوص امتہ القیوم ایسی آتش مزاج عورت کی اس سے بڑی توہین اور کیا ہو سکتی کہ اس کا شوہر غیر فطری طور پر عورت بن گیا تھا۔ یعنی وہ فاعل بھی تھا اور مفعول بھی۔ اسے یہ مرض اپنے والد مرزا بشیر احمد سے وراثت میں ملا تھا۔ ایم ایم احمد کی اس قبیح عادت سے اس کی بیوی امتہ القیوم سخت پریشان اور ناراض رہتی۔ وہ اسے بہ مجبوری پسند کرتی اور اس کی تکلیف برداشت کرتی۔ 1978ء میں ایم ایم احمد کا امریکہ کی ایک قادیانی جرنلسٹ خاتون نسیمہ سے معاشقہ بے حد مشہور ہوا۔ وہ اکٹھے کلب میں دیکھے جاتے۔ اس کی راتیں ہنگامہ آرائی اور فسق و فجور میں گزرتی تھیں۔ اسے غلبہ شہوت کا جنوں پرور دورہ پڑتا تو بے قابو ہو جاتا۔ اس حرکت کے باعث وہ رسوائے زمانہ تھا۔ وہ اپنے حلقہ میں عورتوں اور لڑکوں کو یوں اکٹھا کرتا رہتا، جیسے کسی کو سکے جمع کرنے کا شوق ہو۔

ایک دفعہ نسیمہ شدید نفسیاتی دباؤ کا شکار ہوگئی جب اسے عملی تجربہ ہوا کہ ایم ایم احمد لواطت کا عادی ہے جس کا اظہار وہ بستر پر کہنہ مشق سدومی مرد کی صورت میں کرتا۔ وہ ساری زندگی کثرت مقاربت کا عادی رہا۔ حتیٰ کہ آخری علالت میں جب اسے مرض الموت نے گھیر لیا تھا، وہ بلاناغہ خوبصورت لڑکوں اور لڑکیوں سے مقاربت کرتا رہا۔ وہ اپنے خادم شیخ مبارک احمد (جو اسے لڑکے فراہم کرنے پر مامور تھا) کو اکثر کہتا کہ ''لڑکا کوئی بھی ہو، کیسا بھی ہو، لے آیا کرو۔'' انہی کرتوتوں کی وجہ سے اس کے ہاں اولاد پیدا نہ ہوئی۔

ایم ایم احمد 14 مارچ 1956ء کو پتے کی شدید درد میں مبتلا ہوا۔ کرنل ڈاکٹر ملک بشیر احمد ڈائریکٹر آف پبلک ہیلتھ مغربی پاکستان نے پتہ کا آپریشن تجویز کیا چنانچہ 16 مارچ 1956ء کو میو ہسپتال لاہور کے البرٹ وکٹر وارڈ میں ڈاکٹر امیر الدین سینئر سرجن نے ایم ایم احمد کا آپریشن کیا اور سارا پتہ معہ پتھری کے نکال دیا۔ آپریشن کے بعد ڈاکٹر امیر الدین نے بتایا کہ پتہ میں پیپ پڑ چکی تھی اور اگر آپریشن میں مزید تاخیر کی جاتی تو سارے جسم میں زہر سرایت کر جاتا۔ پتہ میں پتھری بھی کافی بڑی ہو چکی تھی۔ آپریشن کے وقت ڈاکٹر امیر الدین کے علاوہ ڈاکٹر غلام بھیک سول سرجن لاہور، ڈاکٹر یعقوب خان، ڈاکٹر ملک عبدالحق اور ڈاکٹر مرزا منور احمد بھی موجود تھے، آپریشن کے بعد ایم ایم احمد کو بے ہوشی کی حالت میں سٹریچر پر ڈال کر اس کے کمرہ میں لایا گیا جہاں تقریباً 2 گھنٹہ بعد اسے ہوش آیا۔ اس کے بعد شام تک طبیعت بے حد کمزور رہی اور آپریشن کے مقام پر شدید درد رہی۔ ساری رات قے آتی رہی جس کی وجہ سے آپریشن کے ٹانکے بھی متاثر ہوئے۔ یہ کیفیت تقریباً ایک ہفتہ رہی۔

ایم ایم احمد امریکی ریاست ورجینیا کے علاقے پوٹا مک میں رہتا تھا۔ 1998ء میں اس کے شکم

پر ایک پھوڑا نکلا جس نے چند ہی دنوں میں نہایت خطرناک شکل اختیار کر لی۔ اس پھوڑے نے پیٹ کے اندر آنتوں کو بھی متاثر کیا جس سے اسے خون کے دست آنے شروع ہو گئے۔ اس کا کمرہ اس کی بیماری کی وجہ سے تعفن اور سخت بدبو سے بھر جاتا اور ہر آنے جانے والے کو کراہت محسوس ہوتی اور طبیعت پر ایک ناگواری سی طاری ہو جاتی۔ ایم ایم احمد کی یہ حالت تقریباً ایک سال تک رہی۔ فروری 2002ء میں اس کے ہاتھوں اور پاؤں پر سوجن ظاہر ہونا شروع ہوگئی۔ اس سے اس کے ہونٹ پھٹنے شروع ہو گئے۔ اور مسوڑوں میں شدید درد ہونے لگا۔ اسی دوران اس کے خصیوں پر پھنسیاں نکلنی شروع ہو گئیں جس سے بے حد خارش ہوتی۔ خارش کرنے سے یہ پھنسیاں زخم کی صورت اختیار کر گئیں۔ 10 مارچ کو ایم ایم احمد کو واشنگٹن کے ہسپتال میں داخل کروایا گیا جہاں اس کے مختلف ٹیسٹ لیے گئے۔ رپورٹس کے مطابق اسے آتشک کا خطرناک مرض لاحق ہو گیا تھا۔ بعد ازاں اس کا VDRL ٹیسٹ ہوا جس سے یہ بات قطعی ثابت ہوگئی کہ اسے آتشک کی بیماری ہے۔ ہسپتال میں اس کا کئی ماہ علاج ہوتا رہا لیکن اس کی حالت دن بدن بگڑتی چلی گئی۔ وہ پہلے ہی ذیابیطس کا مریض تھا، آتشک کے مرض نے اسے مزید کمزور کر دیا۔ وہ جو خوراک کھاتا، اسے قے کر دیتا۔ اسی حالت میں اس کے گلے کی نالی بند ہوگئی اور معدہ میں خوراک جانا رک گئی۔ پھر معدہ میں خوراک نلکی کے ذریعے پہنچائی جاتی رہی۔ لیکن اس کی طبیعت مزید خراب ہوتی گئی۔ ضعف اس قدر بڑھ گیا کہ وہ ایک لفظ نہ کہہ سکتا تھا۔ جولائی 2002ء کے پہلے ہفتہ میں اس کی نبض رک رک کر چلنے لگی۔ سردی کے باوجود چہرے پر ہر وقت پسینہ رہتا۔ مسلسل بخار کی وجہ سے اس کے چہرے کا رنگ زردی مائل ہو گیا تھا۔ حالت کمزور تر ہوتی چلی گئی۔ 20 جولائی 2002ء کو اسے دل کا دورہ پڑا۔

ڈاکٹروں نے فوری طور پر اسے بجلی کے جھٹکے دیئے، جس سے اس کی نبض بہتر ہوگئی۔ لیکن چند گھنٹوں بعد وہ کومے میں چلا گیا۔ 23 جولائی کو صبح اسے خونی دست آنے شروع ہو گئے اور اسی حالت میں 9 بجے رات واشنگٹن امریکہ میں جہنم واصل ہوا۔ 28 جولائی 12 بجے رات اس کی لاش کا تابوت پی آئی اے کی فلائیٹ پر لاہور لایا گیا۔ قادیانی عبادت گاہ گڑھی شاہو میں اس کی آخری رسومات ادا کی گئیں۔ 30 جولائی کو اسے ربوہ کے قبرستان میں دفن کیا گیا۔

جو قبر کہن اس کی اکھڑی تو دیکھا
نہ عضو بدن تھا، نہ تار کفن تھا



# مولوی عبدالکریم سیالکوٹی

جھوٹوں کا بادشاہ، عورتوں کا شکاری، مکار، ہمراز دجال۔ یہ اس خبیث انسان کی صد رنگ تصویر کے چند رنگ ہیں جس نے مسیلمہ پنجاب مرزا قادیانی کی جھوٹی نبوت کی ترقی و ترویج کے لیے دن رات ایک کیا۔ اس شخص کا نام عبدالکریم تھا۔ وہ 1858ء میں سیالکوٹ کے کشمیری محلہ میں پیدا ہوا۔ وہ ماں باپ کا اکلوتا بیٹا تھا۔ وہ عہد طفولیت میں ہی بے حد شرارتی اور عیار تھا۔ محلہ کے آوارہ لڑکوں کے ساتھ کھیل کود میں شامل ہوتا اور سب کو تنگ کرتا۔ اہل محلہ آئے روز اس کی آوارگی، شرارتوں اور خباثتوں کی وجہ سے پریشان رہتے۔ بھولے بھالے سادہ لوح اور ضعیف الاعتقاد لوگوں کو فریب دینا اور تاش بازی اس کا مشغلہ تھا۔ ابتدائی تعلیم سیالکوٹ میں حاصل کی۔ بعد ازاں پرائیویٹ طور پر فارسی اور عربی کے کئی امتحانات پاس کیے۔ پھر امریکن مشن سیالکوٹ میں فارسی کا استاد مقرر ہوا۔ وہاں ایک خوبصورت لڑکے سے لواطت کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا گیا تو اسے سکول سے نکال دیا گیا۔ پھر ایک عرصہ بعد بورڈ مڈل سکول میں ملازمت اختیار کی مگر یہاں بھی اس نے اپنی خباثتوں کو وطیرہ بنائے رکھا جس کی وجہ سے اسے یہاں سے بھی خارج کر دیا گیا۔ پھر وہ کشمیر چلا گیا جہاں اس کے حکیم نورالدین سے تعلقات قائم ہو گئے۔ نورالدین، مولوی عبدالکریم کو لے کر مرزا قادیانی کے پاس لے آیا۔ 6 مارچ 1888ء میں اس کی مرزا قادیانی سے پہلی ملاقات ہوئی جس میں ایک دوسرے کا تفصیلاً تعارف ہوا۔ مرزا قادیانی مولوی عبدالکریم کی چرب زبانی سے بے حد متاثر ہوا۔ اس نے مولوی عبدالکریم سے درخواست کی کہ وہ تالیفات کے سلسلہ میں اس کی مدد کرے اور مستقل طور پر قادیان آ جائے۔ جہاں اسے تمام سہولتیں فراہم کی جائیں گی۔ چنانچہ مولوی عبدالکریم مستقل ہجرت کر کے قادیان چلا آیا۔ جہاں اس نے مرزا قادیانی کے مکان کے ایک حصہ میں رہائش اختیار کر لی جو مسجد مبارک کے اوپر کے صحن کے ساتھ ملحق تھا۔ اس مکان کے نیچے خود مرزا قادیانی کا رہائشی کمرہ تھا۔

مولوی عبدالکریم کی زندگی لہو ولعب سے بھرپور تھی۔ اسے شعر و سخن کا بھی شوق تھا۔ صافی اس کا تخلص تھا۔ اس کا ایک فحش شعر ہے ۔

صاف سینہ دیکھ کر درزن کو میں سینہ دیا
کچھ تو سینے وہ لگی اور کچھ تو میں سینے لگا

مولوی عبدالکریم نہایت بدکردار اور موذی درندہ تھا۔ اس نے قادیان میں کئی لڑکیوں کی عصمتوں کو اپنی جنسی خواہشوں کی بھینٹ چڑھایا۔ قادیان میں اسے عورتوں کی وہ چاٹ لگی کہ جس نے مرتے دم تک اس کا پیچھا نہ چھوڑا۔ مرزا قادیانی کی بیوی نصرت جہاں بیگم ہر روز تین وقت پر تکلف کھانا اپنے ہاتھوں سے تیار کر کے بطور خاص بھجواتی اور خادمہ کو تاکید کرتی کہ وہ اپنے سامنے عبدالکریم کو کھانا کھلا کر واپس مجھے اطلاع کرے۔ جب خادمہ واپس آ کر نصرت کو بتاتی کہ عبدالکریم نے کھانا کھا لیا ہے اور آپ کا شکریہ ادا کیا ہے تو نصرت خوشی سے پھولے نہ سماتی۔ عبدالکریم نے پہلی دفعہ جب نصرت جہاں بیگم کو دیکھا تو اس کی نظریں ایک دم سے ٹھٹھک کر رہ گئیں۔ اس کے دل پر بجلی سی گر پڑی تھی۔ اس نے آج تک ایسی فتنہ جگانے والی عورت نہ دیکھی تھی۔ وہ اسے خواب آفریں سی لگ رہی تھی۔ اس کی آنکھیں خیرہ ہو رہی تھیں۔ اسے نصرت کی مسکراہٹ دعوت گناہ معلوم ہو رہی تھی۔ دونوں کن اکھیوں سے حسن کی انگیٹھی پر عشق کی آگ تاپ رہے تھے۔ اس سرسری اور اچانک ملاقات نے دونوں کو بہت قریب کر دیا تھا۔ مرزا قادیانی کی غیر موجودگی میں شعلہ مجسم نصرت جہاں بیگم خود اوپر عبدالکریم کے کمرہ میں آ جاتی جہاں وہ دونوں داد عیش دیتے۔ ایک دفعہ مولوی عبدالکریم اور نصرت جہاں بیگم آپس میں گلے مل رہے تھے کہ اچانک ایک شخص برہان الدین جو مرزا قادیانی کے قریبی دوستوں میں سے تھا، نے دیکھ لیا۔ اس پر عبدالکریم نے برہان الدین کی خوب پٹائی کی جب یہ معاملہ اربابِ اختیار تک پہنچا تو سب کو سانپ سونگھ گیا اور معاملہ پراسرار طریقہ سے رفع دفع کروا دیا گیا۔

مولوی عبدالکریم امامت کے فرائض سرانجام دیتا اور بعض اوقات جمعہ کا خطبہ بھی دیتا۔ وہ نیچری خیالات رکھتا تھا اور سرسید احمد خاں کا زبردست معتقد تھا۔ وہ اپنے نظریات پر مرزا قادیانی سے بحث بھی کرتا بعد ازاں وہ مرزا قادیانی کے خیالات و نظریات میں ڈھل گیا، مرزا قادیانی نے مولوی عبدالکریم کے بارے میں خود لکھا:

> ''وہ اس سلسلہ کی محبت میں بالکل محو تھے۔ جب اوائل میں میرے پاس آئے تھے تو سید احمد کے معتقد تھے۔ کبھی کبھی ایسے مسائل پر میری ان کی گفتگو ہوتی جو سید احمد کے غلط عقائد میں تھے۔ اور بعض دفعہ بحث کے رنگ تک نوبت پہنچ جاتی مگر تھوڑی ہی مدت کے بعد ایک دن علانیہ کہا کہ آپ گواہ رہیں آج میں نے سب باتیں چھوڑ دیں۔ اس کے بعد وہ ہماری محبت میں ایسے محو ہو گئے تھے کہ اگر ہم دن کو کہتے کہ ستارے ہیں اور رات کو کہتے کہ سورج ہے تو وہ کبھی مخالفت کرنے والے نہ تھے۔ ان کو ہمارے ساتھ ایک پورا اتحاد اور پوری موافقت حاصل تھی۔ کسی امر میں ہمارے ساتھ خلاف رائے کرنا وہ کفر سمجھتے تھے۔ ان کو میرے ساتھ نہایت درجہ کی

محبت تھی اور وہ اصحاب الصفہ میں سے ہو گئے تھے جن کی تعریف خدا تعالیٰ نے پہلے سے ہی اپنی وحی میں کی تھی۔ ان کے متعلق ایک خاص الہام بھی تھا۔ ''مسلمانوں کا لیڈر۔'' (تاریخ احمدیت ج 2 از دوست محمد شاہد)

مولوی عبدالکریم، قادیان میں مرزا قادیانی کی نبوت و رسالت کا اعلان کرتا اور بعض دفعہ سرکار دو عالم حضور نبی کریم ﷺ کی شان اقدس میں گستاخانہ جملے ادا کرتا۔ وہ بڑا جوشیلا مقرر تھا۔ اپنے جمعہ کے خطبات میں مرزا قادیانی کو نبی اور رسول کہتا۔ قرآن و سنت کا مذاق اڑاتا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی عظیم الشان شخصیت اور ان کے معجزات کا تمسخر اڑاتا اور مسلمانوں کو برا بھلا کہتا۔

زلزلہ کانگڑہ سے قبل اسے ذیابیطس کے مرض کی وجہ سے کثرت پیشاب کا شدید عارضہ لاحق ہو گیا جس کی وجہ سے اس کے کپڑے پیشاب سے تر رہتے اور اس سے شدید بو آتی۔ اس بیماری کے دوران ہی 12 اگست 1905ء کو اس کی پشت پر دونوں کندھوں کے درمیان ایک چھوٹی سی پھنسی نمودار ہوئی جو پہلے معمولی سمجھی گئی مگر بعد میں اس نے یکا یک خطرناک صورت اختیار کر لی۔ ابتداءً اس میں کاربنکل کی علامات نہ تھیں مگر بعد میں پورا کاربنکل بن گیا۔ Carbuncle اس کے ساتھ ہی اس کے منہ سے خون آنا شروع ہو گیا۔ پتہ چلا کہ داڑھوں اور مسوڑوں سے خون آ رہا ہے۔

20 اگست 1905ء کو الماری کے تختے سے سر کو چوٹ لگنے سے بھی اس کا بہت سا خون نکل گیا۔ حالانکہ اسے دوران سر کی بیماری کی بھی مستقل شکایت تھی۔ 4 ستمبر 1905ء کو ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ نے مولوی عبدالکریم کو کلوروفارم سنگھا کر اس کا بڑا آپریشن کیا جس سے اس کے ہاتھ پاؤں سرد اور نبض تقریباً ساقط ہو گئی۔ اس خطرناک صورتحال میں اس کے پھوڑے کا آپریشن کیا گیا۔ بعد ازاں ہوش میں آنے پر شدید درد، کرب اور تکلیف کی وجہ سے اس کی حالت غیر ہو گئی۔ اس کی ہذیانی چیخیں دور دور تک سنی جاتی تھیں۔ وہ شدید درد سے بلند آواز میں روتا اور چیختا اور پکارتا مگر کوئی اس کی مدد کو نہ آتا۔

یعقوب علی عرفانی اپنی کتاب ''سیرت مسیح موعود'' میں لکھتا ہے:

''آپریشن کے بعد قریباً شام تک میں مولوی صاحب کے پاس بیٹھا رہا۔ ہاتھ پاؤں بالکل سرد ہو گئے، نبض بالکل کمزور تھی۔ اور باقاعدہ نہ چلتی تھی۔ کسی وقت ایک دو حرکتیں دل کی بالکل ساقط ہو جاتی تھیں گویا کہ دل حرکت کرتا کرتا رک جاتا تھا۔ ہوش نہ تھا اور اس کے علاوہ پیٹ میں نفخ بہت تھا۔

اصل میں مولوی صاحب کو ذیابیطس کی وجہ سے عام کمزوری بہت تھی۔ اس کے علاوہ شدت درد و کرب کی وجہ سے کئی دن سے غذا اندر نہ گئی تھی۔ اس پر آپریشن بڑا بھاری ہوا، بہت سا خون گیا۔ کلوروفارم بہت سی مقدار میں سونگھانا پڑا۔ اس لیے ان کی حالت نہایت نازک ہو گئی تھی۔ ہم نے ہر قسم کا علاج کیا کہ دل اپنی اصلی حالت پر آ دے اور ہوش آئے مگر کوئی بات کارگر نہ ہوئی اور ان کی عام حالت نیچے ہی نیچے

جاتی تھی۔ ہمارے عزیز بھائی ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب اسسٹنٹ سرجن پروفیسر میڈیکل کالج لاہور بھی قریب چار بجے دن کے تشریف لائے۔ وہ بھی ان کی حالت دیکھ کر سخت پریشان و حیران ہوئے اور انہوں نے کہا کہ بظاہر ان کے بچنے کی کوئی صورت نہیں معلوم ہوتی۔'' (سیرت مسیح موعود ص 191)

وہ بیماری کی شدت درد و اضطراب کی وجہ سے ماہی بے آب کی طرح تڑپتا اور زور زور سے کہتا کہ سواری کا انتظام کرو، میں نے مرزا قادیانی کو ملنا ہے، گویا وہ سمجھتا تھا کہ وہ کہیں باہر ہے اور مرزا قادیانی قادیان میں۔ حالانکہ جہاں وہ عبرتناک بیماری کی وجہ سے مر رہا تھا، اسی کمرے کے نیچے مرزا قادیانی رہتا تھا۔ اس پر مرزا قادیانی نے شور شرابے کی وجہ سے کمرہ تبدیل کر لیا تھا۔ لوگ مرزا قادیانی سے کہتے کہ تم اس سے مل آؤ، وہ تمہیں یاد کرتا ہے، تمہیں بڑے اصرار کے ساتھ بلاتا ہے مگر مرزا قادیانی جواب دیتا کہ میں تو خود اسے ملنا چاہتا ہوں مگر بات یہ ہے کہ میں اس کی تکلیف کو دیکھنے کی طاقت نہیں رکھتا۔

تاریخ احمدیت کے مؤلف دوست محمد شاہد کا کہنا ہے کہ خود نصرت جہاں بیگم نے مرزا قادیانی کو مجبور کیا کہ جب وہ آپ سے ملنے کی اتنی خواہش رکھتا ہے تو آپ کھڑے کھڑے ہو آئیں۔ مگر مرزا قادیانی آخر وقت تک عبدالکریم کو ملنے نہ گیا۔ دراصل مرزا قادیانی مولوی عبدالکریم کو اس لیے نہ ملتا تھا کہ کہیں وہ بھی اس موذی اور خطرناک مرض کا شکار نہ ہو جائے۔ اسی خوف اور ڈر کی وجہ سے مرزا اپنے کمرہ سے نہ نکلتا۔ مولوی عبدالکریم کا پھوڑا پورے جسم پر پھیلتے پھیلتے کوڑھ اور جذام کی شکل اختیار کر گیا۔ وہ پورے جسم پر بے تحاشا خارش کرتا جس سے زخم کے مزید نشان بن جاتے، اور پھر کچھ دیر بعد ان زخموں میں پیپ بھر جاتی۔ جسم کا کوئی حصہ ایسا نہ تھا جہاں پیپ کے پھوڑے نہ تھے۔ وہ چیختا چلاتا اور مدد کے لیے پکارتا مگر اس کی آواز کسی پر اثر نہ کرتی۔ کسی کو ہمت نہ پڑتی کہ اس کی مدد کے لیے آگے بڑھتا۔ حالانکہ وہاں کئی لوگ موجود رہتے مگر ان کے لیے یہ روزمرہ کا معمول تھا۔ وہ تو ہر روز ایسی آوازیں سننے کے عادی تھے۔ اور اس کے قریب جا کر اس کی مدد کرنے کا مطلب تھا، خود کو عذاب میں ڈالنا جو انہیں ہرگز قبول نہ تھا۔

یکم اکتوبر 1905ء کو اسے زبردست پیچش شروع ہو گئے جس کی وجہ سے اس پر کئی مرتبہ غشی کے دورے پڑے، نبض نامعلوم سی ہوتی اور وہ پھوڑوں کی درد سے چیخیں مارتا۔ جب مرزا قادیانی کو پتہ چلا کہ اب مولوی عبدالکریم کے زندہ رہنے کی کوئی امید نہیں ہے اور وہ آج کل کا مہمان ہے تو اس نے فوراً اپنے مریدوں سے کہا کہ مجھے دو الہام ہوئے ہیں پہلا الہام: ''اس نے اچھا ہونا ہی نہ تھا'' اور دوسرا الہام: ''کفن میں لپیٹا گیا'' مرزا قادیانی نے اعلان کیا کہ یہ الہامات مولوی عبدالکریم کی موت کے بارے میں ہیں۔ اسی دوران مولوی عبدالکریم ذات الجنب کی بیماری میں مبتلا ہو گیا جس سے اس کا بخار 105 درجہ ہو گیا۔ یہ عبرتناک حالت کئی روز رہی۔ آخر 11 اکتوبر 1905ء کو بدھ کے دن اڑھائی بجے دوپہر کے قریب 45 سال کی عمر میں، مولوی عبدالکریم جہنم واصل ہو گیا۔ کوڑھ کی وجہ سے اس کا چہرہ بری طرح مسخ ہو کر رہ گیا۔ اس کی

لاش سے سرانڈ آتی تھی، کوئی شخص قریب جانا گوارا نہ کرتا، جو شخص اس کی لاش دیکھتا، کانپ کر رہ جاتا۔ خود مرزا قادیانی نے مولوی عبدالکریم کی بیماری کے دوران ملاقات کی اور نہ ہی اس کے مرنے کے بعد اس کا چہرہ دیکھا، کیونکہ اس کی شکل انتہائی مکروہ اور کریہہ جانور سے بدل گئی تھی۔

مرزا قادیانی کی ہدایت کے مطابق:

12 اکتوبر 1905ء کو اس کی لاش ایک تابوت میں ڈال کر مقامی قبرستان میں دفن کی گئی۔ بعد ازاں 27 دسمبر 1905ء کو یہ تابوت نام نہاد ''قادیانی بہشتی مقبرہ'' میں منتقل کیا گیا۔

مفتی صادق اپنی کتاب میں مولوی عبدالکریم سیالکوٹی کے جنازہ کا آنکھوں دیکھا حال بیان کرتے ہوئے لکھتا ہے:

''جب مولوی عبدالکریم کی لاش نماز جنازہ کے واسطے میدان میں رکھی گئی اور آپ کا منہ کھولا گیا تاکہ لوگ دیکھ لیں اور حضرت مسیح موعود جنازہ پڑھانے کے واسطے تشریف لائے تو حضور نے فرمایا، منہ ڈھانک دو۔ چنانچہ منہ ڈھانک دیا گیا۔'' (ذکر حبیب از مفتی صادق ص 125)

اِسی طرح مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا شریف نے بھی اپنی یادداشتوں میں خود ان حقائق کا اعتراف کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے:

> ''مولوی عبدالکریم صاحب کا جنازہ جس وقت پڑھنے کے لیے رکھا گیا ہے تو اس وقت تقطر شروع ہوگیا تھا۔ جنازہ کے بعد ایک آدمی نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام سے عرض کیا کہ حضور! میرے لیے دعائے مغفرت فرمائیں۔ آپ نے فرمایا میں نے اپنی جماعت کے سب لوگوں کے لیے دعائے مغفرت کر دی ہے۔ میں خود اس جنازہ میں موجود تھا۔ مولوی عبدالکریم صاحب کا جنازہ امانتاً دفن کر دیا گیا تھا۔ اس کے بعد بہشتی مقبرہ بنا تو پھر ان کو وہاں دفن کر دیا گیا۔ ان کے دفن کے وقت سیالکوٹ کے ایک دوست سید امیر علی صاحب نے حضور سے درخواست کی کہ مجھے شکل دیکھنے کی اجازت دی جائے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا کہ چونکہ آپ کا دیرینہ تعلق تھا اس لیے آپ کو میں اس کی اجازت دیتا ہوں لیکن چہرہ دیکھ کر کسی اور شخص سے ذکر نہ کریں۔'' (ماہنامہ ''خالد'' جنوری 1958ء ص 9)

سچ ہے: سب سے بڑی نجاست دل کی نجاست ہے۔ نجس زندگی کا انجام بھی نجاست آلود ہوا کرتا ہے۔



# قاضی ظہور الدین اکمل

غلاظت، خجالت اور ذلالت کا بدترین امتزاج، قادیانی جماعت کا مشہور شاعر قاضی ظہورالدین اکمل 25 مارچ 1881ء کو ضلع گجرات کے ایک گاؤں گولیکی میں پیدا ہوا۔ مشن ہائی سکول گجرات میں میٹرک تک تعلیم حاصل کی۔ وہ بچپن ہی سے بہت شرارتی اور آوارہ مزاج تھا۔ ایک روز کلاس میں برسر عام مشت زنی کرتے ہوئے پکڑے جانے پر سکول سے نکال دیا گیا۔ بعد ازاں اس کے والد مولوی امام دین کی مداخلت اور منت سماجت سے اسے دوبارہ داخلہ ملا۔ اسے اردو علم و ادب اور صحافت سے گہرا لگاؤ تھا۔ ایک آوارہ مزاج شاعر ہونے کے ناطے وہ بلا کا حسن پرست واقع ہوا تھا۔ حسن پرستی اور بدمستی اس کی گھٹی میں شامل تھی۔ وہ حسین صورت دیکھ کر بے قابو ہو جاتا۔ وہ شہوانی شاعری اور ننگے لطائف کا رسیا تھا، خوب رو لڑکیوں اور خوش ادا خواتین کی موجودگی میں کھل اٹھتا۔ خوبرو خواتین کے جھرمٹ میں وہ بہت جلد ان سے گھل مل جاتا اور راز دارانہ باتیں کرنے لگتا جیسی راجا اندر اپنی پریوں سے کرتا ہوگا۔ اس کی حسن پرستی میں اس کی شیطانی ہوس کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی۔ وہ حسن پرستی کو عبادت سمجھتا اور اس سے اغماض کو کفران نعمت گردانتا۔ حسن پرستی کی کمزوری کے باعث وہ خوبصورت لڑکوں پر بھی فریفتہ تھا۔ وہ اور مرزا بشیر احمد مل کر بورڈنگ ہاؤس کے خوبصورت لڑکوں سے لواطت کرتے۔ وہ بنیادی طور پر اذیت پسند تھا۔ مباشرت یا لواطت کرتے وقت اسے دوسروں کو تکلیف پہنچا کر خوشی محسوس ہوتی۔

اس کی بیوی سکینۃ النساء بے حد خوبصورت اور دلکش خدوخال کی مالک تھی۔ شادی سے پہلے اس نے میر اسحاق کو اپنے پُرجوش جنسی جذبے کی زنجیر میں جکڑ لیا تھا۔ اس کے لبریز بدن میں بڑی جان اور توانائی تھی۔ وہ پہلی نظر میں کسی بھی مرد کو چت کر دیتی تھی۔ میر اسحاق اس پر بُری طرح فریفتہ ہوگیا تھا۔ سکینۃ النساء نے آنکھوں کے اشاروں اور معنی خیز مسکراہٹوں کے سرخ شراروں سے ''ہاں'' کر دی تھی، تب میر اسحاق ایک مدت تک اس کی جسمانی قربت کے مزے لوٹتا رہا۔

میر اسحاق نے ایک دفعہ سکینۃ النساء کے بارے میں کہا تھا۔

ہم انہیں دیکھ کر حیران ہوئے جاتے ہیں
خود بخود چاک گریباں ہوئے جاتے ہیں

بعد ازاں سکینہ النساء کے والدین نے اس کی مرضی کے بغیر اس کی شادی ظہور الدین اکمل سے کر دی۔ سکینہ پر گویا قیامت ٹوٹ گئی تھی، کیونکہ ظہور الدین نہایت کریہہ صورت اور بد سیرت تھا۔ اس کا اوپر کا دھڑ بڑا اور ٹانگیں چھوٹی تھیں۔ اس پر مستزاد یہ کہ مرجھایا ہوا چہرہ، پیلی نیلاہٹ لیے ہوئے ماتھا، پژمردہ اودے ہونٹ اور نوکیلے ہوئے ناہموار دانتوں نے اس کی شخصیت کو نہایت مکروہ بنا دیا تھا۔ شادی کے چند سالوں بعد اس کی بیوی کو دق کی بیماری لاحق ہوگئی۔ اکمل اتنا ظالم اور بے رحم شخص تھا کہ اس نے اس بیماری کے دوران ہی اپنی بیوی کو حاملہ کر دیا تھا۔ وہ بڑی بے دردی سے اس پر حکم چلاتا اور اسے تمام معاملات میں اپنی مرضی کے تابع رکھتا۔ اس نے اپنی جھوٹی انا کی تسکین کے لیے اس کی بیماری کی کوئی پرواہ نہ کی۔ بعد ازاں میر اسحاق کی ذاتی خواہش اور درخواست پر اس کا علاج حکیم محمد حسین مرہم عیسیٰ نے کیا جس سے وہ قدرے تندرست ہوگئی۔

قاضی اکمل 1897ء میں اپنے باپ مولوی امام دین گولیکی کے ہمراہ قادیان میں مرزا قادیانی سے بیعت ہوا۔ 1925ء میں وہ پورے خاندان سمیت قادیان چلے گئے جہاں انہوں نے مستقل رہائش اختیار کر لی۔ قاضی اکمل قادیانی جماعت کے کئی اخبارات و جرائد کا ایڈیٹر رہا۔ وہ کئی کتابوں کا مصنف تھا جن میں ظہور المسیح اور ظہور المہدی خاص طور پر قادیانی حلقوں میں مشہور و معروف ہیں۔ وہ بنیادی طور پر ایک شاعر تھا۔ اور شاعر بھی آوارہ مزاج۔ اس لیے اس کی شاعری میں زلف و گیسو، شراب و کباب، ہجر و وصال اور گل و بلبل کا اکثر تذکرہ ملتا ہے۔ اس کی ایک نظم ''پی لیتا ہوں'' کے عنوان سے اس کے مجموعہ کلام ''نغمہ اکمل'' میں شامل ہے۔ اس نظم کے چند اشعار ہی پڑھنے سے اس کی ذہنیت کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ وہ کس قماش کا آدمی تھا۔ ملاحظہ فرمائیں:

گاہے گاہے مزا منہ کا بدلنے کے لیے
مفت مل جاتی ہے جب تھوڑی سی پی لیتا ہوں میں
میکدے سے دور ہوں ہر چند، پی لیتا ہوں میں
جس سے مرتے مرتے کچھ دن اور جی لیتا ہوں میں

نصرت جہاں کی بے رخی کے بارے میں لکھتا ہے۔

میرے دل کی لگی کو دل لگی سمجھا ہے اے ناداں
وہی جانے جسے دل کی لگن محسوس ہوتی ہے
سر تسلیم خم ہے نقد جان و دل بھی حاضر ہے
جبین یار پر پھر بھی شکن محسوس ہوتی ہے

مزید لکھتا ہے۔

درخشانی پر اپنی شمع نازاں اور رقصاں ہے
بجا، لیکن یہ دیکھا جائے، پروانوں پہ کیا گزری

قاضی اکمل نے اپنے مادی مفادات اور نفسانی خواہشات کی تکمیل کے لیے قادیانی مذہب اختیار کیا۔ وہ آنجہانی مرزا قادیانی کے شیطانی دعووں اور عقائد پر ایمان لایا۔ پھر مرزا قادیانی کی عقیدت میں اس قدر آگے بڑھا کہ اپنی شاعری میں اکثر حضور نبی کریم ﷺ کی شان اقدس میں شدید ترین توہین کا ارتکاب کرنے لگا۔ اس کے بعض اشعار نہایت دل آزار اور گمراہ کن ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں ؎

کل اولیاء سے بہتر بعض انبیاء سے افضل
یہ مصطفیٰ ہمارا یہ دلستان ہمارا
اس آئینہ میں دیکھے وہ جس نے دیکھنا ہو
محبوب لم یزل کا چہرہ نما یہی ہے
میرا دلی عقیدہ گر مجھ سے پوچھتے ہو
تو صاف میں کہوں گا وہ مصطفیٰ یہی ہے

قادیانی کہتے ہیں کہ جب وہ کلمہ طیبہ پڑھتے ہیں تو اس میں لفظ ''محمد'' سے ان کی مراد محمد عربی ﷺ ہی ہوتے ہیں۔ یہ قادیانیوں کی سادگی اور اپنے عقائد سے غالبًا لاعلمی کا نتیجہ ہے۔ جبکہ حقیقت اس کے برعکس ہے۔ قادیانی عقیدہ کے مطابق کلمہ طیبہ میں لفظ ''محمد'' سے مراد ''مرزا غلام احمد قادیانی'' ہے۔ کیونکہ مرزا قادیانی کا دعویٰ ہے کہ وہ خود ''محمد رسول اللہ'' ہے۔ قادیانیوں کا یہی عقیدہ مسلمانوں کے لیے سوہان روح بنا ہوا ہے۔ آیئے ملاحظہ فرمائیں کہ مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا بشیر احمد ایم اے اس سلسلہ میں مزید کیا کہتا ہے؟

- ''ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود (مرزا صاحب) نبی کریمؐ سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے کہ صار وجودی وجودہ نیز من فرق بینی و بین المصطفی فما عرفنی و ما رئ اور یہ اس لیے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا جیسا کہ آیت آخرین منھم سے ظاہر ہے۔ ''پس مسیح موعود خود محمد رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کے لیے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے۔ اس لیے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں۔ ہاں اگر محمد رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔'' (کلمۃ الفصل از مرزا بشیر احمد ایم اے ص 158)

پھر مزید بڑھتے ہوئے لکھتے ہیں:

- ''ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات عطا ہوتے ہیں، کسی کو بہت، کسی کو کم۔

مگر مسیح موعود کو تو تب نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہ کے تمام کمالات کو حاصل کرلیا اور اس قابل ہوگیا کہ ظلی نبی کہلائے پس ظلی نبوت نے مسیح موعود کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اس قدر آگے بڑھایا کہ نبی کریمؐ کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا۔"

(کلمۃ الفصل از مرزا بشیر احمد ایم اے ص 113)

قاضی ظہورالدین اکمل نے مذکورہ بالا عقیدہ کو شاعری میں ڈھالا۔ ملاحظہ فرمائیں۔

امام اپنا عزیزو اس زماں میں
غلا احمد ہوا دارالاماں میں
غلام احمد ہے عرش رب اکرم
مکاں اس کا ہے گویا لامکاں میں
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق
شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں
محمد ﷺ پھر اُتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد ﷺ دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر قادیان 25 اکتوبر 1906ء)

جب اس دلخراش قصیدہ پر اعتراض ہوا تو قادیانی قیادت نے جلتی پر تیل کی طرح جو جواب دیا، وہ نہایت افسوسناک ہے، ملاحظہ فرمائیں:

"یہ وہ نظم ہے جو حضرت حضرت مسیح موعود کے حضور میں پڑھی گئی اور خوشخط لکھے ہوئے قطعے کی صورت میں پیش کی گئی اور حضور اسے اپنے ساتھ اندر لے گئے۔ پھر یہ نظم اخبار بدر 25 اکتوبر 1906ء میں چھپی اور شائع ہوئی۔ پس حضرت مسیح موعود کا شرف سماعت حاصل کرنے اور جزاکم اللہ تعالیٰ کا صلہ پانے اور اس قطعے کو اندر خود لے جانے کے بعد کسی کو حق ہی کیا پہنچتا ہے کہ اس پر اعتراض کر کے اپنی کمزوری ایماں وقلت عرفاں کا ثبوت دے۔" (اخبار روزنامہ "الفضل" 23 اگست 1944ء ص 4)

اس خبیث الفطرت انسان نے رسول کریم ﷺ کی توہین کرتے ہوئے درج ذیل ایک اور نظم "رسول قدنی" کے نام سے لکھی۔ جس میں اس نے نبی کریم ﷺ جن کو تمام مسلمان ان کے شہر مبارک "مدینہ طیبہ" کی نسبت سے "رسول مدنی" کہتے ہیں، کی نقل اتارتے ہوئے مرزا قادیانی کی شان میں اس کے شہر "قادیان" کی نسبت سے "رسولِ قدنی" کہا۔

اے مرے پیارے مری جان رسول قدنی
تیرے صدقے، ترے قربان رسول قدنی
تو نے ایمان ثریا سے ہمیں لا کے دیا
نازش دودۂ سلمانؓ رسول قدنی
انت منی و انا منک خدا فرمائے
میں بتاؤں تری کیا شان رسول قدنی
عرش اعظم پہ تری حمد خدا کرتا ہے
ہم ہیں ناچیز سے انسان رسول قدنی
دستخط قادر مطلق تری مسلوں پہ کرے
اللہ اللہ! یہ تری شان رسول قدنی
آسماں اور زمیں تو نے بنائے ہیں نئے
تیرے کشفوں پہ ہے ایمان رسول قدنی
پہلی بعثت میں محمدؐ ہے تو اب احمدؐ ہے
تجھ پہ پھر اُترا ہے قرآن رسول قدنی
سر چشم تری خاک قدم بنواتے
غوث اعظم شہ جیلان رسول قدنی
عرش بلقیس معانی ہے ترے قبضے میں
اس زمانہ کے سلیمانؑ رسول قدنی

(روزنامہ اخبار الفضل قادیان جلد 10 شمارہ نمبر 30، 16 اکتوبر 1922ء)

جناب شفیق مرزا اپنی کتاب ''شہر سدوم'' میں قاضی اکمل کی خباثتوں کا پردہ چاک کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''قاضی اکمل بڑی معروف شخصیت تھے۔ اب تو عرصہ ہوا ھاویہ میں پہنچ چکے ہیں۔ جس زمانے میں راقم الحروف ربوہ میں بسلسلہ تعلیم مقیم تھا چند مرتبہ ان کے پاس بھی جانا ہوا۔ وہ صدر انجمن احمدیہ کے کوارٹرز میں رہتے تھے۔ بواسیر کے مریض تھے۔ اس لیے لیٹے ہی رہتے تھے اور ان کے پہلو میں ریڈیو مسلسل اپنی دھنیں بکھیرتا رہتا تھا۔ یہ خبیث الطرفین شخصیت ہی وہ ہے، جس نے مرزا غلام احمد کے عہد میں خود ان کے سامنے اپنی یہ نظم پیش کی تھی، جس کے یہ اشعار زبان زد عام ہیں:

محمد پھر اُتر آئے ہیں ہم میں

اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیان میں

ان کو ملنے کے لیے گئے تو نصر اللہ ناصر میرے ساتھ تھے۔ اگر ان کا حافظہ جواب نہ دے گیا ہو یا ملازمت کی مجبوریاں زیادہ نہ بڑھ گئی ہوں تو وہ تصدیق کر سکتے ہیں کہ قاضل اکمل نے تفنن طبع کے طور پر یہ واقعہ سنایا کہ ایک مرتبہ ہم چند دوست مرزا بشیر احمد کے پیچھے قادیان سے باہر سیر سپاٹے کے دوران نماز پڑھ رہے تھے۔ مرزا بشیر احمد نے امامت کروائی اور ابھی وہ نماز میں ہی تھے تو میں نے کہا ''اوئے وضو کیتا سائی'' یہ ہے قادیانی نماز......

جب میں لاہور آیا تو مظہر ملتانی مرحوم نے قاضی اکمل کے اپنے ہاتھوں کا لکھا ہوا ایک شعر مجھے دکھایا جو ایک طویل نظم کا حصہ تھا۔ وہ شعر مجھے اب بھی یاد ہے جو یہ ہے ۔

بدن اپنا پھر آگے اُس کے ڈالا
توکلت علی اللہ تعالیٰ

اس قادیانی کی خباثت کا اندازہ لگائیں کہ وہ اسلامی شعائر کی توہین کرنے میں کس قدر بے باک تھا۔ ایک دوسرا شعر بھی قاضی اکمل کے اپنے ہینڈ رائٹنگ میں مظہر ملتانی مرحوم نے مجھے دکھایا تھا لیکن وہ اس قدر خستہ تھا کہ اس کا صرف ایک ہی مصرع پڑھا جا سکتا تھا۔ جو یہ ہے ۔

نہ چیخ مارو حبیب میرے کہ ہو چکا ہے دخول سارا

اب اگر قادیانی امت کے نام نہاد ''صحابیوں'' کی یہ حالت ہے تو پھر ان کے ''نبی صاحب'' خلفا'' اور دوسرے ''اہل بیت'' کی کیا حالت ہوگی، اس کا اندازہ کرنا مشکل نہیں۔''

ظہور الدین اکمل کا بڑا بیٹا عبدالرحمٰن جنید لواطت کا عادی تھا۔ وہ اپنی سدومی ہوس کی تسکین اور تفریح طبع کے لیے نوخیز خوبصورت لڑکوں سے مباشرت کرتا۔ فردوس نامی لڑکی سے شادی کے بعد اس کی ازدواجی زندگی بے حد تلخ رہی۔ وہ دو بیٹیوں کا باپ ہونے کے باوجود زبردستی اپنی بیوی سے غیر فطری طریقے سے مباشرت کرتا۔ اس کی بیوی اس فعل سے شدید ذہنی کوفت اور اذیت محسوس کرتی۔ عبدالرحمٰن جنید کی ان حرکات کی وجہ سے وہ دائمی سر درد کی مریضہ بن گئی۔ پھر 35 سال کی عمر میں اسے نروس بریک ڈاؤن ہوا جس کے نتیجہ میں وہ زندگی کی بازی ہار گئی۔

قاضی اکمل کا بیٹا عبدالرحمٰن جنید بھی شعائر اسلامی کی توہین کرتا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ذکر بڑی حقارت سے کرتا۔ مرزا قادیانی کو (نعوذ باللہ) حضور نبی کریمؐ سے افضل قرار دیتا۔ ایک دن نہانے کے بعد گیلا تولیہ سکھانے کے لیے اس نے اپنے مکان کی دوسری منزل پر کھڑے ہو کر سامنے کے درخت پر کپڑا

ڈالنا چاہا مگر پاؤں جو پھسلا تو دھڑام سے گلی کے فرش پر گرا۔ پولیس نے ساری رات تفتیش کی کہ کہیں کسی نے دھکا دے کر گرایا تو نہیں۔ تفتیش مکمل ہونے پر اہل خاندان نے اس کی لاش پر سے کپڑا اٹھایا تو یہ دیکھ کر ان کی حیرت کی انتہا نہ رہی کہ سخت گرمی کا موسم ہونے کی وجہ سے سارا جسم کیڑوں سے بھرا ہوا تھا۔

عبدالرحمٰن جنید کی دو لڑکیاں قانتہ فردوس اور فائزہ فردوس جنم جنم کی پیاسیاں تھیں۔ ان پر ٹوٹ کر جوانی آئی تھی۔ قانتہ فردوس بے پناہ نسوانی حسن کی مالکہ تھی۔ دراز قد اور جاذب نظر اتنی کہ دیکھنے والے اس کے حسن اور جسمانی خطوط کی دلکشی میں کھو کر رہ جاتے۔

کیا دیکھتے ہم ان کو مگر دیکھتے رہے

چوہدری بشیر احمد سابق ایم پی اے اور سابق امیر قادیانی جماعت شیخوپورہ جو شراب پیتا، شکار کھیلتا اور اپنا سارا وقت جنسی مشاغل میں گزارتا، اس کے قانتہ فردوس کے ساتھ ناجائز تعلقات تھے۔ قانتہ فردوس ان دنوں فاطمہ جناح گرلز کالج شیخوپورہ میں لیکچرار تھی۔ بعد میں قانتہ کی شادی حمید احمد نامی ایک شخص سے کر دی گئی۔ قانتہ فردوس گورنمنٹ کالج شیخوپورہ میں انگریزی کی ایسوسی ایٹ پروفیسر رہی۔ 25 اکتوبر 2002ء کو ریٹائرڈ ہوئی۔ اس کے میاں حمید احمد کے مطابق قانتہ کو ایک بار Psoriasis سورائسز ہو گیا تھا۔ یہ ایک تکلیف دہ جلد کی بیماری ہے۔ قانتہ کے جسم کی جلد اتر کر سارا بدن زخموں اور پیپ سے بھر گیا تھا۔ جس سے جسم سے بو آتی۔ وہ ایک منہ پھٹ عورت تھی۔ بیماری کی وجہ سے مزاج میں مزید چڑچڑا پن آ گیا۔ ایک طویل علاج کے بعد اسے زخموں سے نجات ملی تو جوڑوں میں شدید درد شروع ہو گیا۔ انفیکشن کی وجہ سے ہر وقت بخار رہتا۔ جب تکلیف انتہا پر ہوتی تو وہ بے ہوش ہو جاتی۔ اس کربناک اور المناک حالت میں وہ مر گئی۔

اس کی دوسری بہن فائزہ فردوس نہایت خوبصورت اور جواں سال تھی۔ لیکن اس کی چڑھتی جوانی کی بات ہی کچھ اور تھی۔ اس کی آنکھوں میں ایسا نشہ تھا کہ دیکھنے والا خود بخود اس کی طرف مائل ہو جاتا۔ وہ جامعہ نصرت ربوہ کالج کی شریر اور چنچل حسینہ تھی۔ بعد ازاں وہ کالج یونین کی سیکرٹری منتخب ہوئی تو اس کی کرتوتوں کا تذکرہ پورے ربوہ میں ہونے لگا۔ وہ جالی دار ریشمی کپڑوں میں ملبوس ہو کر ربوہ کے بازاروں سے گزرتی تو ہر شخص کی ہوس آلود نظر اس کی طرف جھکنے لگتی۔ فائزہ کا مرزا ناصر کے گھر بہت آنا جانا تھا۔ فائزہ مرزا ناصر کی بیٹیوں کی سہیلی تھی۔ اسی اثناء میں فائزہ کی دوستی مرزا ناصر کے صاحبزادے انس سے ہو گئی۔ فائزہ سمندر کی طرح پیاسی اور شوخ تھی، اس لیے معاملہ طے ہونے میں زیادہ دیر نہیں لگی۔ وہ کئی سال بھنورے کی طرح اس نوخیز کلی کا رس چوستا رہا۔ بعد ازاں اس کی شادی ماہر امراض قلب معروف قادیانی ڈاکٹر مسعود الحسن نوری کے چھوٹے بھائی مطلوب الحسن سے ہوئی۔

بچپن میں قاضی اکمل کو چیچک کا مرض لاحق ہوا تھا جس کے دانوں کے نشانات سے اس کا چہرہ بُری طرح بگڑ گیا تھا۔ 1900ء کے بعد 9 برس تک وہ تپ دق اور Septicaemia کے مرض کا شکار ہوا

جس سے اس کا بایاں بازو بری طرح مفلوج ہوگیا۔ 22 سال کی عمر میں وہ خوفناک حد تک مراق کا شکار رہا۔ وہ مخصوص حالات میں جذباتی کیفیت کا شکار ہو جاتا جس سے اس کا چہرہ بگڑ جاتا اور ہونٹ سکڑ جاتے۔ بعد میں اسے مرگی کے دورے پڑنے شروع ہو گئے۔ ایسے ہی ایک دورے میں اس کی بائیں آنکھ بری طرح متاثر ہوئی اور ترچھی دکھائی دینے لگی۔ دوروں کے دوران وہ حواس باختہ ہوکر عجیب وغریب حرکتیں کرتا اور اس کے منہ سے جھاگ نکلنی شروع ہو جاتی۔ ماہر ڈاکٹروں کی ایک ٹیم نے اس کا کئی ماہ علاج کیا جس سے وہ قدرے ٹھیک ہوگیا۔

1938ء میں حیض کے دوران جماع کرنے سے اس کے عضو تناسل پر خارش کے زخم نمایاں ہو گئے تھے۔ پیشاب میں شدید جلن اور اذیت محسوس ہوتی۔ بندش پیشاب کی وجہ سے اس کی حالت دن بدن خراب ہوتی گئی۔ اس شرمناک بیماری کے عمل کے نتیجہ میں اس کی ریڑھ کی ہڈی بیٹھ گئی تھی جس کی وجہ سے اس کی دونوں ٹانگیں بالکل ناکارہ ہوگئی تھیں۔ اس کی حالت بد سے بدتر ہوتی چلی گئی یہاں تک کہ وہ لاعلاج ہوگیا۔ اسے میو ہسپتال کے البرٹ وکٹر وارڈ میں داخل کرایا گیا جہاں کئی مہینے اس کا علاج ہوتا رہا۔ بعد ازاں وہ بغیر صحت یابی کے لاہور ہی میں واقع اپنے گھر منتقل ہوگیا۔ وہ اپنے نحیف ولاغر جسم کو لیے ہوئے آہستہ آہستہ موت کی طرف بڑھ رہا تھا۔ لوگ اسے دیکھ کر لرز جاتے۔ اسی حالت میں 17 ستمبر 1956ء میں وہ ربوہ چلا گیا جہاں دارالصدر شرقی کے ایک کوارٹر میں فروکش رہا۔ بخار اور کھانسی کی وجہ سے وہ سوکھ کر کانٹا ہوگیا تھا۔ اتنا کمزور ہوگیا تھا کہ آواز بھی نہ نکلتی تھی۔ اس کے ہاتھوں پر ہر وقت سوجن رہتی۔

1962ء میں اسے منہ کا کینسر ہوگیا۔ ہر وقت تھوکتا جس میں خون کی آمیزش ہوتی، صحت پہلے ہی کمزور تھی، اس لیے جسم میں قوت مدافعت نہ رہی۔ وہ ایک چارپائی پر پرانا لحاف اوڑھے پڑا رہتا۔ بڑی بڑی داڑھی اور بڑھے ہوئے سر کے بالوں پر ایک رومال بندھا ہوتا۔ پیلا چہرہ اور پھٹی پھٹی آنکھیں لحاف ہلتا تو بدبو کا ایک بھبھکا آتا۔ چارپائی پر اور لحاف کے اندر بے شمار کیڑے رینگتے پھرتے۔ اس کی زندگی اجیرن ہوگئی تھی۔ وہ اپنی اس موذی مرض سے اس قدر تنگ آچکا تھا کہ اس نے کئی دفعہ خودکشی کا سوچا۔ اس ڈیپریشن میں اس کا ذہنی توازن خراب ہوگیا اور بالآخر نیم پاگل ہوگیا۔ آخری وقت میں اس پر اسہال کا شدید حملہ ہوا جس سے جانبر نہ ہوسکا۔ آخر کار طویل اور بے حد تکلیف دہ علالت کے بعد 27 ستمبر 1966ء کو صبح 6 بجے بے یار و مددگار نہایت عبرتناک موت سے ہمکنار ہوا۔

رحم کے قابل نہیں تھا اکمل
آسماں نے جو کیا تھوڑا کیا



# مفتی محمد صادق

فطرت کا بدلنا ناممکن ہے۔ کہاوت ہے کہ بندر سونے کا چھلا پہن کر بھی بندر ہی رہے گا۔ یہ قول زریں مفتی صادق قادیانی پر پوری طرح صادق آتا ہے۔ وہ 1872ء میں بھیرہ شہر کے محلہ مفتیاں میں پیدا ہوا۔ وہ حکیم نورالدین کے قریبی عزیزوں میں سے تھا۔ کچھ عرصہ جموں کشمیر میں حکیم نورالدین کے پاس رہا۔ پھر اسلامیہ ہائی سکول شیرانوالہ گیٹ لاہور میں مدرس کے طور پر ملازمت کی۔ بعد ازاں اکاؤنٹنٹ جنرل کے دفتر میں ملازم ہوگیا۔ حکیم نورالدین کی تبلیغ سے وہ 31 جنوری 1891ء کو مرزا قادیانی سے بیعت ہوا۔ پھر 1900ء میں لاہور چھوڑ کر مستقل طور پر قادیان چلا گیا۔ وہاں ہائی سکول کا ہیڈ ماسٹر بھی رہا۔ وہ مرزا قادیانی کے نام نہاد ''صحابہ'' میں شامل تھا۔ مرزا قادیانی نے اپنی کتاب انجام آتھم میں درج اپنے ''صحابہ'' کی فہرست میں اس کا نام 65ویں نمبر پر درج کیا ہے۔ وہ ایک عرصہ مرزا محمود کا پرائیویٹ سیکرٹری بھی رہا۔ بعد ازاں ناظر امور خارجہ کے طور پر بھی کام کرتا رہا۔ وہ کئی کتابوں کا مصنف تھا۔ اس کی ایک کتاب ''ذکر حبیب'' قادیانی حلقوں میں بے حد مشہور اور عام ہوئی۔ اس کتاب میں درج بعض روایات نہایت دلچسپ اور مضحکہ خیز ہیں۔ آیئے! چند روایات سے آپ بھی محظوظ ہوں۔

## تھیٹر

☐ ''حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے امرتسر جانے کی خبر سے بعض اور احباب بھی مختلف شہروں سے وہاں آگئے۔ چنانچہ کپورتھلہ سے محمد خاں صاحب اور منشی ظفر احمد صاحب بہت دنوں وہاں ٹھہرے رہے۔ گرمی کا موسم تھا، اور منشی صاحب اور میں ہر دو نحیف البدن اور چھوٹے قد کے آدمی ہونے کے سبب ایک ہی چارپائی پر دونوں لیٹ جاتے تھے۔ ایک شب دس بجے کے قریب میں تھیٹر میں چلا گیا، جو مکان کے قریب ہی تھا۔ اور تماشہ ختم ہونے پر دو بجے رات کو واپس آیا۔ صبح منشی ظفر احمد صاحب نے میری عدم موجودگی میں حضرت صاحب کے پاس میری شکایت کی کہ مفتی صاحب رات تھیٹر چلے گئے تھے۔ حضرت صاحب نے فرمایا۔ ایک دفعہ ہم بھی گئے تھے تاکہ معلوم ہو کہ وہاں کیا ہوتا ہے۔ اس کے سوا اور کچھ نہیں فرمایا۔ منشی

ظفر احمد صاحب نے خود ہی مجھ سے ذکر کیا کہ میں تو حضرت صاحب کے پاس آپ کی شکایت لے کر گیا تھا اور میرا خیال تھا کہ حضرت صاحب آپ کو بلا کر تنبیہ کریں گے۔ مگر حضور نے تو صرف یہی فرمایا کہ ایک دفعہ ہم بھی گئے تھے۔" (ذکر حبیب ص 18 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## عورتوں کے امام

❑ "باہر مردوں میں نمازیں باجماعت ہونے کے علاوہ آخری سالوں میں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) ایک بہت بڑے عرصہ تک اندر عورتوں میں خود پیش امام ہو کر مغرب اور عشاء کی نمازیں ایک لمبے عرصہ تک جمع کراتے رہے۔" (ذکر حبیب ص 65 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## پیشہ نبوت

❑ "18 جنوری 1905ء کو جبکہ میں قادیان کے ہائی سکول میں ہیڈ ماسٹر تھا، میں نے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی خدمت بابرکت میں ایک رقعہ لکھا تھا، جس کا اصل بمعہ جواب درج کرنا مناسب ہے۔ امید ہے کہ ناظرین کی دلچسپی کا موجب ہوگا:

رقعہ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہٗ و نصلّی علٰی رسُولہِ الکریم

حضرت اقدس مرشدنا ومہدینا مسیح موعود

السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ صاحبزادہ میاں محمود احمد کا نام برائے امتحان (مڈل) آج ارسال کیا جائے گا۔ جس فارم کی خانہ پری کرنی ہے، اس میں ایک خانہ ہے کہ اس لڑکے کا باپ کیا کام کرتا ہے۔ میں نے وہاں لفظ نبوت لکھا ہے۔"

(ذکر حبیب ص 244، 245 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## خدا کی مشین

"ایک دفعہ جب سخت گرمی پڑی، تو حضرت مولوی عبدالکریم صاحب نے ایک مضمون لکھا جس میں گرمی کا اظہار کرتے ہوئے، اور گرمی کے سبب کام نہ کر سکنے کی معذرت کرتے ہوئے یہ الفاظ بھی لکھ دیئے۔ کہ "گرمی ایسی سخت ہے کہ اس کے سبب سے خدا کی مشین بھی بند ہوگئی ہے۔" اس میں مولوی صاحب نے اس امر کی طرف اشارہ کیا تھا کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے بھی شدت گرمی کے سبب کام چھوڑ دیا ہے۔" (ذکر حبیب ص 161 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## سب کا جنازہ پڑھ دیا

"قاضی سید امیر حسین صاحب کا ایک چھوٹا بچہ فوت ہونے پر جنازے کے ساتھ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) بھی تشریف لے گئے۔ اور خود ہی جنازہ پڑھایا۔ عموماً جنازے کی نمازیں حضرت مسیح

موعود (مرزا قادیانی) اگر موجود ہوتے، تو خود ہی امامت کرتے۔ اس وقت نماز جنازہ میں شامل ہونے والے دس پندرہ آدمی ہی تھے۔ بعد سلام کسی نے عرض کی کہ حضور میرے لیے بھی دعا کریں۔ فرمایا میں نے تو سب کا ہی جنازہ (ایمان کا۔ ناقل) پڑھ دیا ہے۔"

(ذکر حبیب ص 162,161 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## سُور مار

❏ "ایک دفعہ قادیان میں آوارہ کتے بہت ہو گئے اور ان کی وجہ سے شور وغل رہتا تھا۔ پیر سراج الحق صاحب نے بہت سے کتوں کو زہر دے کر مار ڈالا۔ اس پر بعض لڑکوں نے پیر صاحب کو چڑانے کے واسطے ان کا نام پیر کتے مار رکھ دیا۔ پیر صاحب حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی خدمت میں شاکی ہوئے کہ لوگ مجھے کتے مار کہتے ہیں۔ حضرت صاحب نے تبسم کے ساتھ فرمایا کہ اس میں کیا حرج ہے۔ دیکھئے حدیث شریف میں میرا نام "سور مار" لکھا ہے۔ کیونکہ مسیح کی تعریف میں آیا ہے کہ یقتل الخنزیر" (ذکر حبیب ص 162 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## کسی کی جان گئی، کسی کی ادا ٹھہری

❏ "صاحبزادہ مرزا مبارک احمد صاحب مرحوم کے دل بہلانے کے واسطے ایک دفعہ چھوٹی چڑیاں کہیں سے لائی گئیں۔ صاحبزادہ صاحب ان چڑیوں کو اپنے ہاتھ میں پکڑے رکھنا پسند کرتے تھے اور بعض دفعہ بچپن کی ناواقفی سے ایسی طرح پکڑتے اور دبائے رکھتے کہ چڑیا کی جان پر بن جاتی۔ اس پر گھر کی کسی خادمہ نے صاحبزادہ صاحب کو چڑیا ہاتھ میں پکڑنے سے روکا۔ مگر حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے اس خادمہ کو منع کیا۔ فرمایا کہ یہ چڑیاں اس کے دل بہلانے کے واسطے ہیں۔ جس طرح چاہے پکڑے، تم نہ روکو۔"

(ذکر حبیب ص 171 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## "انہوں کجھ دیدا ہے"

❏ "حضرت مسیح موعود کے اندرون خانہ ایک نیم دیوانی سی عورت بطور خادمہ کے رہا کرتی تھی۔ ایک دفعہ اس نے کیا حرکت کی کہ جس کمرے میں حضرت صاحب بیٹھ کر لکھنے پڑھنے کا کام کرتے تھے۔ وہاں ایک کونے میں کھرا تھا، جس کے پاس پانی کے گھڑے رکھے تھے۔ وہاں اپنے کپڑے اتار کر اور ننگی بیٹھ کر نہانے لگ گئی۔ حضرت صاحب اپنے کام تحریر میں مصروف رہے، اور کچھ خیال نہ کیا کہ وہ کیا کرتی ہے۔ جب وہ نہا چکی تو ایک اور خادمہ اتفاقاً آ نکلی۔ اس نے اس نیم دیوانی کو ملامت کی کہ حضرت صاحب کے کمرے میں اور موجودگی کے وقت تو نے یہ کیا حرکت کی۔ تو اس نے ہنس کر جواب دیا۔ انہوں کجھ دیدا ہے؟ یعنی اسے کیا دکھائی دیتا

ہے۔" (ذکر حبیب ص 38 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## مائی او پیا

❑ "ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت صاحب کی آنکھوں میں مائی او پیا تھا۔ اسی وجہ سے پہلی رات کا چاند نہ دیکھ سکتے تھے۔"

(سیرت المہدی جلد سوئم ص 119 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

## غرارہ

❑ "آخری ایام میں حضور ہمیشہ ایسے پاجامے پہنا کرتے تھے، جو نیچے سے تنگ اوپر سے کھلے گاؤ دم طرز کے اور شرعی کہلاتے ہیں۔ لیکن شروع میں 1890,95ء میں، میں نے حضور کو بعض دفعہ غرارہ پہنے ہوئے بھی دیکھا ہے۔" (ذکر حبیب ص 39 از مفتی محمد صادق قادیانی)

## بیٹے کی خاطر نماز جمعہ نہیں پڑھی

❑ "صاجزادہ مرزا مبارک احمد صاحب کی مرض الموت کے ایام میں ایک جمعہ کے دن حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) حسب معمول کپڑے بدل کر عصاء ہاتھ میں لے کر جامعہ مسجد کو جانے کے واسطے تیار ہوئے۔ جب صاجزادہ کی چارپائی کے پاس سے گذرتے ہوئے ذرا کھڑے ہو گئے تو صاجزادہ صاحب نے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کا دامن پکڑ لیا۔ اور اپنی چارپائی پر بیٹھا دیا اور اٹھنے نہ دیا۔ صاجزادہ صاحب کی خاطر حضور بیٹھے رہے۔ اور جب دیکھا کہ بچہ اٹھنے نہیں دیتا، اور نماز جمعہ کے وقت میں دیر ہوتی ہے تو حضور نے کہلا بھیجا کہ جمعہ پڑھ لیں اور حضور کا انتظار نہ کریں۔" (ذکر حبیب ص 172 از مفتی محمد صادق قادیانی)

مفتی صادق نے کئی ایک شادیاں کیں جن سے اولاد بھی پیدا ہوئی۔ 1936ء میں اس نے ایک جرمن خاتون سے شادی کی۔ خاتون کا کہنا تھا کہ وہ مستقل طور پر جرمنی رہنا چاہتی ہے، مفتی صادق کے انکار پر اس نے طلاق لے لی۔ بعد ازاں مفتی صادق نے تقریباً 70 سال کی عمر میں 1940ء میں ایک نوخیز دوشیزہ سے شادی کر لی۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ مفتی صادق کراچی میں بیمار تھا اور مفسوبہ لڑکی قادیان میں تھی۔ مفتی صادق نے واپسی کا بھی انتظار نہ کیا اور ایک صاحب کو اپنا نمائندہ بنا کر بطریق نیابت نکاح کر لیا۔ (اخبار پیغام صلح لاہور جلد نمبر 28 شمارہ نمبر 67 مورخہ 28 اکتوبر 1940ء)

معروف سابق قادیانی چوہدری غلام رسول چیمہ صاحب نے راقم کے ساتھ ایک ملاقات میں انکشاف کرتے ہوئے بتایا: "مشہور قادیانی مبلغ مولوی جلال الدین شمس کی بیٹیوں کے ساتھ مرزا محمود اور اس کے قریبی ساتھیوں نے زبردستی زنا کیا۔ یہ جولائی 1923ء کا واقعہ ہے۔ ان دنوں جلال الدین شمس امریکہ کے معروف شہر شکاگو میں قادیانی مبلغ کی حیثیت سے کام کر رہا تھا۔ وہاں اسے اس المناک واقعہ کی

اطلاع ملی تو نہایت پریشانی کے عالم میں ستمبر 1923ء کو واپس قادیان پہنچا۔ جلال الدین شمس اس واقعہ کی شکایت لے کر مرزا محمود کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور بڑی لجاجت مگر امید بھری نظروں سے عرض کرتے ہوئے کہا: "حضور مجھ پر قیامت بیت گئی ہے، بہر حال جو کچھ ہونا تھا وہ ہو چکا۔ اگر آپ میری متاثرہ بیٹی کو اپنی زوجیت میں لے لیں تو مجھ پر احسان عظیم کے علاوہ اس حادثہ کا بھی کچھ ازالہ ہو جائے گا۔ مرزا محمود یہ سنتے ہی آپے سے باہر ہو گیا اور شدید ردعمل کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ "جلال الدین شمس! چوہدری اور کمی میں بہت فرق ہوتا ہے۔ تم اپنی حیثیت بھول رہے ہو۔ خبردار آئندہ ایسی بات کی۔ اپنی اوقات میں رہا کرو۔"

خاموشی کے ایک مختصر وقفہ کے بعد جلال الدین شمس نے ڈرتے ڈرتے نہایت بے بسی کے عالم میں ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا: "حضور! کم از کم اپنے آدمیوں کو تو سمجھا دیں تا کہ میرے گھر والوں کے ساتھ آئندہ ایسا واقعہ دوبارہ پیش نہ آئے۔ مرزا محمود نے بڑے درشت لہجہ میں جواب دیتے ہوئے کہا "ٹھیک ہے! میں اپنے گھوڑوں سے کہہ دوں گا لیکن تم بھی اپنی کھوتیاں باندھ کر رکھو۔" جلال الدین شمس کو اپنی "خدمات" کا صلہ مل چکا تھا۔"

اگست 1940ء میں مفتی صادق کو کئی ماہ تک بندش پیشاب کی تکلیف رہی۔ ماہر ڈاکٹروں کی ایک ٹیم اس کا علاج کرتی رہی۔ بعد ازاں مسلسل بخار اور کالی کھانسی کا عارضہ لاحق ہو گیا۔ اس حالت میں کبھی قدرے افاقہ ہو جاتا اور کبھی پھر حالت خراب ہو جاتی۔ جنوری 1946ء میں غدۂ قدامیہ کی سوزش بڑھ جانے سے اس کی طبیعت بے حد تشویشناک ہو گئی۔ کئی ماہ تک پیشاب کے راستے خون آتا رہا۔ پھر مثانہ میں زخم ہو گئے۔ پیشاب کا ایک قطرہ بھی پیدا ہوتا تو سوزش شروع ہو جاتی۔ رات بھر پانچ پانچ، دس دس منٹ کے وقفہ سے سوزش کی تکلیف سے دورے پڑتے جس سے وہ بے ہوش ہو جاتا۔ ڈاکٹر میر اسماعیل نے اس کے لیے پنسلین کے ٹیکے تجویز کیے۔ (اخبار الفضل قادیان نمبر 8 جلد 34 ص 2 مورخہ 9 جنوری 1946ء)

بعد ازاں میو ہسپتال کے البرٹ وارڈ میں ڈاکٹر کرنل بھروچہ اور ڈاکٹر حشمت اللہ نے ایک آپریشن کے ذریعے شگاف کر کے مثانہ کھولا اور جریان خون بند کیا گیا۔

(روزنامہ الفضل قادیان 11 جنوری 1946ء)

امریکہ میں مسلسل شراب نوشی کی وجہ سے 1950ء میں اسے پھیپھڑوں کی شدید تکلیف شروع ہو گئی تھی۔ اس سے بعض اوقات اس کا سانس بھی رک جاتا تھا۔ اسی دوران اسے ٹی بی ہو گئی۔ علاج کے باوجود بیماری بڑھتی چلی گئی۔ ٹی بی پہلا درجہ طے کر کے دوسرے بلکہ تیسرے درجہ تک جا پہنچی۔ ڈاکٹری رپورٹس کے مطابق اس کے پھیپھڑوں میں خون چلا گیا تھا اور ٹی بی نے اس کے پھیپھڑے تقریباً ناکارہ کر دیئے تھے۔ اس کی موذی بیماری خصوصاً کھانسی سے اہل خانہ اور عزیز و اقارب کراہت محسوس کرتے۔ اسی پر بس نہیں بلکہ ڈاکٹر بھی کنی کترانے لگے۔ اس کا کمرہ اور کھانے پینے کے برتن بھی الگ کر دیئے گئے۔ لوگوں کو اس کے پاس زیادہ ٹھہرنے اور باتیں کرنے سے روک دیا گیا۔ قریبی عزیزوں سے کہا گیا کہ مجبوری اور

